کتاب آداب السماع مین لکھتے ہین القیام عند الدخول للداخل لم یکن من عادة
العرب بل کان الصحابة لا تقومون لرسول الله فی بعض الاحوال کما رواه
انس ولکن لم یثبت فیه نہی عام ولا نری به باسًا فی البلاد التی جرت العادة
فیها باکرام الداخل بالقیام فان المقصود منه الاحترام والاکرام و تطییب القلب
به وکذلک سائر انواع المساعدات اذا قصد بها تطییب القلب واصطلح
علیها جماعة فلا باس بمساعدتهم علیها بل الاحسن المساعدة الا فی
ما ورد فیه نہی لا یقبل التاویل انتہی آرہی قیام سے محبت رکھنا اور اس امر کو
چاہنا کہ لوگ ہماری تعظیم کے واسطے کھڑے ہو جاوین البتہ مکروہ ہے بدلیل
اسکے کہ روایت کیا ابوداؤد اور ترمذی نے حضرت معاویہ سے قال قال
رسول الله صلی الله علیه وعلی آله وسلم من احب ان یمثل له الرجال قیامًا
فلیتبوء مقعده من النار امام نووی رسالہ قیام مین تحریر کرتے ہین معناه
الصریح الظاهر الزجر والوعد الشدید للانسان ان یحب قیام الناس له
ولیس فیه تعریض للقیام نہی ولا یکره انتہی اور قنیه مین مشکل الآثار سے
منقول ہے القیام لغیره لیس بمکروه لعینه انما المکروه محبة القیام من
الذی یقام له فان لم یحب القیام دقاموا لا یکره لهم انتہی اگر کسیکو شک ہووے
کہ ابوداؤد اور ابن ماجہ نے ابوامامہ باہلی سے روایت کی ہے قال خرج علینا
رسول الله صلی الله علیه وعلی آله وسلم متکیا علی عصا فقمنا الیه فقال
لا تقوموا کما تقوم الاعاجم یعظم بعضهم بعضًا پس اس سے معلوم ہوا کہ قیام
تعظیما ممنوع ہے تو اوسکو یون دفع کرے کہ اس حدیث مین مطلق قیام کی نہی
نہین ہے بلکہ اوس قیام سے کہ عجم کیا کرتے تھے اور اونکا قیام بطور التزام کے
تھا یعنے وہ لوگ قیام تعظیمی کو امر ضروری جانتے تھے اور محبت رکھتے تھے

پس آنحضرت نے ایسے قیام سے کہ بالتزام و محبت قیام ہو نہ مطلق قیام کو
بیہقی نے ابو ہریرہ سے روایت کی ہے قال کان رسول اللہ یجلس معنا یحدثنا
فاذا قام قمنا حتی نراہ قد دخل بعض بیوت ازواجہ پس اگر مطلقاً قیام تعظیما
ممنوع ہوتا صحابہ ہرگز بوقت برخاست قیام نکرتے علاوہ یہہ ہے کہ قیام عجم کا بنظر
تعظیم کے ہوتا تہا جیسا کہ اونمین سلاطین کے واسطے سجدہ تعظیما مروج تہا پس
آنحضرت نے ایسے قیام تعظیمی سے منع کیا خلاصہ حاشیہ طیبی مین ہے قال
النووی القیام للقادم من اہل الفضل مستحب و قال الغزالی المنہی القیام
التعظیم لا علی سبیل الاکرام انتہی زیادہ برین این ہست کہ قیام خود آنحضرت سے
بہی ثابت ہے ابو داؤد اور ترمذی اور نسائی نے حضرت عائشہ سے روایت
کی قالت ما رأیت احدا یشبہ سمتا و لا ہدیا برسول اللہ من فاطمۃ فی
قیامہا و قعودہا و کانت اذا دخلت علیہ قام الیہا فقبلہا و اجلسہا فی
مجلسہ الحدیث لحاصل قیام کی محبت رکہنا یا اوسکا التزام کرنا جیسا کہ امور
ضروریہ کا التزام ہوتا ہے یا بنظر تعظیم عجمی کے قیام کرنا شرعا ممنوع ہے لیکن قیام
واسطے اکرام آنے والے کے مطلقا ممنوع نہین اور اوسکی نہی مین کوئی
حدیث وارد نہین بلکہ احادیث اوسکے ثبوت پر دلالت کرتی ہین و ہذا ہو مذہب
العلماء المحققین و مسلک الفقہاء والمحدثین واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ القوی

**استفتا** ما قولکم اندرین مسئلہ زید دو پسر دارد از یک زوجہ یکی را بوجہ نارا ضی
خود بلا سبب عاق نمودہ و دیگرے را جملہ املاک خود بخشید و ہبہ ساخت
این چنین ہبہ عند الشرع نافذ ہست یا نہ
**ہو الموفق** اگر ہبہ بالقبض نمودہ جائز ہست مگر خالی از کراہت نیست واللہ اعلم
نمقہ خادم اولیاء اللہ الصمد علی محمد غفر لہ اللہ الاحد

حقیقت این چنین ہبہ بشرط قبضہ کاملہ موہوب لہ نافذ ہست و صاحب درمختار
می آرد لو وہب فی الصحۃ کل المال للواحد جاز واثم انتہی واللہ علیم

حررہ محمد نعیم عفرلہ العلی الرب الحکیم

الجواب صحیح واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

صح الجواب حررہ محمد رحمت اللہ

اصاب المجیب کتبہ ضعیف عباد اللہ محمد فضل اللہ عفی عنہ

٧٥ استفتا درحالت روزہ اگر کسینے اپنی زوجہ سے مساس کیا اور اوسکو انزال ہوا
توروزہ رہا یا گیا یا مکروہ ہوا بینوا توجروا

ہو المصوب اس صورت مین روزہ جاتا رہا فقط قضا واجب ہوگی خزانۃ المفتین
مین ہے اذا قبل امرأۃ بشہوۃ او مس بشہوۃ فامنے علیہ القضاء دون
الکفارۃ انتہی واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

٧٦ استفتا اگر حالت روزہ مین کسینے جلق کیا تو روزہ جاتا رہا یا مکروہ ہوا
کفارہ دینا چاہیئے یا فقط قضا بینوا توجروا

ہو المصوب جاتا رہا فقط قضا واجب ہوگی فتح القدیر مین ہے عامۃ
المشائخ علی ان الاستمناء مفطر وقال فی التجنیس ہو المختار انتہی واللہ اعلم

حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

٧٧ استفتاء قولکم ایہا العلماء الکرام رحمکم اللہ تعالی فی ہذا السوال
کہ قرارداد رویت ہلال رمضان المبارک کہ بہ بست ونہم شعبان ہمچنین رویت
ہلال شوال المکرم بہ بست ونہم رمضان صرف بہ تحریر مسلمانان خواہ بر استخبار
تار برقی جائز ہست یا نہ وقرارداد رویت ہلال شہور دیگر ہم برین منوال چہ حکم
دارد در صورت حکم جواز رویت شہرین یا دیگر شہور بر تحریر امصار و دیار تعداد

بعد مسافت ہم مشروط است یا نہ بینوا توجروا

**ہو الموفق** در رویت ہلال تحریر بدون شہود عند القاضی معتبر نخواہد شد
ہان اگر تحریرات متواترہ و متکاثرہ و اجازات بہ نہجیکہ باشد در شہرے شہرت
یافتہ باشد کہ در فلان شہر رویت ہلال گردیدہ این اشتہار را فقہا معتبر دارند و
فتوی میدہند کما فی الدر المختار نعم لو استفاض الخبر فی البلدۃ الاخری
لزمہم علی الصحیح من المذہب انتہی وفی الطحطاوی قولہ نعم لو استفاض اے
کثیر الخبر واشتہر ولم یبینوا العدد والظاہر انہ یعتبر فیہ تحدیث غالب اہل البلدۃ
او نصفہا انتہی و در جامع الرموز می آرد والصحیح من مذہب اصحابنا انہ یلزم
اذا استفاض الخبر فی البلدۃ الاخری انتہی و در خبر تار برقی معتبر نیست زیرا کہ از
کفار است و یکی از شرائط استشہاد اسلام است و آن یافتہ نمی شود در جامع الرموز
است والی انہ یشترط الاسلام والعقل والبلوغ انتہی و در رویت ہلال تعداد
بعد امصار اعتبار ندارد اگر اہل مغرب دیدہ بر اہل مشرق بطریق موجب ثابت گردیدہ
آنہا را لازم آید کما فی الدر المختار فیلزم اہل المشرق برویت اہل المغرب اذا ثبت
عندہم رویۃ اولئک بطریق موجب انتہی واللہ اعلم۔ نمقہ خادم اولیاء اللہ
الصمد علی محمد غفرلہ اللہ الاحد۔

خادم اولیاء اللہ الصمد
علی محمد غفر لہ اللہ الاحد

**ہو المصوب** واقعی در باب رویت ہلال شہرت اخبار معتبر است اگر از شہرے
خبری رسیدہ کہ بشب گذشتہ در آنجا رویت شدہ یا بوساطت تار برقی دریافت
این امر شدہ تا وقتیکہ شہرت آن نشود و از تحریرات کثیرہ و اخبار عدیدہ معلوم
نشود اعتبار آن نباید ساخت و در صورت ثبوت حال رویت بلدۂ دیگر باخبار
متکاثرہ اختلاف دارند فقہا درین کہ آیا این رویت در بلاد دیگر ہم معتبر خواہد شد
یا نہ بعضے بر آن اند کہ معتبر نخواہد شد و اعتبار رویت فقط بہ بلدۂ رویت خواہد

واکثر فقها ر فتوی بر عدم اختلاف مطالع و اعتبار رویت یک بلده بجمله بلاد شنیده
ونزد محققین این است که بلاد یکه اختلاف مطالع بحسب قواعد مقرره علم هیأت
دارند در آنها اختلاف مطالع معتبر خواهد شد و رویت یک بلده به بلده دیگر معتبر
نخواهد شد و بلاد یکه اختلاف مطالع ندارند در آنها حکم رویت داده خواهد شد
در فتاوی تاتارخانیه سے آرد الخبر اذا استفاض وتحقق فی مابین اهل البلدتین
یلزمهم حکم اهل هذه البلدة انتهی و در نهر فائق می آرد ویلزم اهل المشرق
برویت اهل المغرب فی ظاهر المذهب وعلیه الفتوی کذا فی الخلاصة وقیل یعتبر
فلا یلزمهم قال الشارح وهو الاشبه لکن قال فی الفتح الاخذ بظاهر الروایة
احوط وعلی الاول فانما یلزمهم اذا ثبت عندهم رویت اولئک بطریق موجب
انتهی و در مراقی الفلاح می نویسد اذا ثبت الهلال فی بلدة لزم سائر الناس فی ظاهر
الروایة وعلیه الفتوی وهو قول اکثر المشائخ فیلزم قضاء یوم علی اهل بلدة
صاموا تسعة وعشرین یوما لعموم الخطاب وهو صوموا لرویته وقیل یختلف
باختلاف المطالع واختاره صاحب التجرید کما اذا زالت الشمس عند قوم
وغربت عند غیرهم فالظهر علی الاولین لا المغرب لعدم انعقاد السبب فی حقهم
انتهی ومفتی ابو السعود در شرح مراقی الفلاح می آرد قوله کما ذهب الیه صاحب التجرید
وهو الاشبه لان انفصال الهلال من شعاع الشمس یختلف باختلاف الاقطار
کما فی دخول الوقت وخروجه وهذا مثبت فی علم الافلاک والهیأت وقدر
ما یختلف به المطالع مسیرة شهر کما فی الجواهر انتهی ملخصا و در تاتارخانیه می آرد
اهل بلدة اذا رأوا الهلال هل یلزمه فی حق کل بلدة اختلف المشائخ فیه فبعضهم
قالوا لا یلزمه فانما المعتبر فی حق اهل بلدة رویتهم وفی الخانیة لا عبرة
باختلاف المطالع فی ظاهر الروایة وفی الظهیریة عن ابن عباس رضی الله عنه

انه كان يعتبر فى حق كل بلدة روية اهلها وفى القدورى ان كان بين البلدين تفاوت لا تختلف بالمطالع يلزمه وذكر الشيخ شمس الائمة الحلوانى انه الصحيح من مذهب اصحابنا انتهى ودر زيلعى شرح كنز ميگويد اكثر المشائخ على انه لا يعتبر اختلاف المطالع والاشبه ان يعتبر لان كل قوم مخاطبون بما عندهم وانفصال الهلال عن شعاع الشمس يختلف باختلاف الاقطار الدليل على اعتباره ما روى عن كريب ان ام الفضل بعثته الى معاوية رضى الله تعالى عنه قال فقدمت الشام وقضيت حاجتها واستهل شهر رمضان وانا بالشام فرايت الهلال ليلة الجمعة ثم قدمت المدينة فى اخر الشهر الى ابن عباس رض وذكر الهلال فقال متى رأيتم الهلال فقلت رايناه ليلة الجمعة فقال انت رايته قلت نعم وراه الناس وصاموا وصام معاوية رض فقال لكنا رايناه فى ليلة السبت فلا نزال نصوم حتى نكمل الثلثين يوما او نراه فقلت او لا تكتفى برؤية معاوية رض وصيامه فقال لا هكذا امرنا رسول الله صلى الله عليه وعلى اله وسلم قال فى المنتقى رواه الجماعة الا البخارى وابن ماجة انتهى ملخصا ودر جواهر نفيسه شرح در منيفه مى آرد لا عبرة باختلاف المطالع وعليه كثير من المتون المعتبرة كصاحب الكنز قال الزيلعى والاشبه ان يعتبر لان كل قوم مخاطبون بما عندهم انتهى ودر مختارات النوازل مى آرد اهل بلدة صاموا تسعة وعشرين يوما بالروية واهل بلدة اخرى صاموا ثلثين يوما بالروية فعلى الاولين قضاء يوم اذا لم تختلف المطالع بينهما واما اذا اختلفت لا يجب القضاء انتهى والله اعلم بالصواب وعنده ام الكتاب حرره الراجى عفو ربه القوى ابو الحسنات محمد عبد الحى تجاوز الله عن ذنبه الجلى والخفى وحفظه عن موجبات الغى

محمد عبد الحى
ابو الحسنات

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین اندرین کہ ریش را از زنخدان شق کردن از ہر دو طرف بر خدین بالا نمودہ مدور ساختن درست است یا نہ

**ہو المصوب** درست نیست ابو داؤد و نسائی از رویفع بن ثابت رض روایت میکنند قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم یقول یا رویفع لعل الحیوۃ ستطول بک بعدی فاخبر الناس ان من عقد لحیتہ او تقلد وترا او استنجی برجیع دابۃ او عظم فان محمد بریٔ منہ ابن الاثیر در نہایہ غریب الحدیث در شرح لفظ عقد می آرد قیل کانوا یعقدونہا فی الحرب فامرہم بارسالہا کانوا یفعلون ذالک تکبرا وتعجبا انتہی و در مطالب المؤمنین وغیرہ می آرد ونا دالشیخ محی الدین النووی فی مکروہات اللحیۃ عقدہا وتصفیفہا طاقۃ فوق طاقۃ انتہی واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ القوی

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ زید نے اپنے موضع قاسم پور کو جسکی آمدنی سالانہ مبلغ تین سو روپیہ تھی پاس خالد کے ہزار روپیہ پیشگی لیکے سو روپیہ کا پٹہ لکھدیا اور مبلغ دو سو کو خالد کی رعایت بسبب لینے ہزار روپیہ پیشگی کے اصل آمدنی دہکاسی موضع قاسم پور سے چھوڑ دیئے اس صورت مین مبلغ دو سو روپیہ کا زید سے لینا جائز ہی یا نہین

**ہو الموفق** زید کو اپنے موضع کا اختیار ہے جسقدر پر چاہے ٹھیکہ دے ہان اگر یہ شرط کی ہے کہ بعوض ہزار روپیہ تمہارے لئے دو سے روپے چھوڑ دیئے بیشک یہ سود ہے اور ربا کا لینا حرام ہے واللہ اعلم رقمہ خادم اولیاء اللہ الصمد علی محمد غفر لہ اللہ الاحد صح الجواب واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ چرٹ وغیرہ پینا عند الشرع شریف درست ہے یا نہین اگر کسی صورت مین درست ہے

تو مصداق حدیث شریف من تشبہ بقوم فھو منھم اسپر صادق آئیگا یا نہین در صورت صادق آنے اس حدیث کے اگر حاکم شرع ہو اسکو سزا شرع مین چاہیئے یا نہین بینوا بسند الکتاب وتوجروا بیوم الحساب ۵

**ہو المصوب** چرٹ پینا مثل حقہ پینے کے مکروہ تحریمی ہے بلا ریب وبلا شک اور چرٹ مین بسبب مشابہت نصارا کے زیادہ تر کراہت ہے واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین ان مسائل مین کہ کھانا اوجھڑی اور پیاز خام کا درست ہے یا حرام ہے یا مکروہ ہے اور پہننا مرد اور عورت کا پوشاک جالی دار کپڑے کی درست ہے یا نہین یا خاص مرد کو حرام ہے اور عورت کو درست ہے بینوا بالکتاب وتوجروا بیوم الحساب

**ہو الموفق** اوجھڑی کھانا مکروہ ہے اور پیاز خام کھانے کی ممانعت حدیث شریف سے ثابت ہے وہ بھی مکروہ ہے اسواسطے کہ دہن سے بو آتی ہے بعض کے نزدیک عورت کو باریک کپڑا پہننا خواہ جالی ہو خواہ ململ وغیرہ حرام ہے اور گناہ کبیرہ اسواسطے کہ ستر واجب ہے اور بعض کے نزدیک مکروہ ہے مرد اور عورت کے واسطے ما فی الزواجر اخرج مسلم وغیرہ صنفان من اہل النار لم اراھما قوم معھم سیاط کاذناب البقر یضربون بھا الناس ونساء کاسیات عاریات مائلات ممیلات رؤسھن کاسنمۃ البخت المائلۃ لا یدخلن الجنۃ ولا یجدن ریحھا وان ریحھا لیوجد من مسیرۃ کذا وکذا انتھی وابن حبان فی صحیحہ واللفظ لہ والحاکم وقال صحیح علی شرط مسلم یکون فی اخر امتی رجال یرکبون علی سروج کاسنام الرحال ینزلون علی ابواب

المساجد نساؤهم كاسيات عاريات على رؤسهن كاسنمة البخت العجاف العنوهن فانهن ملعونات الخ ذكر هذا في الكبائر لما فيه من الوعيد الشديد انتهى وفي العالمگيرية واما اذا كان رقيقا لا يصلح لذلك فان ذلك مكروه بالاجماع انتهى والله اعلم نمقه خادم اولياء الله الصمد علی محمد غفر له الله الاحد۔

خادم اولیاء اللہ الصمد
علی محمد غفر لہ اللہ الاحد

فی الواقع او جہری کہانا مکروہ ہے اور ابو داؤد نے روایت کی جابر سے ان رسول اللہ صلعم قال من اکل ثوما او بصلا فلیعتزلنا او لیعتزل مسجدنا اس سے کراہت تحریمی پیاز کہانے کی ثابت ہوئی اور چند روایات حدیث سے ثابت ہے کہ عورت کو باریک کپڑا پہننا کہ ستر مین مخل ہو حرام ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ سبحانہ عن ذنبہ الخفی والجلی وحفظہ عن موجبات الغی

ابو الحسنات
محمد عبد الحی

---

مسائل متعلقہ فاتحہ

۸۲

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین اس مسئلہ مین کہ فاتحہ جو مروج ہے مشائخ صوفیہ مین اور بعض کتب مثل آداب الطالبین وغیرہ مین مذکور ہے اور طریقہ اوسکا یہہ ہے کہ شیرینی یا طعام وغیرہ رکھکے سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص وغیرہ پڑہکے میت کو ثواب بخشتے ہین اور اسکا نام عرف مین فاتحہ ہے جائز ہے یا نہین اور یہ ثواب بمذہب اہل سنت میت کو پہونچتا ہے یا نہین بینوا توجروا

ہو المصوب ثواب اموات کو بمذہب اہل سنت پہونچتا ہے اور پڑہنا فاتحہ اور اخلاص وغیرہ کا اور اوسکا ثواب بخشنا مردون کو موجب رفعت درجات کا ہے لیکن جو طریقہ فاتحہ کا مروج ہے کہ شیرینی وغیرہ سامنے رکھکے کہڑے ہوکے فاتحہ دیتے ہین اسکی اصل شرع مین نہین ہے واللہ اعلم حررہ

محمد عبد الحی عفا عنہ القوی

**استفتا** ۹۳ ادا کرنا نماز کا مسجد رافض مین اہل السنن کو درست ہے یا نہین اور حکم مسجد رافض کا مثل حکم مسجد اہل السنن کے ہے یا نہین

**ہو المصوب** درست ہے واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** ۹۴ زید نے وفات پائی اپنی زوجہ اور لڑکیون کو وارث چھوڑا اور کل متروکہ زید بعد وفات زوج کے بقبضہ زوجہ زید کے ہے لڑکیان زید کی چاہتی ہین اپنا اپنا حصہ شرعی پانا زوجہ زید ظاہر کرتی ہے کہ مین بعوض دین مہر قابض ہون لڑکیان مجیب ہین کہ زوجہ باظہار دعوی دین مہر کے مالک متروکہ شوہر کی نہین ہو سکتی اگر زوجہ کو دعوی دین مہر ہے تو عدالت مین رجوع کر کے واجب الادا ثابت کرائے دین مہر بھی مثل دیگر دیون کے ہوتا ہے زوجہ کو قبضہ متروکہ زید کا اختیار نہین ہے متروکہ زید بقبضہ وارثان زید کے رہنا چاہیئے البتہ متروکہ زید ذمہ دار ادای کل دیون کا ہے اور یہ منصب وارثان زید کو ہے کہ متروکہ زید سے بقدر اپنے اپنے حصہ کے دین ادا کرین

فما قولکم ایہا الحنفیۃ

**ہو المصوب** زوجہ کو بقدر اپنے دین مہر کے متروکہ شوہری پر قبضہ کرنا پہونچتا ہے خزانۃ الروایۃ مین ہے فی الخلاصۃ من کتاب الوصایا المرأۃ تاخذ مہرہا من الترکۃ من غیر رضاء الورثۃ ان کانت الترکۃ دراہم او دنانیر وان کانت شیئاً مما یحتاج الی البیع تبیع ما کان اصلح وتستوفی صداقہا سواء کانت وصیۃ من جہۃ زوجہا او لم تکن وتاخذ من غیر رضاء الورثۃ

انتہی واللہ اعلم - حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** ۹۵ چہ میفرمایند علمای دین اندرین مسئلہ کہ زید بنام خواندن نماز مغرب یا عشا امام گردید و عمرو و خالد وغیرہ مقتدی شدند چون زید آغاز کرد

اولا الحمد لله و ارأيت الذي خواند و باز در رکعت دوم الحمد لله و الم تر کيف
خواند يا مثلا در اول رکعت الحمد لله و انا اعطينا خواند و در ثاني الحمد لله
و قل هو الله خواند پس اين آيتهاي که از سلسله نخوانده ازين جهت نماز
شد يا نه و باين طور خواندن در نماز جائز است يا نه و در صبح شخصے که وقت نماز
اول بود فرض ادا کرد بعد ازان سنت ادا کرد پس نماز او جائز هست يا
بسبب اينکه وقت نماز بسيار بوده و سنت اول ادا کرد فتوري در نماز آمده يا نه

**هو المصوب** در صورت اول اگر عمد اکرده است نماز مکروه خواهد شد و در
صورت ثاني کراهتے نيست در خلاصه مي آرد الجمع بين سورتين بينهما سورة
واحدة في رکعتين يکره وان کانت السورة طويلة لا يکره کما اذا
کانت بينهما سورتان قصيرتان وان قرأ في رکعة واحدة سورة و في اخرى
سورة اخرى فوق تلك السورة فهو مکروه الا اذا وقع من غير قصد انتهى
و از ادا کردن سنت بعد فرض فجر فتوري در نماز نمي آيد والله اعلم - حرره
محمد عبد الحي عفا عنه

**استفتا** ٨٦ چه ميفرمايند علماي دين درين مسئله که سود گرفتن از کافر در
دار الحرب صحيح و درست هست يا نه في الهداية لا ربوا بين المسلم و الکافر
في دار الحرب دار الحرب برکدام شهر اطلاق کرده ميشود تا در آنجا گرفتن سود
از کافر جائز باشد بينوا توجروا

**هو المصوب** سود گرفتن در دار الحرب از کفار بقول امام ابو حنيفه و محمد
جائز هست خلافاً لابي يوسف رح کذا في الفتح القدير و دار الحرب عبارت
از داري هست که در ولايت کفار باشد و دران حکمي از احکام اسلام جاري
نشود و کفار از اجراي احکام شرع مانع شوند بلکه احکام کفر را علي سبيل الاشتهار

جاری سازند وکسے از اہل اسلام بلا اجازت و امان کفار در آنجا اقامت کردن نتوانند کذا یفہم من تقریر الامام محمد فی الزیادات واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی وحفظہ عن موجبات الغی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

کتاب الرہن

**استفتاء** چہ میفرمایند علمای دین ومفتیان شرع متین درین مسئلہ کہ نفع رہن وقتی کہ راہن مرتہن را مباح کند جائز ہست یا نہ بینوا توجروا

**ہو المصوب** مکروہ است در اشباہ می آرد ویکرہ للمرتہن الانتفاع بالرہن باذن الراہن انتہی ودر قنیہ می آرد عن ابی یوسف للمرتہن سکنی الدار المرہونۃ باذن الراہن یکرہ واطلق فی الصرف انہ یکرہ والاحتیاط فی الاجتناب عنہ لما فیہ من شبہۃ الربا انتہی وحموی در حاشیہ اشباہ می نویسد فی الجامع لجد الائمۃ عن عبد اللہ بن محمد بن اسلم انہ لا ینتفع شئ منہ وان اذن لہ الراہن لانہ اذن فی الربا لانہ یستوفی دینہ فتکون المنفعۃ ربا واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی وحفظہ عن موجبات الغی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

کتاب الحظر والاباحۃ

**استفتاء** چہ میفرمایند علمای دین اندرین مسئلہ کہ خوردن اشیائیکہ ہنود بروز عید خود پیش اہل اسلام میسازند بطور مروت یا رسم زمینداری چنانچہ نیشکر بروز ڈہٹون وشکر قند بروز سکھٹ جائز ہست یا نہ بینوا توجروا

**ہو المصوب** جائز است واللہ اعلم بالصواب۔ کتبہ عبد السلام عفا عنہ

صح الجواب۔ محمد شکر اللہ عفی عنہ۔ الجواب صحیح حمایت اللہ الہوی عفی عنہ

بابت زمینداری زائد علی القدر المقرر گرفتن ناجائز ہست وبخوشی ورضامندی خود اگر رعایا پیش سازند اہل اسلام را اگر فتن مضائقہ ندارد ہکذا فی الکتاب

واللہ اعلم بالصواب۔ حررہ محمد امانت اللہ

واقعی منور در ین ہمچو اشیا کہ ہنود بروز عید ہای خود برضای خود پیشکش میسازند جائز ہست لیکن بہتر ہمان است کہ دران روز ہدایای شان قبول نکند تا از شبہ موافقت اجتناب شود در ذخیرہ می آرد ولا ینبغی للمؤمن ان یقبل ھدیۃ کافر فی یوم عید ھو ولو قبل لا یعطھم ولا یرسل الیھم شیئا واللہ اعلم۔ حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

استفتا ۸۹ شخصے بے شہود عقد کردہ بعد وطی زن مستغیث مہر شد آیا نزد شرع شریف مہر دادن بروواجب آید یا نہ

ہو الملہم للحق والصواب آید۔ واللہ اعلم۔ کتبہ محمد عبد السلام عفی عنہ

الجواب صحیح۔ احقر العباد حمایت اللہ دہلوی

صح الجواب۔ واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی محمد عبد الحی عفا عنہ

استفتا ۹۰ عمر را چند بیگہہ اراضی جہت مدد معاش بادشاہ عطا کردہ عمر فوت کرد و پسران گذاشت زید و خالد زید می خواہد کہ اراضی مذکورہ در قبض و تصرف خود دارد و خالد را خارج نماید درین صورت اراضی مذکورہ ہر دو پسران را باید یا یک پسر را

الجواب ہر دو را می رسد۔ کتبہ حمایت اللہ دہلوی۔ صح الجواب واللہ اعلم۔ حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

استفتا ۹۱ اکثر مردمان معتبرین این زمانہ بعد فرض جمعہ چار رکعت فرض احتیاطی ظہر سے خوانند آیا این چنین احتیاط درین زمانہ می باید یا نہ و این طریق در زمانہ صحابہ و تابعین و تبع تابعین جاری بود یا نہ بینوا توجروا

ہو المصوب ادای ظہر بعد جمعہ از سلف منقول نشدہ لیکن اکثر فقہای متاخرین ادای ظہر را احوط گذشتہ اند بسبب اینکہ در تعدد جمعہ در یک شہر بدو جای یا سہ جای

فا ۸۹ ربط کتاب النکاح

فا ۹۰ ربط کتاب الفرائض

فا ۹۱ ربط کتاب الصلوۃ

علما رمختلف شده اند ونیز در تعریف مصر که از شرائط وجوب جمعه است اختلاف
کرده اند و ببعض اقوال اکثر دیار از مصر خارج میشوند بنا رعلیه ادای ظهر احتیا
واین منافی فرضیت جمعه نیست اگرچه مفتی به همین ست که دریک بلده تعدد جمعه
درست ست ونیز این بلاد بنا بر تعریف اصح از تعریفات مصر داخل در مصر ست
پس در فرضیت جمعه درین بلاد شکی نیست مگر حکم احتیاط ادای ظهر برای آن
که از اختلاف علما عهده بری شود کذا صرح به فی المحیط والکافی ورد المحتار
وغیرها آری اگر بوقت ادای ظهر احتیاطی درادای جمعه وفرضیت آن شکی پید
شود درین صورت ظهر ادا نماز د واین شک را رفع کند صرح به فی البحر الرائق
والله اعلم - حرره محمد عبد الحی عفا الله عنه

**استفتاء** چه میفرمایند علمای دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئله که اکثر ملک
مین مثل سورت وغیره کے درختهای کهجور بوتے هین اور اجارے دیتے هین اور
اجاره دار اوسکا ثمر کم بیچتے هین اور رس اوسکا که اوسکو نیرا کهتے هین اور اسمین
سکر مطلق نهین هوتا اور بهت پیتے هین اور یهان کے علمانے بسبب عدم سکر
فتوی آب درخت مذکور پر یعنے نیری کی حلت پر دیا هے اکثر بیچتے هین اور یهی رس
جب دو تین پهر رہے تو حرارت آفتابی سے اسمین سکر آجاتا هے پس اوس سے
سرکه بناتے هین اور شراب بهی بهت بناتے هین پس اس صورت مین بونا درخت
کهجور کا اور کسی طرح کا نفع لینا اور یا اجاره دیکر نفع لینا یا ان درختون کا بیچنا خریدنا
کرنا شرعا درست هے یا نهین اور درصورتیکه آب درخت کهجور اور تاڑ وغیره مین سکر
مطلق نهو پینا اسکا درست هے یا نه بیوافی امره من الکتاب توجروا یوم

الحساب ۵ جنوری ۱۲۹۶ھ

هو المصوب حدیث صحیح مین وارد هے ما اسکر کثیره فقلیله حرام

رواہ احمد والدارقطنی وغیرہما یعنے جس چیز کا کثیر مسکر ہے قلیل بھی حرام ہے
پس اگر نیرا کثیر مسکر نہین حلال ہے ورنہ اسکا قلیل بھی حرام ہے اور اس تقدیر پر
بونا کھجور کا اور اوسکا اجارہ دینا اور خرید کرنا اگر اوس سے سوائے فروخت
نیرہ کوئی منفعت ہنو درست ہوگا واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی وحفظہ
عن موجبات الغی

۹۳

استفتا ما قولکم رحمکم اللہ تعالی اندرین صورت کہ مساۃ ہندہ از عمرو اقرار و نوشتہ
داد کہ پس از علیحدگی حصۂ من از ترکۂ والد مرحوم کہ در میان حصص دیگر شرکا
مشترک ہست بسبب رعایت حقوق ملازمی قدیمی نزد والد خود و نیز بجلد وی سعی
در علیحدگی حصہ ام ہفت روپیہ ماہوار بشما تا حین حیات خود خواہم داد و بعد من
اولاد من بشما و اولاد شما ہمین نمط سلوک خواہند کرد و بعد پنج و شش ماہ از این
اقرار مساۃ ہندہ مذکورہ جملہ جائداد منقولہ و غیر منقولہ خود بنام دختر خود ہبہ
کردہ بدون ذکر این ہفت روپیہ ماہواری ہبہ نامہ مرتب کنانیدہ داد و منجملہ
دیگر گواہان عمرو مذکور ہم بدون تعرض ازان ہفت روپیہ موعود بران ہبہ نامہ
گواہی خود ثبت گردانید بعدہ واہبۂ مسطور انتقال کرد و ہنوز حصۂ مشترکہ
مساۃ مذکورہ از قبضۂ دیگر ورثہ علیحدہ تمام و کمال نشدہ باشد بلکہ بقدر نصف
یا کم وبیش جدا گردیدہ باشد کہ عمرو مذکور از موہوب لہا دعوی آن ہفت روپیہ
ماہوار می کند پس سوال کردہ میشود کہ باوجود عدم علیحدگی تمام و کمال حصۂ مشترکہ
مساۃ ہندہ و عدم تقرر و ذکر آن ہفت روپیہ ماہوار دران ہبہ نامہ و تعرض
نکردن مسمے عمرو عند الشہادت بر ہبہ نامہ دعوی مسمی عمرو درست ہست یا نہ و
عند الشرع مسموع خواہد گردید یا نہ بینوا بالعبارۃ الکتاب توجروا یوم الحساب

ہو المصوب مجرد اقرار ہندہ از عمرو موجب استحقاق عمرو نمی شود زیلعی در شرح کنز تصریح این امر کردہ کہ استحقاق بدون عقد یا قبض نمی شود و ہمچنین بزازی در فتاوی خود نوشتہ پس دعوی عمرو نامسموع خواہد شد واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۹۴

## استفتا حامدا و مصلیا

کیا فرماتے ہین علماے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ زید نے عمرو سے اقرار کیا اور لکھہ دیا کہ اگر میرا یہہ کام تیری سعی سے پورا ہو جاویگا تو مین اور میرے ورثہ تیرے ساتھہ نسلاً بعد نسلٍ و بطناً بعد بطنٍ دس روپیہ ماہوار کا سلوک کرتے رہین گے یا یون اقرار کیا کہ مین نقد و جنس اسقدر تجکو دونگا اور پہر وہ کام بہی پورا ہو گیا بعد اس اقرار اور نوشتہ کے مقر اپنے اقرار سے پہر گیا یا وہ تو پہرا نہین مگر قضاے الٰہی سے مر گیا اور اوسکے ورثہ اوسکا اقرار پورا نہین کرتے ہین یا زید نے عمرو سے کسی چیز کے دینے کا بغیر لینے کسی کام کے وعدہ کیا اور پہر اقرار سے پہر گیا یا وہ تو نہین پہرا مگر فوت ہو گیا اور اب اوسکی ممات کے بعد اوسکے ورثہ ایفا اس وعدہ کا نہین کرتے تب درصورت تعلیق و غیر تعلیق حکم شریعت باہرہ کا کیا ہے آیا درصورت تعلیق بعد رجوع یا موت مقر کے عمرو کا حق زید یا ورثۂ زید سے عند القضا بجبر دلایا جاوے گا یا نہین اور درصورت غیر تعلیق زید کے حین حیات مین اوسکے نفس خاص پر یا اوسکی موت کے بعد اوسکے ورثہ پر ایفاے وعدہ چاہیئے یا نہین اور حاکم و قاضی بجبر دلا سکتا ہے یا نہین بینوا بالکتاب توجروا یوم الحساب ؎

هو المصوب دونون صورتون مین زید کو ایفای وعدہ لازم ہے اور خلف وعدہ گناہ کبیرہ ہے حدیث صحیح مین وارد ہے ثلاث من کن فیہ کان منافقا خالصا ومن کان فیہ خصلة منها کان فیہ خصلة من النفاق حتے یدعها اذا حدث کذب واذا ائتمن خان واذا عاهد غدر اور اگر زید وفای وعدہ نہین کرتا ہے قاضی کو جبراً اولانا نہین ہوپہنچتا ہے کیونکہ مجرد وعدہ سے عمرو کا استحقاق نہین ہوتا ہے بزازیہ مین ہے المراد من جواز الجعل من جانب واحد فی المسابقة الحل لا الاستحقاق وانه لا یستحق بالشرط شئی لعدم العقد والقبض انتہی اس سے معلوم ہوا کہ مجرد شرط کرنے سے یا وعدہ کرنے سے کسی چیز کے استحقاق ثابت نہین ہوتا ہے اور بعد وفات زید کے اگر زید نے ورثہ کو وصیت دربارۂ ایفای وعدہ کی نہین کے ہے ایفای وعدہ اونپر واجب نہین واللہ اعلم ۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی وحفظہ عن موجبات الغی

۹۵ استفتا کیا فرماتے ہین علمای طریقۂ حنفیہ مسائل ذیل مین طعام ہندو کے ہاتھ کا پکایا ہوا کہانا شرعاً جائز ہے یا نہین وعلی ہذا القیاس پانی اوسکے ہاتھ کا چھوا ہوا اوس سے وضو کرنا درست ہے یا نہین بینوا توجروا

هو الموفق جائز ہے واللہ اعلم بالصواب وعندہ ام الکتاب ۔ کتبہ ابو الاحیا محمد نعیم عفرلہ العلی الرب الحکیم ۱۲۸۸ھ

۹۶ استفتا ہندو دھوبی کا کپڑا دھویا ہوا پہنا اور اوس سے نماز پڑھنا جائز ہے یا نہین اور کپڑے کی طہارت مین محل گفتگو ہے یا نہین بینوا توجروا

هو الموفق اوس سے نماز پڑھنا جائز ہے واللہ اعلم بالصواب وعندہ ام الکتاب ۔ کتبہ ابو الاحیا محمد نعیم عفرلہ العلی الرب الحکیم ۱۲۸۸ھ

۹۷ استفتا اگر کوئی کسی ظرف گلی وغیرہ مین کہانے کو رکھکر کسی ٹوکری مین دہر کر چمار کے سر پر کہانے کو کہین بھیجے یا اسیطرح پر کھانا آوے تو اسمین کسیطرح کی کراہت شرعی ہے یا نہ وعلی ہذا القیاس اگر پانی کو گھڑے مین خود مسلمان بھر اپنی ہاتھہ سے بہنگی مین دہر دے اور پھر بہنگی کو کہار ہندو اوٹھالاوے اور پھر اوس گھڑے کو مسلمان اوتار کے رکھہ لیوے تو آیا اوس پانی کی طہارت مین کلام ہے یا نہین بینوا توجروا

**هو الموفق** نہین واللہ اعلم بالصواب وعندہ ام الکتاب - حررہ العبد المنیب الی العلی الرب الحکیم ابو الاحیار محمد نعیم عفی عنہ

صحت ہذہ الاجوبۃ واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی وحفظہ عن موجبات الغی

۹۸ استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتے ہین علمای دین مبین ومفتیان شرع متین ان مسئلون مین - اول جو کافر اسپنے آپ یا اپنی اولاد صغار کو کسی مسلمان کے ہاتھہ بیچتا ہے تو مسلمان کو اوسکا خرید نا شرعًا درست ہے یا نہین اور بعد خریدنے کے وہ غلام اور عبد ہو جاتے ہین یا نہین - دوسرے کافر کی اولاد صغیر اگر مسلمان یا کافر بہکا کر یا بطور خفیہ یا بہ زبردستی پکڑ لاوے اور پھر اوسکو بیع کرے تو انکا خریدنا اور لونڈی غلام بنانا مسلمان کو شرعًا جائز ہے یا نہین فقط تیسرے جہاد مین جو مرد اور عورت اور بچے پکڑے جاتے ہین وہ شرعًا غلام اور لونڈی ہین یا نہین - ان تینون سوال کا جواب بسند قرآن مجید اور حدیث شریف اور روایت فقہ کے تحریر فرمانا چاہیے کیونکہ مستفتی یہہ خیال کرتا ہے کہ ان باتون کا صاف اور صریح کچھہ حکم قرآن اور حدیث بلکہ فقہ مین بھی نہین ہے

**هو المصوب** جواب سوال اول درست نہین ہے قنیہ مین ہے کافر جاء

بولده الصغیر الی دار الاسلام و باعه فیها لم یجز ولو رجع الی دار الحرب وترک ولده فیها فولده حر انتهی اور بزازیہ مین ہے دخل دار الحرب فجاء الحربی بابنه او بنته او ام ولده او عمته او خالته قد قهرهم یرید بیعها من المسلم المستامن لا یجوز بیعه عند اکثر المشائخ والصحیح ان البایع ان کان یری جواز بیعه ملکه مطلقًا وان کان لا یری ان اشتراه و ذهب به کرها ملکه بالقهر انتهی ملخصًا جواب سوال دوم اگر دار الحرب سے پکڑ لاوے اور دار الاسلام مین فروخت کرے خریدنا اوسکا درست ہے بزازیہ مین ہے عن الثانی فیمن دخل دار الحرب بامان فسرق منهم انسانا حرا وخرج به اقول لا یسلک ما صنعت وان باعه یجوز بیعه لانه ملکه انتهی جواب سوال سوم جہاد مین اگر تقسیم غنیمت کی موافق شرع کی ہے تو وہ غلام اور لونڈی ہو جاینگے چند احادیث سے یہ امر ثابت ہے طبرانی اور ابن ابی شیبہ و بخاری وغیرہ نے روایت کی ہے اور در مختار مین ہے فی معروضات المفتی ابی السعود بل یحل وطی الاماء المشتراة من الغزاة الآن حیث وقع الاشتباه فی قسمتهم بالوجه المشروع فاجاب لا توجد فی زماننا قسمة شرعیة انتهی والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی و حفظه عن موجبات الغی

| محمد عبد الحی ابو الحسنات |
|---|

۹۹

استفتا اگر کسے مسجد یا مکان مقدس را بشکند در حق او چه حکم است

هو الموفق حق تعالی در کلام خود چنین کس را ظالم گفته در دنیا خواری و در آخرت عذاب عظیم فرموده کما فی قوله تعالی وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسَاجِدَ اللّٰهِ اَنْ یُّذْكَرَ فِیْهَا اسْمُهٗ الآیة والله اعلم۔ نمقه خادم اولیاء الله الصمد علی محمد غفر له الله الاحد فی الواقع خراب کردن مسجد کبیره ایست از کبائر مرتکب آن ظالم و فاسق خواهد شد

وتوبہ برو لازم واللہ اعلم - حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** املاک وقف ملک کسے ہست یا نہ دران ملک کسی تصرف می توان کرد یا نہ؟

**ہو الموفق** ملک کسی نہ کہ الوقف لا یملک واللہ اعلم - نمقہ خادم اولیاء اللہ الصمد علی محمد غفر لہ اللہ الاحد

صح الجواب علی ما فی الجواہر النیرہ قال ابو یوسف ومحمد الوقف عبارۃ عن حبس العین علی ملک اللہ علی وجہ تصل المنفعۃ الی العباد فیزول ملک الواقف عنہ الی اللہ فیلزمہ ولا یباع ولا یوھب ولا یرتھن ولا یورث انتہی واللہ اعلم - حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** ایک مرد نے ایک عورت سے نکاح کیا اور اوس مرد کے ایک لڑکا پہلی زوجہ سے کہ سابق اسکے نکاح مین تھی ہے پس اب اوس لڑکے کا نکاح اس عورت منکوحہ کی بہن سے کہ اس رشتہ سے اس لڑکے کی خالہ ہوتی ہے شرعا درست ہے یا نہین

**ہو المصوب** درست ہے واللہ اعلم - حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

الجواب صحیح نمقہ خادم اولیاء اللہ الصمد علی محمد غفر لہ اللہ الاحد

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ جو حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تھا کہ بعد میرے میری امت تہتر فرقے ہو جائین گے ایک ناجی اور سب ناری ہونگے آیا ناری سے مراد کفار ہین یا مسلمان فاسقان کہ بسبب عصیان کے دوزخی ہو جائین گے بعضے صاحب فرماتے ہین کہ رافضی کہ شیخین کی شان مین بے ادبی کرتے ہین کافر ہو گئے بعضے کہتے ہین کہ سب اہل ہوا کافر ہین ایک فرقہ مسلمان ہے جسکو اہل سنت وجماعت کہتے ہین اور بعضے صاحب فرماتے ہین کہ رافضی کی تو

قبول نہین بلکہ اوسکو قتل کرنا واجب ہے جو شرع شریف مین لکھا ہو ارقام فرمائین

بینوا توجروا

**جواب** کتابون عقائد اور فقہ مین اسطرح لکھا ہے کہ بہتر فرقہ جو اہل ہوا ہین ایک بہی کافر نہین ہے چنانچہ عبارۃ اون کتابون کی جو یہان موجود ہین بعینہ مفصلہ ذیل مین لکھی جاتی ہین اور عبارت فتاوی کی سب شیخین کفر ہے اوسکا بہی جواب لکھا جاتا ہے بغور ملاحظہ فرمادین بلکہ اعتقاد کفر کا اہل ہوا جو بدعتی ہین اونکی طرف رکہنا بہی کفر ہے اول تو یہ ہے کہ تمہید ابو الشکور سلمی مین لکھا ہو کہ جو حدیث شریف تفرقہ امت مین وارد ہوئی ہے اوسمین اختلاف ہے چنانچہ ایک روایت مین لکھا ہے ستفرق امتی من بعدی ثلثۃ و سبعون فرقۃ کلھم فی النار الا واحدۃ اور روایت دوسری مین کلھم فی الجنۃ الا واحدۃ قیل ما تلک الواحدۃ فقال صلی اللہ علیہ وسلم القدریۃ بغور ملاحظہ فرماوین کہ کفر دونون حدیثون سے ثابت نہین ہوا بلکہ دوسری حدیث سے جنتی ہونا ثابت کیا ہے کفار کے واسطے کہین بہی لفظ آیا ہے اور کیسی عالم نے اونپر حکم جزیہ یا استرقاق بسبب کفر کے لکہا ہے اور دوسرے ایک مقام پر لکھا ہے اعلموا ان الذین مع الجماعۃ والجماعۃ ھو اھل السواد الاعظم والسواد الاعظم بین الجبر والقدر و بین التشبیہ والتعطیل و بین النصب والرفض وسئل ابو حنیفۃ رح عن السنۃ والجماعۃ فقال لا نصب لا رفض لا جبر ولا قدر لا تشبیہ ولا تعطیل وروی عن ابی حنیفۃ انہ قال شھادۃ اھل الاھواء مقبولۃ فاذا قبل شھادتہ دل انہ اسلم وروی عن محمد بن الحسن رح انہ قال الصلوۃ خلف المبتدع جائز الا انہ یکرہ ولانہ اعتقد البدعۃ علی زعم انہ حق و ھو حلال والثانی انہ اول فی ذلک واستحل بالتاویل

فلا تکفر تمہید آور جاننا چاہیئے کہ بہتر فرقہ جو کتابو نمین ہین جنکا احوال مرقوم
ہے اوسمین بہی کئی فرقہ مثل شاخون کے ظاہر ہوئے ہین چنانچہ فرقہ
تناسخیہ چار قسم ہوکر پہر چوراسی قسم ہوگئے چنانچہ تفصیل اوسکی بہی تمہید
مین موجود ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اور بہی ہر فرقہ مین اقسام ہوگئے
جو شخص جس فرقہ کا کام کرے گا اوسی مین شمار کیا جاوے گا چنانچہ فرقۂ
وہابیین کو معتزلہ کہتے ہین اب تفصیل فرقون اور بیان ہر ایک کی بدعت کا موجب
طول ہے غرض سائل جو ہے سب شیخین کفر ہے یا نہین اور توبہ اونکے
قبول یا قتل اونکی توبہ سے ہے اسکا جواب لکھنا مقصود ہے شرح فقہ اکبر مین
لکھا ہے سب الشیخین لیس بکفر کما صححہ ابو الشکور السلمی فی تمہیدہ
و ذلک لعدم ثبوتہا مبناہ و عدم تحقیق معناہ فان سب المسلم فسق
کما فی حدیث ثابت فیستوی الشیخان و غیرہما فی ہذا الحکم و لانہ
لو فرض ان احدا قتل الشیخین بل و الختنین یوصف الجمیع لا یخرج عن کونہ
مسلما عند اہل السنۃ و الجماعۃ و من المعلوم ان السب دون القتل نعم
لو استحل السب و القتل فہو کافر لا محالۃ و علی تقدیر ثبوت الحدیث فیجب ان یؤول
کما اول حدیث من ترک الصلوۃ متعمدا فقد کفر ای مستحلا للترک
اور دوسری جگہہ شرح فقہ اکبر مین لکھا ہے کہ جمع کرنا دونون کا مشکل ہے
ایک تو یہہ اہل قبلہ کافر نہین ہین چنانچہ سب فقہا اور متکلمین کا بہی یہ قول ہے
اور دوسری عبارت فتاوی کی سب الشیخین کفر ہے وجہ اشکال کی بیان
کرکے پہر جواب لکھتا ہے یدفع الاشکال بان نقل کتب فتاوی مع جہالۃ
قائلہ و عدم اظہار دلائلہ لیس بحجۃ من ناقلہ اذ مدار الاعتقاد
فی المسائل الدینیۃ علی الادلۃ القطعیۃ علی ان فی تکفیر المسلم قد تیر

مفاسد جلیة وخفیة وقال امام ابن الھمام فی شرح الھدایة للجواب
عن ھذہ الحکایة حیث قال اعلم ان الحکم بکفر من ذکرنا من اھل
الھواء مع ما ثبت عن ابی حنیفة والشافعی من عدم تکفیر اھل القبلة
من المبتدعة کلھم محمدیة ان ذلک المعتقد فی نفسہ کفر
اور صاحب درمختار نے باب امامۃ مین لکھا ہے کہ نماز صاحب بدعت
کی مکروہ تنزیہی ہے مبتدع ای صاحب اعتقاد خلاف المعروف عن
الرسول لا بمعاندة بل بنوع شبہہ وکل من کان من قبلتھا لا تکفر بھا
حتی الخوارج الذین یستحلون دمائنا واموالنا وسب اصحاب الرسول
صلی اللہ علیہ وسلم وینکرون صفاتہ تعالی وجواز رؤیتہ لکونہ
عن تاویل وشبہة بدلیل قبول شھادتھم اور باب شھادت مین لکھا ہے
تقبل من اھل الاھواء ای اصحاب بدع ولا تکفر کجبر وقدر ورفض
وخروج وتشبیہ وتعطیل وکل منھم اثنا عشرة فرقة فصارت اثنین
وسبعین الا الخطابیة صنف من الروافض یرون الشھادة بعینھم وکل
من خلف انہ محق فرد ھو لا بسبب لعنھم بل لتھمة الکذب دیکھیے کہ
اس عبارت مین کہین کفر ثابت نہین کیا بعضے صاحب فرماتے ہین کہ مرتد کے
باب مین صاحب درمختار نے واسطے بے ادبی کرنے انبیاء کے اور بے ادبی
کرنے والے شیخین کی جناب مین حکم قتل فرمایا ہے اور عبارت اوس مقام کی
یہہ ہے والکافر بسب الشیخین او احدھما فی البحر عن الجواھرة معزیا
للشھیدین سب الشیخین او طعن فیھما کفر ولا تقبل توبتہ وبہ اخذ
الدبوسی وابو اللیث وھو المختار للفتوی انتھی وجزم بہ فی الاشباہ
درمختار کی مصنف نے آپ ہی اس مسئلہ کو رد کیا ہے اس قول سے لیکن فی النھر

وهذه لا وجود له في اصل الجواهرة وانما وجد على هامش بعض النسخ فالحق
بالاصل مع انه لا ارتباط له بما قبله انتهى اصل حال مسئله کا یہہ ہے کہ جس زمانہ
مین بحر اور اشباہ تصنیف ہوئی تہی تو مصنف بحر و اشباہ نے لکہا تہا سب الشیخین
کفر و لا تقبل توبتہ اس زمانے مین بہائی مصنف کا جسنے نہر الفائق شرح
کنز الدقائق تصنیف کی ہے جسکا نام عمر بن نجیم ہے اور چند علمای شہر مثل
شیخ امین الدین عبد العال وغیرہ جمع ہوکر آئے اور دریافت کیا کہ یہہ مسئلہ
سب الشیخین کفر کا کہان سے لکہا ہے کہا جوہرہ سے لکہا ہے جو قدوری کی
شرح ہے علماؤن نے جوہرۂ نیرہ طلب کیا تو جواب دیا کہ میرا جوہرہ آگ مین جل گیا
اور شہر مین سے جوہرہ منگوا کر ہر چند دیکہا یہہ مسئلہ نپایا کہا کون سی جگہہ سے
نقل کیا تہا مقام بتلایا تو عبارت جو بحر مین تہی اوس سے ملا کر دیکہا تو ہر چند
اول اور آخر سے بطا دیا نکہا یا مسئلہ کی وہین خطا ظاہر ہوگئی وقال السيد الحموی
في شرح الاشباه حكى عن عمر بن نجيم ان اخاه افتى بذلك فطلب منه النقل
فلم يوجد الا على طريق الجوهرة اور پہر حموی نے اوسی عبارت کے آگے لکہا ہے
واقول على فرض ثبوت ذلك في عامة نسخ الجواهرة لا وجه له يظهر فما قدمنا
من قبول توبته من سب الانبياء عندنا خلافا للمالكية والحنابلة واذا كان
كذلك ولا وجه للقول لعدم قبول توبته من سب الشيخين بل لم يثبت ذلك
عن احد من الائمة فيما اعلم بالفرض اگر ہم کفر مانلین جب بہی یہ لازم نہین آتا ہے
کہ اسکی توبہ قبول نہین اور حکم کرنا ساتہہ کفر کے بہت مشکل ہے اختیار مین لکہا ہے
اتفق الائمة على تضليل اهل البدع اجمع وتخطئهم وسب احد من الصحابة
وبغضه لا يكون كفرا لكن يضلل وذكر في فتح القدير ان الخوارج الذين يستحلون
دماء المسلمين واموالهم ويكفرون الصحابة حكمهم عند جمهور الفقهاء

و اهل الحدیث حکم البغاۃ خیال کیجیے کہ خوارج جو سب سے زیادہ بدعتین
ہین چنانچہ در مختار سے مذکور ہوا اونکے واسطے بھی حکم کفر کا نفرمایا قال ابن المنذر
و هو اعرف کلام المجتهدین لم یقع فی کلام اهل المذهب تکفیر کثیر
ولکن لیس من کلام الفقهاء الذین مجتهدون بل من غیرهم ولا عبرۃ
لغیر الفقهاء بہت تفصیل سے رد المحتار جو شرح در المختار ہے مسلمانی
ثابت کی ہے جس صاحب کو زیادہ تحقیق منظور ہو دیکھ لیوے طول کے سبب سے
بیان نہ لکھا بلکہ چند باتین ضروری نقل کردین آور رد المحتار مین لکھا ہے
ولو یعلل احد لعدم قبول شهادتهم بالکفر کما تری لم استثنوا الخطابیۃ
لانهم یرون شهادۃ الزور لاشیاعهم او للحالف وکذا نص المحمد ثون
علی قبول روایۃ اهل الهواء فهذا انی من تسبب عامۃ الصحابۃ وتکفر
بناء علی تاویل له فاسد فاعلم ان ماذکرہ فی الخلاصۃ من انه کافر قول
ضعیف مخالف للمتون والشروح بل هو مخالف لاجماع الفقهاء کما
سمعته وقد الف العلامۃ ملا علی قاری رسالتہ فی الرد علی الخلاصۃ
ولهذا نعلم قطعا ان ما عزی الی الجوهرۃ من الکفر مع عدم قبول التوبۃ
علی فرض وجودہ فی الجوهرۃ باطل لا اصل له ولا یجوز العمل به وقد
مرانه اذا کان فی المسئلۃ خلاف ولو روایۃ ضعیفۃ فعلی المفتی ان یمیل
الی عدم التکفیر فکیف یمیل هنا الی التکفیر المخالف للاجماع فضلا عن میله
الی قتله وان تاب وقد مر ایضا ان المذهب قبول توبۃ ساب الرسول صلی اللہ
علیه وسلم فکیف ساب الشیخین والعجب من صاحب البحر حیث تساهل
غایۃ التساهل فی الافتاء بقتله رد المحتار شرح در مختار مصنف در مختار
نے کہین اہل اہوا کو کافر نہین لکھا بلکہ باب الحیض مین لکھا ہے کہ لا یفتی بکفر

مسلم کان فی کفرہ خلاف ولو روایتہ صیغتہ اور دوسری جگہہ لکھا ہی
اذا کان فی المسئلة وجوہ یوجب الکفر و واحد یمنعہ فعلی المفتی المیل لما یمنعہ
تعجب ہے صاحب علم سے کہ باوجود این دلائل قویہ مائل باسلام دلیل ضعیف
کو ترجیح دیکر کفر ثابت کرے اور یہانتک حکم دیوے کہ توبہ بہی اوسکی قبول نہین بلکہ
قتل اسکی توبہ ہی ظاہر ہے کہ گویا سب علماء کے قول کا انکار رہے در مختار مین
لکہا ہے منکر الاجماع کافر اور تمہید ابو الشکور سلمی مین لکہا ہے من قال للمؤمن
یا کافر او شہد بالکفر علی مؤمن فانہ یصیر کافرا وروی عن النبی صلی اللہ
علیہ وسلم انہ قال من شہد علی امتی بالکفر فہو اولی بہ اہل اہواء جو تہتر
فرقہ مین داخل اسواسطے جو حدیث شریف تفریق امت مین وارد ہوئی ہے
اوسمین لفظ امتی ہے امت حضرت موسی اور حضرت عیسی کا شمار اس مین داخل
کرکے نہین فرمایا تہا اونکے واسطے اور حدیث ہے انہ قال صلی اللہ علیہ وسلم
ان بنی اسرائیل تفرقت بعد موسی علی احدی وسبعین فرقة و بعد عیسے علی
اثنین وسبعین فرقة و ستفرق امتی من بعدی ثلثة وسبعون فرقة اگر سب
فرقہ امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مع اصناف کفار شمار کرینگے تو تہتر فرقہ کیونکر
ہونگے پس اگرچہ کفار بہی امت دعوت ہین پس معلوم ہوا کہ مراد امت سے
امت اجابت ہے جنہون نے اسلام قبول کیا تہا المراد بالامة من یجمعہم دائرة
الدعوة من اہل القبلة لانہ اضافہم الی نفسہ واکثر ما ورد فی الحدیث
علی ہذا الاسلوب فالمراد بہ اہل القبلة ولو ارید بہ امة الدعوة فتناول
بہ اصناف الکفر فکیف یکون تفریق الامة الی ثلث وسبعین خداوند تعالی
غفور الرحیم اور تواب الرحیم ہے اوسکی رحمت کا منکر نہونا چاہیئے توبہ سبکی قبول
ہے اگرچہ پیغمبر ونکی جناب مین بے ادبی کی ہو اوسکی توبہ بہی قبول ہے چنانچہ

ردالمحتار شرح درالمختار سے مذکور ہوا صفة الرحمة لا تتغیر وان تغیر
احوال الامة اور نیک کام بھی برائی کو دور کرتے ہین کقوله تعالی ان الحسنات
یذھبن السیئات واللہ اعلم بالصواب ۃ المجیب عبدالحی ابن فضل العلماء
والفضلا مولانا محمد عبدالربا فاض اللہ علینا من برکاتہ

ہو المصوب اقتی حدیث ستفترق امتی ثلث وسبعین فرقة مین مراد امت
اجابت کہ عبارت اہل اسلام سے ہے نہ امت دعوت علامہ دوانی شرح عقائد
عضدیہ مین لکھتے ہین ای امة الاجابة وھم الذین امنوا بالنبی صلی اللہ علیہ
وعلی الہ وسلم وھو الظاھر فان اکثر ماورد فی الحدیث علی ھذا الاسلوب
ارید بہ اھل القبلة انتہی اور سب شیخین موجب کفر نہین ہے ابو شکور سلمی تمہید مین
لکھتے ہین کلام الروافض مختلف فبعضہ یکون کفرا وبعضہ لا فلو قال ان
علیا کان الہا نزل من السماء کفر ولو قال النبوة کانت لعلی وجبرئیل اخطأ
کفر ومنھم من قال ان علیا افضل من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فھذا
کلہ کفر اما الذی یکون بدعة ولا یکون کفرا فھو قولھم ان علیا کان
افضل من الشیخین ومنھم من قال یجب اللعن علی من خالف علیا
کعائشة ومعاویة وھذا کلہ وما شبہہ بدعة لیس بکفر لانہ صادر عن تاویل
انتہی اور مولانا عبدالعلی رح شرح مسلم الثبوت مین لکھتے ہین الصحیح عند الحنفیة
بان الروافض لیسوا بکفار والوجہ فیہ ان مذھبھم وقعھم فی ما وقعوا عمّا
منھم انھم علی الدین المحمدی ولان کان زعمھم ھذا باطلا وما لذ بوا محمدا صلی اللہ
علیہ وسلم فی زعمھم فھو غیر ملتزمین بالکفر والتزام الکفر کفر دون لزومہ
انتہی ملخصا ہرگاہ روافض کا کافر ہونا ثابت ہوا اونکی توبہ قبول ہونے مین شک
نہین رہا اور اگر بالفرض والتقدیر روافض کافر ہون اوس صورت مین بھی

اونکی توبہ قبول نہونے کی کوئی وجہ نہین ہے مقام غور ہے کہ جو شخص مشرک ہو اور اللہ جل شانہ کا شریک بناتا ہو اگر وہ توبہ کرے قبول ہو جاوے کیا روافض مشرک سے بدتر ہوگئے کہ توبہ انکی قبول نہوگی اور صاحب بحر نے جوہرہ سے جو مسئلہ عدم قبول توبہ روافض کا نقل کیا ہے وہ غلط ہے قابل التفات کے نہین کیونکہ مخالف ہے نصوص قرآنیہ کے قال اللہ تعالی ان اللہ یغفر الذنوب جمیعا انہ ھو الغفور الرحیم واللہ اعلم بالصواب وعندہ ام الکتاب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی اللکھنوی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی وحفظہ عن موجبات الغی ابن المرحوم مولانا محمد عبد الحلیم ادخلہ اللہ فی دار النعیم [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

فی الواقع حدیث افتراق است مین ناری سے مراد مسلمین فاسقین ہین کہ شامت عصیان سے دوزخ مین جاوینگے اور روافض کہ حضرت شیخین رضی کی شان مین بے ادبی کرتے ہین اور اسیطرح سب اہل ہوا کافر نہین ہین اور توبہ انکی مقبول ہے فی المسایرۃ ان قول ابی حنیفۃ انہ لا یکفر احد منھم وفی شرحھا الکمال ان عدم تکفیرھم ھو المنقول عن جمھور المتکلمین والفقھاء وان الشیخ الاشعری قال ان الاسلام یعممھم واللہ علیم بالصواب بیدہ الھدایۃ وحسن الثواب حررہ ابو الاحیاء محمد نعیم غفرلہ العلی الرب الحکیم

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین بیچ مقدمہ حلت وحرمت ہدہد کے صاحب کتاب حیوۃ الحیوان وصاحب فتاوی برہنہ اسکو حرام اور مکروہ لکھتے ہین اور صاحب غایۃ الکلام وتمییز الکلام نے ہدہد کو حلال لکھا ہے پس مذہب امام اعظم مین یہ حلال ہے یا حرام فتوی جسپر ہو اوس سے اطلاع فرمائیے۔

ھو المصوب ہدہد بمذہب حنفیہ حلال ہے اور کتب معتبرہ مین حرمت یا کراہت مذکور نہین خزانۃ المفتین مین ہے اکل الخطاف والھدھد وکل ذی طوق کالمطوق باس

انتہی اور بزازیہ مین ہے اکل الھدھد لاباس بہ ولاباس بالخطاف والقمری وکل مالیس لہ مخلب یختطف بہ انتہی اور ظہیریہ مین ہے اکل الخطاف والصلصل والھدھد لاباس بہ لانہا لیست من الطیور التی ہی ذوات مخلب انتہی اور قنیہ مین واقعات ناطفی سے منقول ہے لاباس باکل الھدھد انتہی اور رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ مین ہے اتفق الائمۃ الثلثۃ علی تحریم کل ذی مخلب من الطیور وکذا مایاکل الجیف واما غیر ذلک من الطیور فکلہ مباح بالاتفاق المشہور انہ لاکراہۃ فی مانہی عن قتلہ کالخطاف والھدھد والخفاش والطاؤس الا عند الشافعی انتہی پس ان عبارات سے صاف واضح ہوا کہ ہدہد بمذہب حنفی حلال ہے بغیر کراہت اور مصنف حیوۃ الحیوان شافعی ہے اوسنے موافق اپنے مذہب کے تحریم لکھی ہے اور فتاوی برہنہ کا مقابلہ کتب معتبرہ کے ساتھہ نہین ہوسکتا ہے جبکہ کتب معتبرہ سے حلت ثابت ہے کراہت کہ فتاوی برہنہ مین ہے غیر مقبول ہوگی واللہ اعلم حررہ

محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** ایک محلہ ویران مین دو مسجدین تہین اوسمین سے ایک مسجد بارش مین بالکل منہدم ہوگئی اور ایک مسجد قریب اوسکے باقی ہے اور اہل محلہ وہان کے اکثر اہل تشیع ہین اور وہ محلہ بہی بالکل گرگیا ہے اور کوئی صورت آبادی محلہ کی معلوم نہین ہوتی ہے پس اس صورت مین اسباب مسجد منہدمہ کا لیکر دوسری جگہہ کسی مسجد کی مرمت مین صرف کیا جاوے خواہ دوسرے محلہ آباد مین اوسی اسباب سے کوئی مسجد تعمیر کیجاوے جائز ہے یا نہین۔ بینوا توجروا

**ہو المصوب** بعض فقہاء مثل قاضیخان اپنے فتاوی مین اور ملا خسرو درر مین اور غزی تنویر الابصار مین ایسی صورت مین لکھتے ہین کہ جب مسجد خراب

ہوجاوے اور اوسکی آبادی کے کوئی صورت نہووے اوسکے اسباب کا نقل
کرنا دوسری مسجد کی مرمت کے واسطے جائز ہے لیکن مفتی بہ یہہ ہے کہ جائز نہین
کیونکہ اسباب مسجد منہدمہ کا وقف ہے اور وقف مین کسیطرحکا تصرف جائز نہین
اہل اسلام کو لازم ہے کہ بقدر ہمت و وسعت اوسی مسجد منہدمہ کی تعمیر کردین اور
اسباب اوسکا اوسیکی مرمت مین شامل کردین کہ بندگان خدا جو اوسطرف سے
گزر کرین نماز اوسمین ادا کرین بلکہ مسجد ونکی تعمیر سے مسجد منہدمہ کی تعمیر باعث
زیادتی ثواب کی ہے بحر رائق مین ہے قال محمد اذا خرب المسجد ولیس ما یعمر
بہ وقد استغنی الناس عنہ فانہ یعود الی ملک الواقف وقال ابو یوسف ہو
مسجد ابدا الی قیام الساعۃ لا یعود میراثا ولا یجوز نقلہ ونقل مالہ الی مسجد
آخر سواء کانوا یصلون فیہ او لا وعلیہ الفتوی کذا فی الحاوی القدسی
اور شرنبلالی سعادۃ الماجد بعمارۃ المساجد مین لکھتے ہین فی غنیمۃ الزاہد
سئل علی بن احمد عن مسجد خرب ومات اہلہ ومحلۃ اخری فیہا مسجد ہل
لاہلہا ان یصرفوا وجہ المسجد الخراب الی ہذا المسجد قال لا انتہی واذا
علمت ہذا انما ذکرہ فی الدرر وفتاوی قاضیخان من جواز نقل المسجد اذا
خرب خلاف ما علیہ الفتوی کما ہو المذکور فی الحاوی وخلاف الصحیح
المذکور فی خزانۃ المفتین وقد مشی الشیخ الامام محمد بن سراج الدین الحانوتی
علی القول المفتی بہ من عدم نقل بناء المسجد اور علامہ مختار بن زاہد نے
مجتبی مین تصریح کی ہے کہ اکثر مشائخ حنفیہ فتوی عدم جواز نقل کا دیتے ہین واللہ اعلم

حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** ۱۵۱ چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین کہ اگر حافظے نخستین
عشرہ رمضان المبارک بمسجدی در سنت تراویح ختم قرآن مجید کردہ در مسجد دیگر

که هنوز مصلیان آنجا ختم نشنیده ماند ختم دیگر آغاز نمود درین صورت امام احتراز از فضیلت میکند و سنت موکده از ذمه او ساقط شده و برگردن این مقتدیان باقی هست کما فی العالمگیریة السنة فی التراویح انما هو الختم مرة والختم مرتین فضیلة پس بجهت اقتدای لعلے بادسنے بقیاس عدم جواز اقتدای مفترض به متنفل سنت موکده این مقتدیان ادا نمی شود یا بوجه آنکه در متنفل و مفترض تباین ذوات هست و در صورت مسئوله توحد ذات و تخالف صفات لهذا بر آن قیاس کردن قیاس مع الفارق می باشد چه تراویح در همه لیالی رمضان شریف سنت موکده است چنانکه در فتاوی عالمگیری تصریح بآن واقع شده لو حصل الختم للیلة التاسع عشر او الحادی عشرین لا یترك التراویح فی بقیة الشهر لانها سنة موکدة کما فی الجواهر النیرة درین حالت امام و مقتدی هر دو نماز سنت می خوانند جز آنکه ختم بر امام فضیلت هست و بر مقتدی سنت پس بقیاس اقتدای قائم بالقاعد با وصف اولیت قیام بر قعود کما فی فتاوی قاضی خان قال بعضهم یصح اقتداء القائم بالقاعد فی التراویح عند الکل وهو الصحیح سنت موکده این مقتدیان ادا خواهد شد یا نه بینوا توجروا

هو الموفق ختم این مقتدیان ادا خواهد شد والله اعلم بالصواب عنده ام الکتاب کتبه ابو الاحیار محمد نعیم عفی عنه ۱۳۰۰ھ

هو المصوب فقهاء اختلاف دارند درین که بعد یک ختم آیا سنت تراویح می ماند یا نه بعض فقها میگویند که نمی ماند چه مشروعیت تراویح نیست مگر برای ختم پس هر گاه ختم حاصل شد سنت تراویح باقی نماند لیکن مفتی به و مختار محققین آنست که تراویح سنت علیحده است و ختم سنت علیحده هیچ ازین هر دو تابع دیگری نیست پس بعد ختم سنت تراویح باقی خواهد ماند چنانکه بود پس بر قول اول در صورت سوال ختم

از ذمهٔ مقتدیان ساقط نخواهد شد بلکه ایشان اگر در عشرهٔ اولی تراویح به ختم ادا کرده اند
و تراویح بر ایشان سنت باقی مانده و اقتدای شان با چنین امام که در عشرهٔ اولی
فراغت حاصل ساخته جائز نخواهد بود لعدم جواز اقتدای القوی بالضعیف در
خزانة الروایة می آرد فی السغناقی امام ختم فی التراویح مرة وختم ثانیا بغیر هذا القوم
لا یخرج هذا القوم الثانی عن السنیة لان الامام خرج من السنیة فصار له نفلا
فید یکون ثواب صلاة النفل ولا ید یکون ثواب صلاة التراویح و در رسالة
مولانا صدر الدین الحسام البنبانی فی مسائل التراویح فان قلت ما تقول فی امام
ختم فی التراویح ثم شرع فی الختم ثانیا هل یجوز الاقتداء لمن لم یسمع الختم ولم یقتدی
به هل یکون هذا الختم محسوبا قلت کانت هذه المسئلة دائرة فی مجلس اساتذة
الدهلی زمانا طویلا فقال بعضهم لا یجوز لانه بناء القوی علی الضعیف اذ هذا التراویح
للمقتدی سنة موکدة ولم یبق فی حق الامام سنة موکدة بل صار فی حقه
تطوعا والسنة اقوی حالا منه وقاسوه علی اقتداء المفترض بالمتنفل وقال
بعضهم یجوز وقد روی بعض اهل العلم من کتب الفتاوی رجل ام قوما
فی التراویح وختم فیها ثم ام قوما اخرین له ثواب الفضیلة ولهم ثواب الختم و
هذا الکتاب غیر مشهور بین العلماء فلا وثوق به مع انه لا یفهم منه سقوط
سنة الختم انتهی و بر قول ثانی اگرچه تراویح از ذمهٔ مقتدیان ساقط خواهد شد
چه در سنت تراویح امام و مقتدی هر دو برابر اند لیکن در سقوط ختم اشکالی است
چه فقها در باب اقتدای ضعف نماز امام را اگرچه بدو یک رکن باشد مانع اقتدا
می نویسند چنانچه در در مختار و غیره مذکور است اما اقتداء المسافر بالمقیم
فیصح فی الوقت ویتم لا بعده فی ما یتغیر لانه اقتداء المفترض بالمتنفل
فی حق القعدة لو اقتدی فی الاولیین او القراءة لو اقتدی فی الاخریین انتهی

درین صورت با وجودیکہ امام و مقتدی ہر دو تحریمۂ فرض بستہ بسبب ضعف یک جزو از اجزاء نماز امام حکم بفساد اقتدا دادہ شد پس بناء علیہ در صورت سوال ہم حکم بعدم سقوط ختم از مقتدیان دادہ خواہد شد و ہمین امر از عبارت سغناقی مفہوم میشود ہرگاہ در باب سقوط ختم و عدم سقوط آن اختلافی واقع شد پس امام الانام کہ ختم ثانی را مع تراویح بر خود نذر کردہ گیرد و گوید للہ علیّ ان اختم القرآن فی صلوۃ التراویح تا ختم او واجب شود و اقتداء مقتدیان درست شود چنانچہ در خزانۃ الروایت تفصیل آن مذکور ہست واللہ اعلم ۔ حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

فن کتاب العقائد والاہواء
در شعبان ۱۳۰۳ھ ہجری مرسلہ قاضی بدیع الدین از ملکاپور ضلع برار

**استفتا** در تکفیر اہل قبلہ اختلاف ہست در ظاہر روایات عدم تکفیر ہست و مسائل ہذا از کتب فقہیہ در مسائل کتاب امامۃ الصلوۃ و باب البغاۃ و کتاب الشہادات و باب المرتدین مطابق و جمع کنند ظاہر روایت عدم تکفیر مستنبط خواہد شد و از منہیات مولانا عبد العزیز صاحب کہ منہ در فرق کفر الزامی و کفر التزامی ہست ہمین مضمون مفہوم میشود و در بحر رائق در کتاب النکاح در باب المحرمات تحت متن المجوسیۃ والوثنیۃ مسطور ہست واما المعتزلۃ فمقتضی الوجہ حل مناکحتہم لان الحق عدم تکفیر اہل القبلۃ کما قدمنا نقلہ عن الائمۃ فی باب الامامۃ ازینجا نکاح بزن رافضیہ و خارجیہ درست ہست اگرچہ بہتر نیست زیرا کہ باوجود عدم تکفیر در فسق آنہا اختلاف نیست و رافضیہ کفو سنی صالح الاعتقاد نیست و کسانیکہ قائل تکفیر روافض و اہل قبلہ غیر سنیان ہستند روافض را مرتد می کنند معہذا قافلہ ایرانی روافض را حرم راہ می دہند حالانکہ مرتدین را اجازت مداخلت نیست و علماء حرمین بر عدم تکفیر اہل قبلہ در رسالہ تحفۃ الاخوان فی الکفر والایمان فتوی دادہ اند چنانچہ در ہند نکاح رافضیات و صلوۃ جنازۂ رافضی ہم مروج است پس بدلائل مذکورہ ثابت شد کہ فتوی بر تکفیر رافضیان

نیست لیکن اگر رافضی باخفای رفض و تقیه نکاح از سنیه کرد و نکاح باجازت پدر زن واقع شد و منکوحه سنیه بالغه بود حالا فسخ نکاح می خواہد پس بر عکس تقدیر کفر رافض از زن رافضیه نکاح درست و از مرد رافضی نادرست بمثل کتابیه درست و از کتابی حرام و بلحاظ خوف اختلاف کفر و رافض فسخ درست ہست یا درست نیست

بینوا بالکتاب و توجروا الیوم الثواب

**ہو المصوب** درین صورت فسخ درست ہست چہ رافضی فاسق است و فاسق کفو صالحہ نیست در در مختار مے آرد قلت افاد البهنسی انها لو تزوجته على انه حر او سنی او قادر على المهر والنفقة فبان بخلافه او على انه فلان بن فلان فاذا هو لقيط او ابن زنا كان لها الخيار فليحفظ انتهى واللہ اعلم حررہ محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** کیا حکم ہے اس صورت مین کہ ایک شخص حقیقہ مثل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے متحقق و موجود عالم مین کہتا ہے یہ صحیح العقیدہ ہے یا فاسد العقیدہ اور وہ شخص مذکور بالا کافر ہے یا فاسق و گنہگار۔ بینوا و توجروا۔ المکلف الفقیر

علی وجہ اللہ عبد احمد المشتہر علی احمد تاورکان لہ اللہ الصمد

**ہو المصوب** اگر مراد اثبات مماثلت نبوی سے مماثلت جمیع صفات نبویہ ہیں جیسے کہ صفت رسالت بین بھی ہے تو یہ قول کفر ہے کیونکہ قرآن مجید مین خاتم النبیین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صفت موجود ہے پس دعوی کرنا دوسری نبی کا مخالف نص قطعی کے ہے علامہ ابو شکور سلمی تمہید مین لکھتے ہین اعلم ان الواجب علی کل عاقل ان یعتقد ان محمد اکان رسول اللہ والآن هو رسول اللہ وکان خاتم الانبیاء ولا یجوز بعدہ ان یکون احد نبیا ومن ادعى النبوة فی زماننا یکون کافرا انتہی اور اگر مراد مماثلت جمیع صفات کمالیہ محمدیہ مین سوای نبوت کے ہے تو یہ قول فسق اور مخالف جملہ اہل سنت کے ہے جمہور علماء شرقا و غربا اعتقاد

بصوابدید کثرت رای کے اوس مدرسہ سے مدرس عربی کو مع طلبہ اوس مسجد سے اوٹھاکر دوسری مسجد مین لیگئے جسکے مہمات متعلق ممبران کمیٹی مذکور کے نہ تھے بلکہ وہ اہتمام مین صرف خالد کے تھی جو اس کمیٹی کا افسر تھا مگر نام اوسی جزو مدرسہ کا جو مسجد آخر الذکر مین اوٹھ گیا وہی مدرسۂ اسلامیہ واقع مسجد اول الذکر قائم رہنے دیا اور ایک مدرس حافظ قرآن مع طلبہ مسجد اول الذکر مین رہنے دیا اور چندہ جو نام سے مدرسہ اسلامیہ واقع مسجد اول الذکر کے وصول ہوتا تھا اوس سے تنخواہ دونون مدرسون کی دیجاتی تھی بعدہ زید فوت ہوا اور عمرو بجاے اوسکے ممبر اوس کمیٹی کا بمشورہ جملہ ممبران کمیٹی باقی ماندہ کے مقرر ہوا بعدہ بکر منجملہ ممبران کمیٹی کے ایک شخص شرکت مجلس شورہ مساجد مذکور سے اور مدرس مذکور مداخلت مسجد مذکور یعنے مداخلت مسجد اول الذکر سے باتفاق جملہ بقیہ ممبران کمیٹی ممنوع کیے گئے مگر خالد افسر کمیٹی نے مسجد آخر الذکر مین اوسکو قائم رہنے دیا برخاست نہین کیا اوسیوقت مسجد اول الذکر مین دوسرا مدرس عربی مقرر ہوا اور چندہ جو واسطے مدرسہ کے مسلمانون سے وصول ہوتا تھا متفرق ہو گیا کچھ مسلمان مدرسۂ جدید واقع مسجد اول الذکر مین دینے لگے اور کچھ مسلمان مسجد آخر الذکر مین اور اہتمام دونون مدارس کا علیحدہ ہو گیا مدرسہ مسجد اول الذکر باہتمام عمرو کے رہا اور مدرسہ آخر الذکر باہتمام بکر کے لیکن مدرس حافظ قرآن کی تنخواہ کسی مصلحت سے مسجد آخر الذکر کے چندہ سے بدستور ملتی تھی بعدہ مدرس حافظ قرآن متعینہ مسجد اول الذکر بہ ترک نوکری رخصت ہوا اور بجای اپنے دوسرے حافظ کو مقرر کرنا چاہا لیکن عمرو مہتمم مدرسہ مسجد اول الذکر نے بنا منظوری اوسکے دوسرا حافظ

مقرر کیا الا اکبر نے اوسی حافظ کو جسکو حافظ معزول نے مقرر کرنا چاہا تھا بعد
آخر الذکر مین مقرر کر دیا اور مدرسۂ حفظ قرآن وہان بھی جاری کیا اور تنخواہ
مدرس حافظ قرآن متعینہ مسجد اول الذکر کو جو چندہ مسجد آخر الذکر سے
ملتی تھی موقوف کر دی اب دونون مسجدون کے مدارس کے چندے اور
مصارف بالکل علحدہ ہو گیے ایک کی آمدنی اور مصارف سے دوسرے مدرسے اور
مسجد سے تعلق نہین ہے پس اب وہ روپیہ جو زید نے واسطے مصارف مدرسہ
مسجد جامع یعنے مسجد اول الذکر کے دوکان مذکور مین جمع کیا تھا کس مدرسہ
کے مصارف مین خرچ ہونا شرعاً واجب ہے آیا ممبران کمیٹی کو صرف کرنا
اوس روپیہ کا مدرسۂ اسلامیہ مسجد جامع مین داخل ہے یا مدرسۂ واقع مسجد
آخر الذکر مین و اگر اوس روپیہ سے کوئی جائداد تعمیر ہوئی ہو تو اوسکی آمدنی
بکس مدرسہ مین شرعاً صرف ہونا چاہیئے اور کس مدرسہ مین صرف ہونے
سے تعمیل وصیت ہوتی ہے اور کس مدرسہ مین صرف ہونا خلاف تعمیل وصیت
ہے اور اوس خلاف تعمیل وصیت سے ممبران کمیٹی جو اوصیا عند اللہ
مین گناہگار ہونگے یا نہین بینوا بالکتاب و توجروا بالصواب ہٗ
ہو المصوب چونکہ شرط واقف کی لازم العمل ہے اور صورت سوال مین
واقف نے تقیید مدرسۂ اسلامیہ ساتھہ واقع مسجد جامع کے کی ہے بنا رعلیہ
اوس روپیہ کا مصرف ہونا مدرسہ مسجد جامع مین چاہیئے نہ مسجد اخیر کے
مدرسہ مین بحر رائق شرح کنز الدقائق مین ہے فان قلت اذا کان له درس
فی جامع ولازم بیه ان یکون عما علیه فی مدرسته هل یستحق المعلوم فی
المدرسة قلت لا یستحق الا اذا باشر ضمناً کان الطعین بکتاب الوقف لقوله فی
شرح المنظومة اما لو شرط الواقف فی ذلك كله شیئاً اتبعت انتهی

حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

ابو الحسنات محمد عبد الحی

كتاب الصلوة

۱۴۹ استفتا چه میفرمایند علمای دین مفتیان شرع متین درین مسائل اول آنکه قیام امام در محراب بطوری که در کتب فقهیه مذکور ست سنت هست یا مستحب یا مباح زیراکه در اکثر کتب معتبره بلفظ لا باس گفته اند و در تاتارخانیه بنقل شامی سنت فرموده دوم آنکه احداث محاریب در مسجد واحد جائز است یا نه در تاتارخانیه و جامع الرموز و صلوة مسعودی و درمختار و عالمگیری وغیره خبری آورده اند که نصب محاریب از صحابه و تابعین رضی الله عنهم صادر شده و در جذب القلوب و سفر السعادت آورده که در زمان آنحضرت صلی الله علیه وسلم محاریب نبودند و در فتح القدیر و کبیری باین لفظ آورده فانه بینی فی المساجد المحاریب من لدن رسول الله صلی الله علیه وسلم ولو لم تبین کان السنة ان یتقدم فی محاذات ذلک المکان و در رد المحتار فی ذیل قوله فوق بیت آه آورده ای موضع اعد للسنن والنوافل بان یتخذ له محراب وینظف ویطیب امر به صلی الله علیه وسلم فهذا مندوب و در غرایب آورده و به امر النبی صلی الله علیه وسلم اصحابه لیتخذوا فی منازلهم محاریب لصلوتهم ازینجا معلوم میگردد که در عصر آن حضرت نیز محاریب بوده اند پس بعد از تحقیق مزید و تفتیش بلیغ بروایات کتب ظاهر الروایت مع ادله شروح آنها بینوا توجروا فقط هو المصوب عبارات فقهاء در باب محاریب مختلف اند بعض از آنها دال بر آن اند که وجود آنها در عصر نبوی بوده و بعض بر آن دال اند که بنای محاریب محدث هست و آنچه از معاینه کتب احادیث واضح می شود این هست که حدوث محاریب بطوریکه مروج اند در عهد نبوی نه بوده بلکه اصل آن از نصاری است

و آن حضرت صلی الله علیه وسلم ازان منع فرموده و حدوث آنها در عهد تابعین
گشته و از جمعے از صحابه بران انکار رفته علامه جلال الدین سیوطی در تفسیر
در منثور زیر آیۂ کریمه فنادته الملائکة وهو قائم یصلی فی المحراب می نویسد اخرج
الطبرانی والبیهقی فی سننه عن ابن عمر ان النبی صلی الله علیه وسلم قال اتقوا
هذه المذابح یعنی المحاریب واخرج ابن ابی شیبة فی المصنف عن موسی الجهنی
قال قال رسول الله لا تزال امتی بخیر مالم یتخذوا فی مساجدهم مذابح کمذابح
النصاری واخرج ابن ابی شیبة فی المصنف عن ابن مسعود قال اتقوا هذه
المحاریب واخرج ابن ابی شیبة عن عبید ابن ابی الجعد قال کان اصحاب محمد
یقولون ان من اشراط الساعة ان یتخذ المذابح فی المسجد یعنی الطاقات
واخرج ابن ابی شیبة عن ابی ذر قال ان من اشراط الساعة ان تتخذ المذابح
فی المساجد واخرج عن کعب انه کره المذبح فی المسجد انتهی و نیز سیوطی در کتاب
الوسائل بمعرفة الاوائل می نویسد اول من احدث المحراب المجوف عمر بن
عبد العزیز حین بنی المسجد النبوی ذکره الواقدی عن محمد بن هلال انتهی
و نیز سیوطی در رساله خود اعلام الاریب بحدوث بدعة المحاریب نوشته
ان قوما خفی علیهم کون المحراب فی المساجد بدعة وظنوا انه کان فی مسجد النبی
صلی الله علیه وسلم فی زمنه ولم یکن قط فی زمانه ولا فی زمان احد من الخلفاء
فمن بعده الی المائة الاولی وانما حدث فی اول المائة الثانیة مع ورود
الحدیث بالنهی عن اتخاذه وانه من شان الکنائس وان اتخاذه فی المسجد
من اشراط الساعة انتهی پس از سیوطی دران رساله ذکر اخبار و آثار مع ذکر
سند آنها و توثیق رواة کرده منجمله آن همان اخبار اند که از در منثور منقول شد
و منجمله آن قول ابن مسعود انما کانت المحاریب للکنائس فلا تشبهوا باهل الکتاب

یعنی انه کره الصلوة فی الطاق اخرجه البزار فی مسنده برجال ثقات و هرگاه حال احداث محاریب معلوم شد پس در مسجد واحد احداث محاریب متعدده که مفضی به تکرار جماعت بالضرورت هست بدرجۂ اولی ناجائز خواهد شد و لهذا هرگاه سید در حرم این شریف تعدد محاریب شده علمای آن زمان منع کردند لیکن سلاطین ممانعت شان را بخیال نیاوردند ملا باقر آگاه در رسالۂ خود القاظ النیام می نویسند در سلف صالح تکرار جماعت و حدوث محاریب دائمه در چار جهت کعبه نرسیده و نیست این تکرار مگر از حوادث زمان و لوازم دوران و حدوث این محاریب در مکه معظمه در سنه هفت صد و سی سال است و حدوث جماعت ثانیه در مکرمه در سنه هشت صد و شصت سال و حدوث محراب ثانی آن بعد سنه ۹۴۰ نهصد و چهل سال بوقوع پیوست هر چند علمای آن زمان مساعی نمایان در منع آن کار فرمودند مفید نشد فکان قدرا مقدورا پس در ظنون و اوهام عوام این خیال خام استحکام یافت که امریست معروف که اهل حرمین آن را پسند کرده اند انتهی و چون ثابت شد که تعدد محاریب بلکه نفس احداث آن در عصر نبوی و عصر صحابه نبوده لاجرم قیام در ان سنت نخواهد بود و بهمین جهت اکثر فقهاء آن را بلفظ لا باس که اشارت به ترک اولی می سازد ترقیم فرموده اند البته امتیاز امام و تقدمش بر سائر صفوف و قیامش بمحاذات وسط صفوف سنت است که از احادیث مرفوعه وغیره ثابت است والله اعلم بالصواب و عنده ام الکتاب حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی و الخفی

| ابو الحسنات محمد عبد الحی |
|---|

استفتا کیا فرماتے ہیں علمای دین و مفتیان شرع متین ان مسائل مین سوال اول سجده سورۂ صاد کا شافعیہ کے نزدیک واجب ہے یا نہیں

اور حالت نماز مین اونکے نزدیک سجدہ صاد کا درست ہے یا نہین **سوال دوم**
تراویح مین امام اگر شافعی ہو اور مقتدی حنفی ہو اوسپر سورۂ صاد کا سجدہ
واجب ہوگا یا نہین اور اگر مقتدی پر واجب ہوگا تو اوسکو حالت نماز یا خارج
نماز ادا کر سکتا ہے یا نہین اور اگر ادا نہین کر سکتا تو اوسکے ذمہ پر باقی
رہتا ہے یا ساقط ہو جاتا ہے اور حالت اقتدا مین اگر ضمن رکوع وسجود
صلوۃ مین نیت کرے تو ادا ہو سکتا ہے یا نہین **سوال سوم** تراویح مین اگر
امام شافعی ہو بلحاظ اسکے مقتدی یون سے جو حنفی ہین سجدہ صاد کا اچھی طرح سے
ادا ہو جاوے یک ترویحہ کا امام حنفی ہو کے رکوع سجدۂ صاد کے پڑھ کے
سجدہ کرے اور شافعی اوسکی اقتدا کرے تو جائز ہے یا نہین اور تعدد امام
سے تراویح مین کچھ خلل ہوتا ہے یا نہین اور ایک ترویحہ مین حنفی کے امام
ہونے تحقیر و استخفاف شافعیہ لازم آتا ہے یا نہین بینوا توجروا
**ہو المصوب جواب سوال اول** سجدہ سورۂ صاد کا شافعیہ کے
نزدیک واجب نہین بلکہ خارج نماز مستحب ہے اور حالت نماز مین حرام ہے
بلکہ مفسد صلوۃ ہے اگر سجدہ کرنے والا عمدا سجدہ کرے اور حکم حرمت سے
واقف ہو علامۂ عسقلانی شافعی ارشاد الساری شرح صحیح البخاری مین
لکھتے ہین یستحب السجود لص فی غیر الصلوۃ ویحرم فیہا فان سجد فیہا
عامدا عالما بتحریمہا بطلت صلوتہ بخلاف ما اذا سجدہا سہوا او جہلا
لعذرہ انتہی **جواب سوال دوم** وجوب سجدۂ تلاوت کے تین سبب ہین
ایک تلاوت آیۂ سجدہ دوسرے سماع آیت سجدہ تیسرے اقتدا اگرچہ سماع
نہو جیسا کہ غنیۃ المستملی شرح منیۃ المصلی مین ہے یجب علی التالی و علی
السامع و علی المؤتم تلاوۃ امامہ وان لم یسمعہا لوجوب المتابعۃ علیہ انتہی

اور وجوب سجدہ مین بوجہ سماع کے مذہب سامع معتبر ہے نہ مذہب تالی جیسا کہ بحر رائق مین ہے فی التجنیس التالی والسامع ینظر کل واحد منہما الی اعتقاد نفسہ کالسجدۃ الثانیۃ فی سورۃ الحج لیس بموضع السجدۃ عندنا وعند الشافعی ہو موضع السجدۃ لان السامع لیس بتابع للتالی تحقیقا حتی یلزمہ العمل برایہ لانہ لا شرکۃ بینہما انتہی بنا بر علیہ جب مقتدی حنفی نے آیت سجدۂ صاد کے امام شافعی سے سنی سجدہ اوسپر واجب ہوگیا نہ امام پر جیساکہ سجدۂ ثانیہ مین حج کے امر بالعکس ہے لیکن اس واجب کے مقتدی کے اداکرنے کی کوئی صورت نہین ہے نہ نماز مین اور نہ خارج نماز لیکن نماز مین پس اسوجہ سے کہ مخالفت لازم آتی ہے اور مقتدی کو متابعت امام کی ضرور ہے اسیوجہ سے جب امام حنفی اور وہ باوجود وجوب سجدہ کے اوسپر اور اوسکے مقتدی پر کسیوجہ سے سجدہ نکرے مقتدی کو بھی لازم ہے کہ سجدہ نکرے پس جب امام شافعی کہ جسپر سجدہ واجب نہین ہوا سجدہ نکریگا مقتدی حالت اقتدا مین بدرجۂ اولے سجدہ نہین کرسکتا غنیۃ المستملی مین ہے ولو لم یسجد الامام لا یسجد وان سمعہا لانہ مامور بالمتابعۃ وعدم المخالفۃ انتہی اور بھی اوسیمین ہے فی نظم الزند دیستی خمسۃ اشیاء اذا لم یفعلہا الامام لا یفعلہا القوم القنوت وتکبیرات العیدین والقعدۃ الاولے وسجود التلاوۃ وسجود السہو انتہی اور بھی اوسیمین ہے الاصل فیہ وجوب متابعۃ الامام فی الواجبات فعلا وکذا ترکا ان کانت فعلیۃ او قولیۃ یلزم من فعلہا المخالفۃ فی الفعل انتہی اور لیکن خارج نماز کے پس اس وجہ سے کہ جو سجدۂ تلاوت صلاتیہ ہو وہ خارج نماز کے ادا نہین ہوسکتا بحر رائق مین ہے ولم یقض الصلوتیۃ خارجہا لان السجدۃ التلاوۃ

فی الصلوۃ افضل من غیرھا فلم یجز اداؤھا خارج الصلوۃ لان الکامل لایتادی
بالناقص انتہی اور در مختار مین ذکر واجبات صلوۃ مین مذکور ہے ومتابعۃ
الامام یعنے فی المجتہد فیہ لا فی المقطوع بنسخہ او بعدم سنیتہ کقنوت فجر انتہی
اور یہ ظاہر ہے کہ سجدہ سورہ صاد کا مجتہد فیہ ہے جیسا کہ عبارت رد المحتار المراد
بالمجتہد فیہ ما کان مبنیا علی دلیل معتبر شرعا بحیث یسوغ للمجتہد بسببہ مخالفۃ
غیرہ انتہی سے واضح ہے پس اسمین بھی متابعت امام شافعی کی ضرور ہے جیسا کہ
سجدہ ثانیہ حج مین متابعت امام شافعی کی ضرور ہے حواشی طحطاویہ للدر المختار
مین ہے قولہ للمتابعۃ ظاہرہ انہ یجب علیہ متابعۃ الشافعی فی سجود الثانیۃ من
الحج لوجود الشرکۃ بخلاف خارج الصلوۃ انتہی ہرگاہ یہہ معلوم ہوا کہ مقتدی
حنفی سجدہ کو نہ خارج نماز ادا کر سکتا ہے اور نہ نماز مین بوجہ متابعت امام کے
پس بالضرورت یہہ سجدہ مقتدی سے ساقط ہو جائے گا باقی رہا ادا ہونا اوسکا
ضمن مین رکوع یا سجود نماز کے پس نزدیک حنفیہ کے سجدہ تلاوت رکوع مین ساتھ
نیت کے اور سجود مین بدون نیت اور بعض کے نزدیک بشرط نیت کے ادا
ہو جاتا ہے بشرطیکہ رکوع اور سجود بعد قرأت آیت سجدہ کے فی الفور ہو اور
فصل بمقدار چار آیت یا تین آیت علی الاختلاف نہو بحر رائق مین ہے ولو لم یرکع
حتے طالت القرأت لم یجز ان نواہ عن السجدۃ وکذا السجدۃ الصلاتیۃ لا ینوب عنھا
اذا طالت القرأۃ واذا لم تطل القرأۃ لا یحتاج الرکوع والسجود فی اقامتھا عن سجود
التلاوۃ الی النیۃ ومن المشائخ من قال یحتاج الی النیۃ واکثر المشائخ لم یقدروا طول
القرأۃ بشئ وبعضھم قالوا ان قرأۃ ایۃ او ایتین لم تطل وان قرأ ثلاثا طالت
والظاھر ان الثلث لا یعدم الفور انتہی اور بھی اوسمین شرح قول کنز ولو یقض
الصلاتیۃ خارجھا مین ہے محل سقوطھا ما اذا لم یرکع لصلاتہ ولم یسجد صلبیۃ

لانه ينوب عنها اذا كان على الفور انتهى اور در مختار مین ہے لو نواها الامام في ركوعه ولم ينوها المؤتم لم يجزه ويسجد اذا سلم الامام ويعيد القعدة ولو تركها فسدت صلوته كذا في القنية وينبغي حمله على الجهرية نعم لو ركع وسجد لها فورًا ناب بلا نية انتهى اور حواشی طحطاوی مین ہے قوله نعم استدراك على قوله لم يجزه يعني ان عدم الاجزاء للمؤتم فيما اذا نواها الامام في الركوع اما اذا لم ينوها فيه بان نواها في السجود او لم ينوها اصلا فلا شيء على المؤتم نواها او لم ينوها شيئا انتهى اور رد المحتار مین ہے قوله نعم لو ركع وسجد لها اي للصلوة فورا وان لم ينوا والظاهر ان المقصود بهذا الاستدراك التنبيه على انه ينبغي للامام ان لا ينويها في الركوع لانه اذا لم ينوها في الركوع ونواها في السجود او لم ينوها اصلا لا شيء على المؤتم لان السجود هو الاصل فيها انتهى ان عبارات سے یہہ معلوم ہوا کہ اگر امام فی الفور بغیر فصل طویل رکوع و سجدہ صلاتیہ کرے اور نیت ادای رکوع و سجود کی کرے نہ سجدۂ تلاوت کی اس صورت مین بھی مقتدیون سے ضمن سجدۂ صلاتیہ مین نیت کرین یا نہ کرین سجدۂ تلاوت ادا ہو جاوے گا بنا بر علیہ امام شافعی کو بہتر ہے کہ بعد قرأت آیت سجدہ صلاوۃ کے دو تین آیت پڑھ کے رکوع اور سجدۂ نماز بدون نیت سجدۂ تلاوت کرے تا مقتدیون سے سجدۂ تلاوت خود بخود ادا ہو جاوے کیونکہ اگر نیت سجدۂ تلاوت کی کرے گا تو اوسکے مذہب کے موافق فساد ہوگا اور اگر بعد فصل طویل کے رکوع و سجود کرے گا تو مقتدی حنفی سے سجدۂ تلاوت فوت ہو جاوے گا اور اس صورت مین کہ بعد دو تین آیت کے رکوع اور سجدہ کرے نہ بقصد سجدۂ تلاوت بلکہ بقصد اتمام رکعت کسی مذہب والے کا نقصان نہوگا

**جواب سوال سوم** تراویح دو امام سے بھی پڑھنا درست ہے جیسا کہ فتاوی

قاضیخان وغیرہ مین مصرح ہے لیکن اوسے یہہ ہے کہ ایک ایک ترویحہ سے کم
نہ ادا کرے فتاوی قاسم بن قطلوبغا حنفی مین ہے اذا اصلی التروىحة الواحدة
اماما ان کل واحد منهما بتسلیمة اختلف المشائخ فیه قال بعضهم لا باس بسه
والصحیح انه لا یستحب ذلك ولكن كل ترويحة یؤدیها امام واحد علیه عمل
اهل الحرمین وغیرهم ویکون تبدیل الامام بمنزلة الانتظار انتہی اور ملا
باقر آگاہ شافعی رسالہ ایقاظ النیام فی التقلید بمقلد کل امام مین لکھتے ہین
در فتح الجواد فرمودہ واین یعنے سجدۂ ص مستثنے ہست از وجوب مفارقت
نزد فعل امام مبطلے را در اعتقاد ماموم نظر بر ینکہ جنس سجود تلاوت مغتفر شود
در نماز انتہی اور بھی اوسمین ہے قول تحفہ بمنزلہ ساہی و قول ابن قاسم بمنزلہ
جاہل این معنی دارد کہ ہرچہ از ساہی و جاہل مغتفر شود اگر امام حنفی آن را بہ عمل آرد
از وی مغتفر شود و شافعی از اقتدای او ممتنع نگردد انتہی ان دونون عبارتون
سے معلوم ہوا کہ اگر بقدر ترویحہ سجدۂ صادسے اگر امام حنفی کیا جاوے تو بہتر
ہے کہ تراویح ادا ہونے مین خلل نہوگا اور سجدہ بھی حنفیون سے ادا ہو جاوے گا
اور شافعی کی نماز و اقتدا مین بھی کچھہ فتور نہوگا اور یہہ خیال کرنا کہ اسمین تحقیر
و استخفاف شافعیہ ہے قبیل وساوس سے ہے واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی محمد وآلہ وصحبہ الکریم ۔ اما بعد بعالی خدمت فیضدرجت
نکتہ دان کلام الہی یابندہ رموزات احادیث مصطفوی امام العلما قدوۃ الفضلا
مولانا و اولانا مولوی حافظ محمد عبد الحی صاحب قبلہ ادام اللہ تعالے فیوضاتکم ۔
بعد التماس آداب تسلیم واضح رای شریف ہووے کہ عنایت نامہ و الامع فتوے
حسب خواہش مسکینان ۲۹ شعبان روز پنجشنبہ وصول مسرت شمول ہو کر

جمیع احناف کو عموماً و خصوصاً آنکھون کو نور دلون کو سرور بخشا جزاکم اللہ۔
غرض یکم ماہ رمضان شریف بروز جمعہ بعد نماز جمعہ اکثر عمائدین شہر اور اکثر
شافعیہ مسجد امیر الامرا مین جمع ہوکر فتوی جناب کو پڑہکر سنانے سے سب لوگون نے قبول
کیا اور رفع فساد مطلق ہوگیا حنفیہ اور شافعیہ مین جو مناقشہ درباب ادا ے
سجدۂ صاد حنفیہ امام کو بجہر اکر کے یک ترویحہ کے ضمن مین سجدۂ صاد ادا کرنے پر
بوجہہ قباحت اور تحقیر امام شافعی کی ثابت نہین کر کے کل شافعیہ اور حنفیہ سے رفع
منک ہوگیا چنانچہ سورۂ صاد پر حنفی امام ہوکر ادای سجدہ کرادیا بائیس ۲۲ سال کا
قضیہ جناب عالی کی تحریر سے مطلق دفع ہوجانے سے جمیع ساکنین ترچنابلی
دست بستہ شکریہ ادا کر کے حق تعالی سے مناجات کرتے ہین کہ یا اللہ یا کریم مولانا ے
موصوف کو خلعت مجدد دین محمدی کا جلد عنایت فرما آمین ثم آمین۔ مولانا یہانکی
دو تین شافعی مذہب والے مسئلہ مرقومۃ الصدر مین ازراہ تعصب مذہبی فتوے
مرسلہ مین خوض کر کے دیکھکر بولتے ہین کہ جناب عالی نے حنفی مذہب ہونے سے
مضبوطی احناف کی کردی مگر لاعلم شافعیہ کو ورغلاتے ہین امید کہ ترچنابلی سے
کوئی شخص فتوی مرسلہ طلب کرے تو فقیر حقیر کیطرف رجوع کرادیوین۔ مردم خانہ
فقیر مع فرزند صغیر پدر رود دار فانی و متوجہ ملک جاودانی ہوجانے سے جواب کے
لکھنے سے مقصر رہا معاف فرمانا دعای مغفرت فرمانا۔ زیادہ آرزوی اقدام بینی
جہ نگارد۔ شاہ محمد فضل اللہ عفی عنہ۔ ۱۸ شوال روز سہ شنبہ سنہ ۱۲۹۵ ہجری

۱۵۱

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین بہ نسبت اس
مسئلہ کے یہہ جو عوام کہتے ہین کہ لفظ ولا الضالین کے حرف ضاد کو اگر بصورت
ظا یا ذال یا زا پڑہا تو مفسد نماز ہے اور اگر بصورت دال پڑہا تو مفسد صلوۃ نہین ہے
اور دلیل اس دعوی پر بچند وجوہ ذیل لاتے ہین اول ضاد ظا کا مشتبہ الصوت

و قریب المخرج نہین ہے اور نہ متحد المخرج ہے اور یہی حال ذال و زا کا بھی ہے
بلکہ اگر اشتباہ الصوت یا قریب المخرج یا اتحاد مخرج ہے تو ضاد و دال مین البتہ
اسواسطے کہ اگر ضاد و ظا مین اشتباہ الصوت فی الواقع ہوتا تو ازروی عمومیت
عبارت فتاوی قاضی خان وانکان لایمکن الفصل بین الحرفین الا بمشقة کالضاد
مع الظاء الخ ضرور تھا کہ جہان کہین صرف ضاد ہو اگر اوسکے بدلے ظا پڑھ لیا
تو مفسد صلوۃ نہو حالانکہ یہ حکم مطلقاً راست نہین آتا ہے کیونکہ اوسی فتاوی
مین موجود ہے و کذا لو قرء غیر المغضوب بالظاء او بالذال تفسد صلوتہ
عمومیت اس قاعدہ کی باطل ہوئی دوم ذخیرہ کہ کتب معتبرہ اور متداولہ
ہے اوسمین لکھا ہے کہ اگر دو حرف ایسے ہون کہ درمیان اون دونون حرفون
کے نہ اتحاد مخرج ہو اور نہ قرب اوسکا مگر یہ کہ بیچ ابدال ایک کی بجای دوسرے
کے بلوی عام ہو جیسے لانا زای محض کا بجای ذال معجمہ کے یا ظای معجمہ کو بجای
ضاد معجمہ کے پس اس صورت مین نزدیک بعض مشائخ کے نماز فاسد نہوگی انتہی
ہکذا فی المنیة اور فتاوی قاضیخان مین اسکے برخلاف لکھا ہے کیونکہ مذہب
ظای معجمہ بجای ضاد معجمہ و بالعکس اوسکو منسوب باکثر فقہا کیا ہے اور قول فساد
کو اس صورت مین منسوب بہ بعض کیا ہے جیسا کہ ملاحظہ عبارت مرقوم
وانکان الخ سے ظاہر ہوتا ہے اور صاحب درمختار نے بھی اس قول مین موافقت
قاضی خان کی کی ہے چنانچہ عبارت درمختار یہ ہے کالضاد مع الظاء فاکثرہم
علی انہ لا تفسد ہا پس یا ان دونون عبارت یعنے قاضیخان و ذخیرہ میں
تطبیق دیجاوے یا کوئی قول ان دونون سے غلط قرار دیا جاوے ورنہ
النقیضین لازم آتا ہے اور ہر دو روایات مین تعارض واقع ہوتا ہے
اصول کا مسئلہ ہے اذا تعارضا تساقطا سیوم بعض لوگ اس عبارت فتاوی

قاضی خان سے استدلال کرتے ہین اس بات پر کہ ضالین کو ساتھہ دال کے پڑہنا
مفسد صلوۃ ہے اور ظا و ذال سے پڑہنا مفسد نماز نہین ہے وعبارتہ ہکذا
وکذا لو قرء الظالین بالظاء او بالذال لا تفسد صلوتہ ولو قرأ الدالین بالدال
تفسد صلوتہ الا اس عبارت سے استدلال کرنا اس بات پر مخدوش ہے کیونکہ
جس لفظ ولا الضالین مین یہہ بحث ہے وہ صرف ضاد ہی ہے اور صاحب فتاوی
مذکور نے یہہ حکم اوس لفظ ولا الظالمین مین بیان کیا ہے جو حرف بدلہ ظا سی ہی جیسا
کہ ملاحظہ عبارت فتاوی مذکور مطبوعہ قدیم کلکتہ سے ظاہر ہوتا ہے پس دلیل دعوے
پر منطبق نہوئی اور اگر یہہ تاویل اسکی کیجاوے کہ یہہ زلہ قلم ناسخ سے ہے تو بھی
خدشہ باقی ہے اولاً اسکی کیا دلیل کہ یہہ زلہ قلم ناسخ ہے اور بر تقدیر صحیح ہونے اور
تسلیم کرلینے اس بات کے کہ یہہ بیشک ناسخ سے سہو ہوا تاہم مفید مدعا مستدل
نہین کیونکہ طحطاوی مین تحت قول صاحب مختار الا ما یشق تمییزہ بزازیہ سے نقل
کیا ہے کہ غیر المغضوب کو ظا سے پڑہنا اور ضالین کو دال سے یا ذال سے پڑہنا
موجب فساد صلوۃ نہین ہے بلکہ پڑہنا درست ہے اور اسی پر فتوی اکثر مشائخ
ہے اور فتاوی حجۃ مین بھی یہی لکھا ہوا ہے پس روایت صاحب قاضی خان
اور طحطاوی و بزازیہ و فتاوی حجۃ مین تعارض واقع ہو گیا واذا تعارضا تساقطا
چہارم تمامی علماء و قراء عرب و عجم ولا الضالین کو ساتھہ دال کے پڑہتے ہین
پس فعل جمہور علما کیونکر بغیر وجہ موجب غلط قرار دیا جاوے پس مستفتی مستدعی
ہے کہ جواب شافی استفتای ہذا کا دافع جمیع شکوک مندرجہ اور باقی اور جو کچھ
کہ پیدا ہوتے ہین موافق مذہب مفتی بہ ملت حنفیہ کے مع نقل عبارات کتب معتبرہ
فقہیہ و تفسیر و قراءت و حدیث کے حوالہ قلم اعجاز رقم ہووے تاکہ تحقیق وافی کہ جسمین
مجال چون وچرا پھر باقی نرہے ہو جاوے اور زاویہ نشینان ضلالت کر حق مین

ہدایت ہوئے بینوا التفصیلاً توجروا کثیراً فقط

**ہو المصوب** مختفی نرہے کہ درباب زلۃ قاری کے ساتھہ ابدال ایک حرف کے دوسرے حرف کے ساتھہ اختلاف متقدمین و متاخرین مین واقع ہے متقدمین کی رای یہہ ہے کہ اگر ایسی تغیر ہو جس سے بوجہ فساد معنی کے کفر لازم آتا ہے تو نماز فاسد ہو جاویگی اور اگر ایسی تغیر نہو پس اگر بعد تغیر کے ایسی لفظ پڑہی کہ مثل اوسکا کہین کلام اللہ مین موجود نہو اور معنی اوس لفظ کا اصل لفظ قرآن کے معنے سے بعید ہو جیسے عذاب کی جگہہ عتاب پڑہنا تو بہی نماز فاسد ہو جاویگی اور ایسیہی اگر اوس لفظ کے بعد تغیر کے پیدا ہوئی ہے کچہہ معنے نہون جیسے سرائر کی جگہہ سرال پڑہنا اور اگر مثل اوسکا قرآن مین موجود ہو اور معنے اوسکے بعید ہون لیکن متغیر بہ تغیر فاحش نہون تو بہی نماز فاسد ہوگی امام ابو حنیفہ و محمد کے نزدیک نہ ابو یوسف کے نزدیک اور اگر مثل اوسکا قرآن مین نہو لیکن معنے متغیر نہون جیسے قوامین کی جگہہ پر قیامین پڑہنا اس صورت مین ابو یوسف کے نزدیک نماز فاسد ہوگی نہ نزدیک ابو حنیفہ و محمد کے اور یہہ تفصیل قدماء کی نزدیک ہر صورت تغیر مین ہے خواہ بوجہ اعراب کے ہو یا بوجہ ابدال حرف کے یا غیر ذلک اور متاخرین کی رای یہہ ہے کہ اگر تغیر بوجہ خطا فے الاعراب کے ہو نماز نہ فاسد ہوگی تغیر معنے ہو یا نہو اور اگر خطا تبدیل حرف ہو پس اگر دونو حرف مین بغیر مشقت فصل و امتیاز ممکن ہے تو نماز فاسد ہوگی باتفاق المتاخرین جیسے صالحات کی جگہہ طالحات اور اگر اون دونو حرف مین بمشقت امتیاز ہوتی ہو جیسے ظای معجمہ مکان ضاد معجمہ اور صاد مہملہ مکان سین مہملہ اور طا مکان تا پس نزدیک اکثر متاخرین کے نماز فاسد نہوگی بعموم البلوی اور بعض متاخرین کے نزدیک اگر دونو حرف قریب المخرج ہین تو فساد نہوگا اور اگر نہین تو فاسد ہوگا غنیۃ المستملی شرح منیۃ المصلی مین ہے

ان الخطاء فی القرآن اما ان یکون فی الاعراب ای الحرکات والسکون ویدخل فیه
تخفیف المشدد وقصر الممدود وعکسهما او فی الحرف موضع حرف مکان آخر او لم یکن
الا ما کان من تبدیل الجمل مفصولا بوقف تام والا لم یکن التغیر کذلک فان
الاصل فیه انه ان لم یکن مثله فی القرآن والمعنی بعید من معنی لفظ القرآن
متغیر تغیرا فاحشا قویا بحیث لا مناسبة بین المعنیین اصلا تفسد کما اذا قرأ
هذا الغبار مکان هذا الغراب وکذا اذا لم یکن مثله فی القرآن ولا معنی له کما
اذا قرأ یوم تبلی السرائل مکان السرائر وان کان مثله فی القرآن ومعنی اللفظ الذی
قرأه بعید من معنی اللفظ المراد ولم یکن تغیرا فاحشا تفسد ایضا عند ابی حنیفة
ومحمد وهو الاحوط وقال بعض المشائخ لا تفسد لعموم البلوی وهو قول ابی یوسف
وان لم یکن مثله فی القرآن ولکن لم یتغیر المعنی نحو قیامین مکان قوامین
فالخلاف علی العکس فالمعتبر فی عدم الفساد عند تغیر المعنی کثیرا وجود
المثل فی القرآن عنده والموافقة فی المعنی عندهما فهذه قواعد المتقدمین
واما المتأخرین کمحمد ابن مقاتل ومحمد بن سلام واسمعیل الزاهد
وابی بکر بن سلمید البلخی والهندوانی والحلوانی فاتفقوا علی ان الخطاء ان کان
فی الاعراب لا یفسد مطلقا وان کان مما اعتقاده کفر لان اکثر الناس
لا یمیزون بین وجوه الاعراب وان کان الخطاء بابدال حرف بحرف فان امکن
الفصل بین الحرفین بلا کلفة کالصاد مکان الطاء فاتفقوا علی انه مفسد
وان لم یکن الا بمشقة کالظاء مکان الضاد والصاد مکان السین والطاء
مع التاء فاکثرهم علی عدم الفساد لعموم البلوی وعن ابن مقاتل یعتبر
قریب المخرج وعدمه انتهی ملخصا اور فتاوی بزازیہ میں ہے ان تغیر المعنی
ولیس مثله فی القرآن فسد ولا عبرة لقرب المخرج وانما العبرة لاتفاق المعنی

عندهما ولوجود المثل فی القرآن عنده والاصل فیه انه ان امکن الفصل
بین الحرفین بلا کلفة کالصاد مع الطاء بان قرء الطالحات مکان الصالحات
فسد عند الکل وان لم یمکن الا بمشقة کالظاء مع الضاد والصاد مع السین
والطاء مع التاء فالاکثر علی انه لا یفسد لعموم البلوی والحق البعض
الفساد ان تغیر المعنی وقال القاضی ابو الحسن وابو عاصم ان تعمد فسد
وان جری علی لسانه لوکان لا یعرف التمییز لا یفسد وهو اعدل الاقاویل
وهو المختار انتهی اور رد المحتار میں ہے قال فی الخانیة والخلاصة والاصل
فیما اذا ذکر حرفا مکان حرف وغیر المعنی ان امکن الفصل بینهما بلا مشقة
تفسد والا یمکن الا بمشقة کالظاء مع الضاد المعجمتین والصاد والسین
المهملتین والطاء مع التاء قال اکثرهم لا تفسد وفی خزانة الاکمل قال
القاضی ابو عاصم ان تعمد ذلک تفسد وان جری علی لسانه ولا یعرف
التمییز لا تفسد وهو المختار حلیة انتهی اور خزانة الروایات میں ہے فی التهذیب
لو قرء الضاد مکان الظاء او علی العکس تفسد عند ابی حنیفة ومحمد وعند
عامة المشائخ کابی مطیع ومحمد بن سلمة لا لان للعجم بلوی عاما وفی الغیاثیة
ان قرء الله السمد مکان الصمد او السیف مکان الصیف او السالحین
مکان الصالحین او قرأ غیر المغضوب بالظاء والضالین بالظاء او بالذال
قال بعضهم لا تفسد لانه بلوی عام فان العوام لا یمیزون ولا یعرفون
مخارج الحروف منهم ابو القاسم ومحمد بن سلمة وکثیر من المشائخ افتوا به
وبعضهم قالوا ان تغیر المعنی تفسد صلوته منهم ابو مطیع وقال القاضی الامام
ابو الحسن والقاضی الامام ابو عاصم ان تعمد فی ذلک تفسد وان جری علی
لسانه او لا یعرف التمیز لا تفسد هذا اعدل الاقاویل وهو المختار وفی الذخیرة

بین الحرفین اذا کانا من مخرج واحد او کان بینهما قریب المخرج واحدهما
تبدل بالآخر کان ذکر هذا الحرف کذکر هذا الحرف فلا یوجب فساد الصلوة
لکن اذا لم یکن بین الحرفین اتحاد المخرج ولا قربه الا ان فیه بلوی العامة
نحو ان یاتی بالذال مکان الضاد وان یاتی بالزاء المحض مکان الذال و
الظاء مکان الضاد لا تفسد عند بعض المشائخ انتهی اور خزانة المفتین مین
نقلا عن الخلاصة مرقوم ہے ان ذکر حرفا مکان حرف وغیر المعنی فان امکن الفصل
بین الحرفین کالظاء مکان الصاد تفسد صلوته وان کان لا یمکن الفصل بین
الحرفین الا بمشقة کالظاء مع الضاد والطاء مع التاء والصاد مع السین
فاکثرهم علی انه لا یفسد انتهی ان عبارات سے یہ معلوم ہوا کہ مفتی بہ اور اکثر مشائخ
کا قول یہ ہے کہ مدار فساد و عدم فساد حصول امتیاز بین الحرفین بمشقت و بلا مشقت
ہے اور بعض کے نزدیک بر تقدیر تغیر معنی کے صورت مشقت مین تعمد موجب فساد
ہے اور عدم تعمد عفو ہے اور بعض کے نزدیک اعتبار قرب مخرج و بعد مخرج کا
ہے اگر تغیر قریب المخرج کے ساتھ ہوئی نماز نہ فاسد ہوگی ورنہ ہوگی اور بعض کے
نزدیک اگرچہ بلوی عام ہو نماز نہ فاسد ہوگی اگرچہ قرب مخرج و اتحاد مخرج نہو اور
معنی بھی متغیر ہو یہ سب اقوال متاخرین کے ہین ہرگاہ یہ امر ممہد ہو الیس سمجھنا
چاہیئے کہ غیر المغضوب علیہم ولا الضالین مین بنا بر قول متقدمین کے فتاوی
قاضیخان مین مرقوم ہے لو قرء غیر المغضوب بالظاء او بالذال تفسد ولو قرء
الضالین بالذال لا تفسد ولو قرء الدالین بالدال تفسد انتهی اور غنیة المستملی
مین ہے غیر المغضوب بالظاء والذال المعجمتین تفسد اذ لیس لهما معنی واما
الضالین بالظاء المعجمة او الدال المهملة لا تفسد لوجود لفظهما فی القرآن
وقرب المعنی لصحة تقدیر ولا الظالین ای المستمرین فی الضلال والدالین

اى القائلين هل ندلكم على رجل الاٰيه ولو قرء بالذال المعجمة تفسد لبعد معنا
لانه اسم فاعل من ذل النخلة اذا وضع عذقها على الجريدة لتحمله وليس من
الذلة اذ لم يستعمل الوصف منها على فاعل بل فعيل انتهى اور بنا بر مذہب اکثر
مشائخ کے ظا اور ذال ساتھ پڑہنے سے نماز نہ فاسد ہوگی بوجہ تعسر امتیاز درمیان
ض معجمہ اور ظا معجمہ اور ذال معجمہ کے بخلاف دال مہملہ کے کہ اسمین اور ضاد معجمہ مین امتیاز
بمشقت نہین ہے اور ایسا ہی بنا بر مذہب مختار کے درصورت عدم تعمد کے
جیسا کہ عبارت خزانة الروایة وغیرہ سے واضح ہے پس لازم ہے کہ ض معجمہ اپنے
مخرج سے کہ ممتاز ہے مخارج تمام حروف سے اخراج کیا جاوے اور بقصد ادائے
ضاد معجمہ کے اگر ظا معجمہ یا ذال معجمہ ادا ہوگا تو نماز بمذہب مختار صحیح رہیگی اور اگر
دال مہملہ ادا ہوگی نماز فاسد ہوگی هذا هو خلاصة الحكم فى هذا الباب
والله اعلم بالصواب **جواب سوال اول** جو شخص کہتا ہے کہ حرف ضاد کو اگر
بصورت ظاء یا ذا ر پڑہا تو مفسد ہے اور بصورت دال مفسد نہین ہے اوسکا
قول نہ موافق مختار اکثر مشائخ کے ہے کیونکہ اونکے نزدیک ظاء اور زا سے نماز
نہین فاسد ہوتی ہے اور نہ موافق متقدمین کے کیونکہ اونکی رای پر بھی ظاء
ولا الضالین مین مفسد نہین ہے جیسا کہ عبارت قاضیخان وغنیہ سے ظاہر
ہے بلکہ موافق عبارت قاضی خان کے ذال معجمہ بھی ولا الضالین مین مفسد نہین
اور دال مہملہ مفسد اور عبارت غنیہ اسکے عکس پر دال ہے اور دلیل اوس شخص
کی بھی قابل التفات نہین کیونکہ تمام کتب فقہیہ وغیرہ مین مذکور ہے کہ ضاد اور
ظا ر متشبہ الصوت ومتعسر الامتیاز ہین اور بر بنا ر اس قاعدہ متاخرین کے
حرف ضاد بھان ہوا وسکے بدلے اگر ظا ر پڑہ لیا جاوے نماز نہ فاسد ہوگی
اور عبارت قاضیخان کی ولو قرء غير المغضوب بالظاء او الذال تفسد متفرع

طریقۂ قدما پر بلحاظ تغیر معنے و عدم تغیر ہے نہ طریقۂ مختار پر جیسا کہ صاحب غنیہ
بعد ذکر فروع مذکورۂ فتاوی قاضیخان کے کہتے ہین هذا ما ذكره قاضيخان
من ابدال هذه الاحرف الثلثة بعضها من بعض وكله مخرج على قواعد
المتقدمين انتهى جواب سوال دوم جو قاعده فتاوی قاضیخان وغیرہ
مین منسوب بطرف اکثر مشائخ ہے اوسمین اعتبار فصل بمشقت و بلا مشقت و تعسر
امتیاز و عدم تعسر امتیاز کیا گیا ہے اور جو قاعدہ ذخیرہ مین منسوب بہ بعض مشائخ
ہے اوسمین قطع نظر اسکے اعتبار بلوی عامہ کا کیا گیا ہے پس دونون قاعدے
جداگانہ ہین اسیوجہ سے صاحب غنیہ شرح منیہ نے اولاً قاعدۂ مذکورہ فتاوی
قاضیخان کو بطرف اکثر منسوب کرکے بمقام قاعدۂ ذخیرہ تحریر کیا هذه قاعدة
اخرى لبعض المتأخرين اعتبروا فيه البلوى العامة انتهى جواب سوال سوم
عبارت مذکورۂ قاضیخان مین ولا الظالین لنسخ مطبوعہ مین زلت ناسخ ہے
اسوجہ سے کہ اس فرع کو اونسے بعد ذکر المغضوب کے لکھا ہے پس ظاہر یہہ ہے
یہہ اوس ضالین کا ذکر ہے جو اوسکے ساتھہ متصل ہے اور وہ نہین ہے
مگر ساتھہ ضاد معجمہ کے اور بھی اسوجہ سے کہ اگر ظالین ظاء معجمہ سے ہو تو لفظ
الظا کے اوسکے کلام مین لغو ہوئی جاتی ہے اور بھی اسوجہ سے کہ اور کتب
فقہیہ مین مسئلہ ولا الضالین کا مذکور ہے پس یہہ عبارت ولا الضالین بالضاد
المعجمہ مین متفرع اوپر قول مشائخ متقدمین کے ہے اور جو طحطاوی و بزازیہ
وغیرہ مین مذکور ہے کہ ذال معجمہ اور ظاء معجمہ ولا الضالین مین مفسد نہین ہے
یہہ متفرع ہے مذہب مختار متاخرین پر فلا تعارض ولا تساقط عبارت طحطاوی کی یہ
ہے فی البزازية قال غير المغظوب بالظاء او الذالين بالذال او الظاء
قیل لا تفسد لعموم البلوى فان العوام لا يعرفون مخارج الحروف وكثير

من المشائخ افتوا به انتهی اس عبارت مین کہین دال مہملہ کا ذکر نہین جیساکہ سا
نے ذکر کیا ہے شاید اوسنے معجمہ کو مہملہ سمجھا اور یہی مسئلہ اور کتب مین
اسیطور سے مذکور ہے کہین دال مہملہ کا نشان نہین ہے بلکہ ذال معجمہ اور ظا
معجمہ پر جواز کا ذکر ہے اور بر طبق مذہب متاخرین دال مہملہ کے ساتھہ جواز
بھی نہین کیونکہ ضاد معجمہ اور دال مہملہ مین تعسر امتیاز جو باعث جواز ہے نہین
البتہ بر طبق مذہب متقدمین دال مہملہ مین جواز غنیہ مین مذکور ہے جیساکہ
سابقہ سے واضح ہے لیکن ظاہر یہہ ہے کہ صاحب غنیہ سے اس مقام پر عبارت
فتاوی قاضیخان کے سمجھنے مین غلطی واقع ہوگئی ذال معجمہ کو مہملہ اور مہملہ کو معجمہ
حکم صاحب غنیہ کا عکس حکم قاضیخان ہوگیا ہے **جواب سوال چارم** قرار
وعجم کا ولا الضالین کو دال مہملہ سے پڑہنا غلط محض ہے کیونکہ جبکو امتیاز
ضاد اور دال مین نہسین اور دونون مین امتیاز پر قدرت نہین وہ قاری نہ
اور علمای عرب اور عجم بھی جو فن قرأت سے واقف ہین اور مسائل فقہیہ پر مطلع ہین
دال مہملہ نہین پڑہتے ہین اور جو ایسے نہین وہ حکم عوام مین ہین اونکا اعتبار نہین
واللہ اعلم بالصواب وعندہ ام الکتاب حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۵۲

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین ومفتیان شرع متین اس
کسی ہندو بیدین بت پرست نے اپنے کسی تہوار یا تقریب شادی
مسلمان دیندار پرہیزگار یا مسلمان بے نماز زناکار شراب خوار بدعتی کو دعوت
اور اون مسلمانون نے اوسکی دعوت قبول کی اور کوئی چیز مثل کھانے کے
یا کھانے کا سامان یا نقد روپیہ لیا اور اوسی کے ہاتھہ پکایا اور کھایا تو اسطرح
ہندو کا کھانا اور دعوت لینا درست ہے یا نہین فقط ۲۔ اگر اسطرح کا کھ

ہندوؤنکا درست ہو تو فبہا ورنہ اون کھانے والون کی کیا سزا ہے فقط ۔ یہ مسلمان مبتدع شیعہ و سود خوار و رشوت خوار و شراب خوار کے گھر مسلمان دیندار کو کھانا اور نوکری کرنا درست ہے یا نہین باوجودیکہ اوسکے گھر کھیتی بھی ہوتی ہے اور مال حلال بھی ہے فقط ۔ یہ ایک شخص کبھی نماز پڑھتا ہے اور کبھی غفلت سے نہین پڑھتا ہے اور ایک شخص مقیم ہمیشہ نماز پڑھتا ہے اور مسئلہ دانی اور قرأت اور عمر مین برابر پس ان دونون مین کسکی امامت جائز ہے اور کون کسکے پیچھے نماز پڑھ سکتا ہے ۔ یہ ایک شخص معذور جنب کہ غسل کرنے سے عاجز اور احتمال بیماری بڑھنے کا ہے اور وضو کرنے مین کچھ ضرر بھی نہین پس وہ شخص وضو کرکے نماز ادا کرے یا تیمم کرکے فقط ۔ یہ ایک شخص نے اپنی زوجہ اور لڑکے کو سوای ظلم کے کبھی شفقت شوہرانہ اور پدرانہ سے نہین دیکھا اور نہ پرورش کیا اسلیے وہ زوجہ اور لڑکا اوس سے دور ہو گیا اور ابکسیطرح پرورش پاکر ہوشیار ہوا چونکہ شوہر و پدر واجب الاطاعۃ ہین اور یہ دونون بسبب بی مہری اوسکی اطاعت سے محروم رہے پس اسمین گناہگار کون ہے اور کون کسکے واسطے پوچھا جائیگا باوجودیکہ زوجہ اور لڑکا اپنی خواہش سے اطاعت سے محروم نہین ہے فقط ۔ یہ ایک شخص بار بار اپنے لڑکے کو نماز کے لیے تاکید کرتا ہے لیکن وہ نہین سنتا ہے پس ایسے لڑکے کو حسب شرع دور کرنا چاہیے یا بسبب محبت کے رکھنا چاہیے اور بسبب پیار کے رکھے بھی تو وہ شخص اپنے لڑکے بے نمازی کے لیے ماخوذ ہوگا یا نہین فقط ۔ یہ افیون اور گانجا اور مدک کھانا حرام ہے یا نہین مع تاڑی فقط

۔ یہ عصبہ بنفسہ اور عصبہ بالغیر مین کسکو ترجیح ہے امثال ۔ ام ۔ بنت ۔ اخت ابن الاخ

زوجہ ام بنت ۔ اخت ابن الاخ ۔ زوج ام بنت ۔ اخت ابن الاخ ۔ بینوا توجروا

**ہو المصوب جواب سوال اول ہندو کے تہوار کے دن ہدیہ یا دعوت لینا**

مسلمان کو نہین درست ہے جیساکہ فتاوی ذخیرہ مین ہے لاینبغی للمؤمن
ان یقبل ہدیۃ الکافر فی یوم عیدہم ولو قیل لا یرسل الیہم شیئاً انتہی
اور خزانۃ الروایات مین ہے فی الفصول والتاتارخانیۃ من المحیط ما یکسے
المجوس فی یوم نیروزہم من الاطعمۃ الی الاکابر والسادات من کانت بینہ
وبینہم معرفۃ وذہاب ومجیئ فقد قیل من اخذ ذلک علی وجہ الموافقۃ
یضرہ ذلک بدینہ انتہی باقی تقریب شادی اور غمی مین اگر ہندو دعوت
کرے تو اوسکا قبول کرنا درست ہے بعض فقہاء کے نزدیک اور بعض کے
نزدیک مکروہ ہے جیساکہ خزانۃ الروایات مین ہے فی مفید المستفید من
الواقعات لاباس بالذہاب الی ضیافۃ اہل الذمۃ ہکذا ذکر محمد لکن المذکور
فی النوازل یخالف ہذا فانہ کرہ فیہ الاجابۃ انتہی اور برتقدیر جواز قبول
ضیافت وہ مشروط ساتھ اس امر کے ہے کہ مجلس دعوت غنا و مزامیر و بت پرستی
و شراب خواری و اطوار کفر و شرک و محرمات سے خالی ہو اور اگر اوس مجلس مین
ایسے امور ہون تو جانا نہین درست ہے جیساکہ درمختار مین ہے دعی الی
ولیمۃ وثمہ لعب او غناء قعد واکل لو المنکر فی المنزل فلو علی المائدۃ لا ینبغی
ان یقعد بل یخرج فان قدر علی المنع فعل والا یصبر ان علموا ولا باللعب
لا یحضر اصلاً سواء کان ممن یقتدی بہ او لا انتہی جواب سوال دوم
جس شخص نے دعوت ہندو کے تہوار کی قبول کی یا ضیافت تقریب مین باوجود
موجود ہونے منکرات شرعیہ کے گیا اوسپر توبہ و استغفار لازم ہے جواب
سوال سوم اگر مال حلال غالب ہے تو اوسکے یہان کھانا کھانا اور نوکری کرنا
درست ہے اور اگر حرام غالب ہے تو نہین درست ہے جب تک یہ نہ معلوم ہو
کہ یہہ کھانا یا یہہ تنخواہ مال حلال سے ہے اشباہ مین ہے اذا کان غالب مال المہدی

حلالاً فلا باس بقبول هدیته واکل ماله لم یتبین انه حرام وان کان غالب ماله الحرام لا یقبلها ولا یاکل الا اذا قال انه حلال ورثه او استقرضه انتهی

جواب سوال چارم جو شخص ہمیشہ نماز پڑہتا ہے وہی قابل امامت ہے تنویر الابصار اور درمختار مین ہے الاحق بالامامة الاعلم باحکام الصلوٰة ثم الاحسن تلاوة وتجوید للقرأة ثم الاورع ای الاکثر اتقاء للشبہات والتقوی اتقاء المحرمات انتہی جواب سوال پنجم ہرگاہ وضو سے اوسکو عجز نہین چاہئے کہ تیمم جنابت کا کرے اور وضو کرکے نماز ادا کرے مدار اباحت تیمم عجز ہے اصل سے جیسا کہ کتب فقہ مین مبسوط ہے واذ لیس فلیس جواب سوال ششم ایسی صورت مین کہ نافرمانی کی ابتدا و زیادتی پسر و زوجہ کی جانب سے ہو وہ ماخوذ نہونگے جواب سوال ہفتم اگر ایسے لڑکے کو باقتضای محبت پدری رکھے گا تو بعد اسکے کہ وہ بقدر طاقت خود نصیحت کرتا جاتا ہے ماخوذ نہوگا جواب سوال ہشتم یہہ سب چیزین کہ مسکر ہین حرام ہین احادیث صحیحہ مین وارد ہے کل مسکر حرام اور یہی وارد ہے ما اسکر کثیره فقلیله حرام اور فتاوی بزازیہ مین ہے قال محمد ما اسکر کثیره فقلیله حرام وهو نجس ایضاً قالوا وبقول محمد ناخذ انتہی جواب سوال نہم ان صورتون مین عصبہ بالغیر بوجہ قرب کے مقدم ہے اور عصبہ بنفسہ محجوب ہے فتاوی عالمگیریہ مین ہے العصبة مع غیرها اذا کانت اقرب الی المیت من العصبة بنفسها کانت العصبة مع غیرها اولی بیانه اذا هلک الرجل وترک اختاً لاب وام وابن اخ لاب فنصف المیراث للبنت والنصف للاخت ولا شیٔ لابن الاخ لان الاخت صارت عصبة مع البنت وهی اولی الی المیت من ابن الاخ وکذلک اذا کان مکان ابن الاخ ابناً لاب لا شیٔ للاخ کذا فی المحیط انتہی والله اعلم۔ حرره الراجی

استفتا ۱۵۳ سوال خطبہ آخر جمعہ رمضان مین الوداع یا الفراق پڑھنا درست ہے یا نہین سوال مردے کو قبر مین جمال مبارک آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دکھایا جاتا ہے یا نہین ۵

ہو المصوب الوداع یا الفراق کا خطبہ آخر رمضان مین پڑھنا اور کلمات حسرت ورخصت کے ادا کرنا فی نفسہ امر مباح ہے بلکہ اگر یہ کلمات باعث ندامت وتوبہ سامعان ہوئی تو امید ثواب ہے مگر اس طریقہ کا ثبوت قرون ثلثہ مین نہین پایا ہے البتہ آخر شعبان مین خطبہ استقبال رمضان احادیث مین وارد ہے جیسا کہ در منثور مین ہے اخرج العقیلی وضعفه وابن خزيمة والبيهقي والخطيب والاصبهانی عن سلمان الفارسی قال خطبنا رسول اللہ صلعم فی آخر یوم من شعبان فقال الحدیث بطوله اور شاید جسنی اس طریقہ کا ایجاد کیا اوسنے خطبہ آخر رمضان کو خطبہ استقبال پر قیاس کیا لیکن اہتمام کرنا خطبہ وداع کا جیسا کہ اس زمانہ مین مروج ہے اور اوسکو حد التزام تک پہونچانا خالی ابتداع سے نہین علماے معتمدین کو لازم ہے کہ اس طریقہ کی التزام کو چھوڑین تا عوام اعتقاد استحباب وسنیت بلکہ ضروری ہونے اس طریقہ خاص سے نجات پاوین۔ اور مردے کو قبر مین جمال مبارک کا دیکھنا نہین ثابت ہے جلال الدین سیوطی کے رسالہ شرح الصدور مین مرقوم ہے سئل الحافظ ابن حجر هل يكشف للميت حتى يرى رسول الله صلى الله عليه وسلم فاجاب بانه لم يرد هذا في حديث وانما ادعاه بعض من لا يحتج به بغير مستند سوى قوله في هذا الرجل ولا حجة فيه لان الاشارة الى الحاضر في الذهن انتهى والله اعلم

حررہ محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

استفتا ۱۵۴ چہ میفرمایند علمای دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ

کسے نابکار ماذونیت حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بشفاعت میت
سند لال آیہ کریمہ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ جم غفیر مسلمانان را
شفیع المذنبین بودن آن سرور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم در شک اندازد درحق این
چنین کس چہ باید گفت وماذونیت حضرت خاتم الانبیاء والمرسلین صلعم بشفاعت
امت چہ در دنیا وچہ در آخرت از روی قرآن مجید وحدیث ثابت است یا نہ بینوا توجروا
ہو المصوب آن کسیکہ در شفیع بودن آن حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شک اندازد
معاند وملحد است یا زندیق از آیات کثیرہ مثل واستغفر لذنبك وللمؤمنين والمؤمنات
وآیہ عسی ان یبعثك ربك مقاماً محموداً وآیہ ولسوف یعطیك ربك فترضى
وغیر ذالک وحدیث مشہورہ کہ در صحاح ستہ وغیرہ ماثور اند ثبوت شفاعت محمدیہ بوجہ
احسن شدہ است ودر ماذون بودن آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم برای شفاعت
روایات صحیحہ وارد شدہ اند ابن حجر مکی در زواجر عن اقتراف الکبائر می آرد اخرج
البیہقی وصححہ رأیت ما تلقى امتی بعدی واسفك بعضهم دم بعض فسألته
ان یولینی فیهم شفاعة ففعل ملخصا واحمد بسند صحیح انه صلى الله عليه وسلم
قال لقد اعطیت اللیلة خمسا ما اعطیهن احد قبلی الی ان قال والخامسة هی
ما قیل لی سل فان کل نبی قد سأل فاخرت مسئلتی الی یوم القیامة فهی لکم و
لمن شهد ان لا اله الا الله والطبرانی باسانید احدها جید الا اخبرکم بما خیرنی
ربی انفا قلنا بلی یا رسول الله قال خیرنی بین ان یدخل ثلث امتی فی الجنة بغیر
حساب ولا عذاب وبین الشفاعة قلنا یا رسول الله ما اخترت قال الشفاعة
انتہی ملخصاً ازین روایات ثابت شد کہ آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم را حق جل شانہ
اذن شفاعت دادہ ووعدۂ مقام محمود فرمودہ وبر ظاہر کہ در وعدۂ الٰہی وائ
الٰہی خلف وکذب محال است وآیہ من ذی الذی یشفع عندہٗ الا باذنہ وغیرہ

موافق این احادیث اند چه ازین آیات همین قدر مستفاد است که صورت شفاعت احدی بدون اذن آلهی نمی تواند شد نه برانیکه اذن همان روز خواهد شد از ماقبل نشده است، والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی ؎

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۱۵۵
**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین نسبت طعام ہنود کے تر و خشک مین کچھ فرق ہے یا نہین لیکن تر مثل خشکہ و خشک مثل نان و حلوا وغیرہ کے بینوا بینوا توجروا

**هو المصوب** کچھ فرق نہین نصاب الاحتساب مین ہے مما ابتلینا به من شراء السمن والخل واللبن والجبن وسائر المائعات من الهنود على احتمال تلوث اوانيهم فان نسائهم لا يتوقين من السرقين فعلى المحتسب ان لم يدامنهم ان يستوثق عليهم ان يجتنبوا من السرقين والميتة فان شق عليهم يامرهم ان ياتوا وانيهم مسلما يغسلهما او يغسلوا ايديهم برائى من المسلم والا فالاباحة فتوى والتحرز تقوى وكذا لا باس بطعام المجوس كله الا الذبيحة انتهى والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی ؎

۱۵۶
**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین چھوا ہنود کا و طعام تحتہ ہنود جو کہ باحتیاط پکایا گیا ہے مسلمان کو کھانا جائز ہے یا نہین بفحوای هذه العبارة فی الفتاوی الغرابیة لا یکره للمسلمین ان یعزی الکافرین ویعود مرضاهم ویاکل طعامهم وفی السراجیة لا باس بطعام المجوسی الا الذبیحة انتهی فقط

**هو المصوب** جائز ہے جیساکہ خزانة الروایات مین ہے فی متفرقات دستور القضاة عن الینابیع لا باس بعیادة اهل الذمة وحضور جنائزهم واکل طعامهم والمعاملة معهم وفی المضمرات لا یکره للمسلمین ان یعزیهم ویعود

مرضا هو و يأكل من طعام مهوانت هي والله اعلم - حرره الراجي عفو ربه القوي
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي ۵

۱۵۷
**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ مثلا ایک حافظ نے
ایک مسجد مین بعرصہ دس روز کے ختم تراویح ساتھہ ایک قوم کے پڑہا بعد ازان حافظ
موصوف دوسری مسجد مین ساتھہ دوسری قوم یعنے مقتدی کے ختم تراویح پڑہا تو آیا
تراویح سنت بختم مذکورہ واسطے اون قومون کے ادا ہوگی یا نہین و ثواب پاوینگے
یا نہین بینوا توجروا ۵

**ہو المصوب** ادا ہوگی خزانۃ الروایات مین ہے قد روی بعض اہل العلم
عن کنز الفتاوی رجل أمّ قوما في التراويح وختم فيها ثم أمّ قوما آخرين له ثواب
الفضيلة ولهو ثواب الختم انتهى والله اعلم - حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي ۵



۱۵۸
**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای اس مسئلہ مین کہ بعض کہتے ہین کہ فرمایا صلی الله
علیہ وسلم نے کہ جو کوئی تمسے احتراز کرے تم بھی اوس سے احتراز کرو آیا یہہ احتراز صرف
اکل و شرب مین ہے یا ہمہ امورات مثل موانست و مشاورت وغیرہا مین فقط بینوا توجروا
**ہو المصوب** جملہ امور موانست اور محبت مین کفار سے احتراز اولے ہے -
والله اعلم - حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن
ذنبه الجلي والخفي ۵



۱۵۹
**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ نفل نماز بعد دو رکعت سنت نماز
ظہر و مغرب و عشا کی اکثر عوام پڑہتے ہین آیا اصل اسکی سنت و اجماع و قیاس سے
ثابت ہے یا نہین و پڑہنا اسکا موجب ثواب ہے یا سراسر بدعت قابل عذاب ہے
بینوا توجروا ۵

هو المصوب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بعد وتر کے دو رکعت نفل
بیٹھکے پڑہنا ثابت ہے جیسا کہ صحیح مسلم مین مروی ہے سألت عایشۃ عن
صلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالت کان یصلی ثلث عشرۃ رکعۃ
یصلی ثمان رکعات ثم یوتر ثم یصلی رکعتین وهو جالس فاذا اراد ان
یرکع قام فرکع ثم یصلی رکعتین بین النداء والاقامۃ من صلوۃ الصبح
نووی شرح صحیح مسلم مین لکھتے ہین الصواب ان هاتین الرکعتین فعلهما
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعد الوتر جالسا لبیان جواز الصلوۃ
بعد الوتر وبیان جواز النفل جالسًا ولم یواظب علی ذلک بل فعله مرۃ
او مرتین او مرات قلیلۃ انتہی اور بعد دو رکعت سنت ظهر ومغرب وعشا کے
دو رکعت نفل پڑہنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ابتک نظر سے نہین گذرا
لیکن جو شخص بقصد ثواب بدون اعتقاد سنیت پڑہیگا وہ ثواب پائیگا
کیونکہ حدیث مین وارد ہے الصلوۃ خیر موضوع فمن شاء فلیقلل ومن
شاء فلیکثر البتہ ان اوقات مین نفل دو رکعت کھڑے ہوکے پڑہنا چاہئے
نہ بیٹھکے جیسا کہ اکثر عوام کی عادت ہے اس وجہ سے کہ صحیح مسلم وموطا
وغیرہ کتب معتبرہ مین مروی ہے صلوۃ الرجل قاعدا نصف صلوۃ
قائما واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؕ

---

۱۶۰ **استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین
کہ اکثر کتب فقہیہ مین دیکھا جاتا ہے کہ جھوٹھا آدمی کا مسلم ہو یا کافر پاک ہے
اس قیاس پر اگر کوئی ہنود حقہ یا ظروف مسلمان کا سہوًا یا قصدًا جہوٹھا کرے
اور پہر مسلمان اوس چیز کو سہوًا یا قصدًا دہو کر یا بدون اسکے اپنے استعمال

مین لاوے تو کچہہ ضرر اسلام مین ہے یا نہین بینوا توجروا ؎

**ہو المصوب** فی الواقع جھوٹا کافر کا اور تھوک اوسکا پاک ہے پس حقہ جھوٹا اوسکا پینا یا جھوٹی برتن مین اوسکے کہانا کھانا بغیر دہونے کے درست ہے جبتک کہ کسی نجاست کا اختلاط معلوم نہو ہان اگر کافر نے شراب پی اور فی الفور کسی چیز کے ساتھہ اوسکا تھوک ملگیا یا حقہ اوسکے مُنہ مین فی الفور دیا گیا ایسی صورت مین حکم نجاست کا دیا جاوے گا کنز الدقائق اور اوسکی شرح بحر رائق مین ہے سور الآدمی والفرس و مایوکل لحمه طاهر اما الآدمی فلان لعابه متولد من لحم طاهر ولا فرق بين الجنب والطاهر والحائض والنفساء والصغير والكبير والمسلم والكافر والذكر والانثى كذا ذكره الزيلعي يعني ان الكل طاهر طهور من غير كراهة وفي الخلاصة والتجنيس رجل شرب الخمر ان تردد فيه من البزاق بحيث لو كان الخمر على ثوب طهرها ذلك البزاق لا ينجس والكراهة انما هو في الشرب من ساعته فان سورة نجس لا لنجاسة لحمه بل لنجاسة فمه ولو مكث قدر ما يغسل فمه بلعابه ثم شرب لا ينجس انتهى ملخصا - حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

۱۶۱

**استفتا** نیکو آگاہان علم دین و خوب تر دانند گان شرع متین چہ زبان میزنند و چہ سخن می سنجند اندرین معنے کہ سگ کہ پلید تر اعنی نجس العین است پروردنش چہ مایہ علم تر دامنی بر می افزاید فروریختن مو ہایش بخانہ فرشتگان رحمت را سنگ راہ می شود یانی بینوا توجروا

**ہو المصوب** پروردن سگ اگر برای شکار کنانیدن یا برای حفاظت زراعت یا جانوران یا پاسبانی بوقت ضرورت باشد درست است و بدون

این امور و بغیر ضرورت پروردنش ناجائز و باعث حرمان ثواب اعمال صالحه است در

موطا امام محمد است اخبرنا مالک اخبرنا یزید بن خصیفة ان السائب بن یزید اخبره

انه سمع سفیان بن ابی زهیر یحدث اناسا معه وهو عند باب المسجد قال سمعت رسول

صلی الله علیه وسلم یقول من اقتنی کلبا لا یغنی به زرعا ولا ضرعا نقص من عمله

کل یوم قیراط قال محمد یکره اقتناء الکلب بغیر منفعة فاما کلب الزرع او الضرع

او الصید او الحرث فلا باس اخبرنا مالک عن عبد الملک بن میسرة عن ابراهیم

النخعی قال رخص رسول الله لاهل البیت القاصی فی الکلب یتخذونه قال محمد

فهذا للحرس اخبرنا مالک اخبرنا عبد الله بن دینار عن ابن عمر قال من اقتنی کلبا

الا کلبا ماشیة او ضاریا نقص من عمله کل یوم قیراطان انتهی ملخصا و در احادیث

صحیحه وارد است که پروردن سگ و بودنش در مکان سد راه نزول ملائکه رحمت

میگردد و سیوطی در رساله خود الحبائک فی اخبار الملائک می آرد اخرج ابن ماجة

عن علی قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان الملائکة لا تدخل بیتا فیه

کلب ولا صورة واخرج احمد ومسلم وابو داؤد والترمذی عن ابی هریرة قال

قال رسول الله صلی الله علیه وسلم لا تصحب الملائکة رفقة فیها کلب ولا جرس

واخرج ابو داؤد والنسائی والحاکم عن علی قال قال رسول الله صلی الله علیه

وسلم لا تدخل الملائکة بیتا فیه صورة ولا کلب ولا جنب انتهی والله اعلم

حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

۱۶۲

**استفتا** اہل اسلام کو ہنود اور یہود و نصاری سے اور مجوس سے سود لینا

جائز ہے یا نہین۔ زید کی دختر صالحہ کو ہندہ زوجہ برادر ماموں زاد زید نے دودھ

خالدہ دختر ہندہ سے برادر حقیقی زید کو عقد کرنا جائز ہے یا نہین اور خالدہ ہمشیرہ

رضاعی صالحہ ہے یا نہین اور زید پر حرام ہی یا نہین ؟

**ہو المصوب جواب اول** دار الحرب مین اہل اسلام کو کفار سے ہنود ہون یا یہود یا نصاریٰ امام ابو حنیفہ کے نزدیک سود لینا جائز ہے جیسا کہ ہدایہ وغیرہ مین ہے لا ربوا بین المسلم والکافر فی دار الحرب لیکن بلاد ہند جو قبضۂ نصاریٰ مین ہین دار الحرب نہیں ہین انمین کافر سے سود لینا نہین جائز ہے **جواب دوم** خالدہ ہمشیرۂ رضاعی صالحہ ہوئی لیکن نہ وہ زید پر حرام ہے نہ اوسکے برادر پر جیسا کہ درمختار وغیرہ مین مصرح ہے وقس علیہ یعنے فی الحل اخت ابنہ وبنتہ واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

١٦٣

**استفتا سوال** مایقول العلماء فی ہذہ المسئلۃ ذکر فی کتب الاحناف قاطبۃ لا یقضی سنۃ الفجر الا اذا فاتت مع الفجر فیقضیا تبعا لقضائہ قبل الزوال واما اذا فاتت وحدہ فلا تقضی قبل طلوع الشمس بالاجماع لکراہۃ النفل بعد الصبح والاصل فیہ قولہ علیہ السلام لا صلوٰۃ بعد الصبح حتی تطلع الشمس ولا صلوٰۃ بعد العصر حتی تغرب الشمس رواہ ابو داؤد لکن یعارضہ ما روی قیس بن عمرو رای رسول اللہ صلعم رجلا یصلی بعد صلوٰۃ الصبح رکعتین فقال صلوٰۃ الصبح رکعتین فقال الرجل انی لم اکن صلیت الرکعتین اللتین قبلہما فصلیتہما الآن فسکت رسول اللہ صلعم رواہ ابو داؤد فما وجہ التوفیق ودفع التعارض۔ بینوا توجروا

**ہو المصوب** لا شک فی صحۃ الاحادیث التی وردت بالمنع عن الصلوٰۃ بعد طلوع الفجر حتی تطلع الشمس وبعد العصر حتی تغرب من التطوعات علی ما فی الصحیحین وغیرہما وکذا لا شبہۃ فی کون الحدیث الدال علی جواز اداء سنۃ الفجر بعد صلوٰۃ الفجر قبل طلوع الشمس محتجا بہ الا ان اصحابنا لما اثبتوا فی الاصول ان النص المبیح والمحرم اذا تعارضا یقدم المحرم وان القول مقدم علی الفعل والتقریر حکموا ہہنا بالمنع عملا باحادیث النہی العامۃ القولیۃ المحرمۃ ولذا قال العینی فی البنایۃ شرح الہدایۃ

بعد ذکر المتعارضین ان المبیح والحاظر اذا تعارضا جعل الحاظر متاخراً وقد ورد النهی فی کثیر من الاحادیث انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۱۶۴ چہ میفرمایند علمای دین درین مسئلہ اگر زن تابعداری شوہر نکند وسخن او نشنود باوجودیکہ باو فہمایش تاچنانکہ باید کردہ شد پس شوہر او را چہ لازم خواہد بود وہم تابعداری والدین از تابعداری شوہر مقدم دارد یا نہ اگر کسے کلام مجید بآواز بلند خواند وکسانیکہ ہر چہار جانب شخص خوانندہ نشستہ اند بوجہ چند گوش ندارند یا بوجہ در پیش کارہای دنیاوی بشنیدن آن میل نکنند ہمچون حالت شخص خوانندہ را لازم خواہد بود یا نہ کہ آہستہ بخواند اگر نخواند دران حالت مسئلہ چہ میگوید

**ہو المصوب** تابعداری شوہر زن مقدم است از تابعداری والدین وزنیکہ در خلاف مرضی شوہر سرگرم ماند اولاً شوہرش نصیحت لسانی سازد واگر مؤثر نگردد زجراً ازو ترک کلام ومجامعت سازد ثانیاً اور اتنبیہ حاصل شود اگر برین ہم اثری نشود ضرب آن بشرطیکہ زائد تکلیف دہ نگردد درست ہست قال اللہ تعالیٰ فی کتابہ واللاتی تخافون نشوزھن فعظوھن واھجروھن فی المضاجع واضربوھن فان اطعنکم فلا تبغوا علیھن سبیلاً واخرج الحکیم الترمذی فی نوادر الاصول عن انس ان رجلاً انطلق غازیاً واوصی لامرأتہ ان لا تنزل من فوق البیت وکان والدھا فی اسفل البیت فاشتکی ابوھا فارسلت الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تخبرہ وتستامرہ فارسل الیھا اتقی اللہ واطیعی زوجک ثم ان والدھا توفی فارسلت الیہ تستامرہ فارسل الیھا مثل ذلک واخرج البزار والطبرانی فی الاوسط عن عایشۃ سألت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ای الناس اعظم حقا علی المرأۃ قال زوجھا قلت ای الناس اعظم حقا علی الرجل قال امہ واخرج ابن جریر وابن المنذر وابن ابی حاتم والبیہقی فی سننہ عن ابن عباس فی قولہ تعالیٰ واللاتی تخافون نشوزھن قال

وكالمرأة تنشز وتستخف بحق زوجها ولا تطيع امره فامره الله ان يعظها ويذكرها بالله فان قبلت والا يهجرها فى المضاجع ولا يكلمها من غير ان يذر نكاحها فان ذلك عليها شديد فان رجعت والا ضربها ضربا غير مبرح ولا يكسر لها عظما ولا يجرح جرحا كذا فى الدر المنثور لجلال الدين السيوطى والله اعلم

**جواب سوال دوم** شنيدن قرآن شريف فرضى هست بر سامعين واگر سامعين وحاضرين مشغول بكار باشند وتوجه بسماعت نسازند درين صورت قارى را لازم كه آهسته بخواند وباعث گنه گار شدن حاضرين نشود علامه منقارى زاده در رساله خود الاتباع فى مسئلة الاستماع كه در بحث سماعت قرآن تاليف ساخته وتفصيل وافى درين مسئله كرده مى نويسد فى المحيط يكره رفع الصوت بقرأة القرآن عند المشتغلين لان فيه منع غيره عن شغله وفى شرح التحفة نقلا عن ظهير الدين التمرتاشى لا يقرأ القرآن جهرا عند المشتغلين بالاعمال لما فيه من قطعهم عن الاعمال او ترك الاستماع وفى المنهية امرأة تغزل فى البيت ليس لاحد ان يقرء القرآن عند ها جهرا انتهى ملخصا والله اعلم حرره الراجى عفو ربه القوى ابو الحسنات محمد عبد الحى تجاوز الله عن ذنبه الجلى والخفى

| محمد عبد الحى<br>ابو الحسنات |
|---|

١٦٥

**استفتا** كيا فرماتے هين علماى دين اور مفتيان شرع متين اس مسئله مين كه تعريف صحيح مصر كى كيا ہے اگر يه ہے كه اوس جگه كے رهنے والون سے اكبر مساجد بهر جاوے اور رهنے والون مين بعض لوگ ايسے هين كه اوپر جمعه واجب نهين مثل صبى اور مرأة اور اعمى اور كافر وغيره كے ان لوگون كا اعتبار هوگا يا نهين بينوا بالتفصيل بحوالة الكتاب توجروا من الله الجليل نعم الثواب

**هو المصوب** مصر كى تعريف مين فقهار كا اختلاف واقع ہے اور مختار اكثر فقهار اور مفتے بہ نزديك جمهور متأخرين كے تعريف مصر مين يهى ہے كه اوس جگهه كے رهنے والون كو اكبر مساجد اوس جگهه كے كافى نهو اور مراد اون لوگون سے وه لوگ هين جنپر جمعه فرض ہے

اور صبی اور کافر وغیرہ جو مکلف جمعہ کے ساتھ نہین ہین خارج از بحث ہین برجندی شرح مختصر وقایہ مین لکھتے ہین وما لا یسع اکبر مساجدہ اهله مصر وهذا التفسیر مروی عن ابی یوسف والمراد باهله هم الذین یجب علیهم الجمعة وعنه ایضا کل موضع فیه یسکن عشرة الاف رجل وعنه ایضا ان کل موضع له امیر وقاض ینفذ الاحکام ویقیم الحدود وهو اختیار الکرخی کذا فی الهدایة ثم الظاهر ان المراد باکبر المساجد هو المسجد الجامع لکن فی الخزانة ان احسن ما قیل فی الباب انهم اذا کانوا بحال لو اجتمعوا فی اکبر مساجدهم لا یسعهم حتی احتاجوا الی بناء المسجد الجامع فهذا صریح فی ان المراد باکبر المساجد غیر المسجد الجامع وقد صرح فی فتاوی الزاهدی من ان المراد باکبر المساجد اکبر المساجد للصلوة الخمس وقال بعضهم هو ان یعیش کل محترف بحرفته من سنة الی سنة من غیر ان یحتاج الی حرفة اخری وقال بعضهم هو ان یکون بحال لو قصدهم عدو یمکنهم دفعه وقال بعضهم هو ان یولد فیه کل یوم ویموت فیه انسان وقال بعضهم هو ان لا یعرف عدد اهله الا بکلفة ومشقة انتهی ملخصا اور تنویر الابصار اور در مختار مین ہے هو ما لا یسع اکبر مساجده اهله المکلفین بها وعلیه فتوی اکثر المشائخ مجتبی انتهی رد المحتار مین ہے قوله المکلفین بها احترز به عن اصحاب اعذار مثل النساء والصبیان والمسافرین عن القهستانی قوله وعلیه فتوی اکثر الفقهاء وقال ابو شجاع هذا احسن ما قیل فیه وفی الولوالجیة هو صحیح بحر وعلیه مشی فی الوقایة ومتن المختار وشرحه وقدمه فی متن الدرر علی القول الاخر وظاهره ترجیحه وایده صدر الشریعة بقوله لظهور التوانی فی احکام الشرع سیما فی اقامة الحدود فی الامصار انتهی اور بحر رائق مین ہے فی المجتبی عن ابی یوسف انه اذا اجتمعوا فی اکبر مساجدهم للصلوات الخمس لم یسعهم وعلیه الفتوی لاکثر الفقهاء وقال ابو شجاع هذا احسن ما قیل انتهی

واللّٰه اعلم حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

| تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | ابو الحسنات محمد عبد الحی |
|---|---|



۱۶۶ **استفتا** کیا فرماتے ہین علماء دین اور مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ زید اپنی زوجہ کو حکم اداء نماز پنجگانہ کرتا ہے زوجہ کبھی نماز پڑھتی ہے اور کبھی قصداً قضا کرتی ہے اسوجہ سے زید منکوحۂ مذکور سے ناراض رہتا ہے اس صورت مین شرع شریف کیا حکم کرتی ہے آیا زید اوس سے ہمخوابی ترک کرے یا تنبیہًا اوسے مارے یا طلاق دیوے بینوا بالتفصیل بحوالۃ الکتاب توجروا من اللہ الجلیل نعم الثواب

**ہو المصوب** اگر وہ عورت نصیحت زبانی نہین مانتی ہے اوس سے بہ نیت تنبیہ اور زجر کے ہمخوابی ترک کرے اور تنبیہًا اوسکو مارنا بھی درست ہے مگر نہ اسطرح پر کہ اوسکو زائد تکلیف ہو اور طلاق دیدینا بھی درست ہے مگر ضروری نہین اور اگر وہ عورت کسیطرح سے نمازی اوسکو اپنی زوجیت مین باقی رکھنا ممنوع نہین ہے کیونکہ ذمہ شوہر کا بوجہ نصیحت کے پاک ہوگیا عدم قبول نصیحت کا وبال اوس عورت پر ہوگا اشباہ مین ہے للزوج ان یضرب زوجته علی ترك الزينة بعد طلبها وعلى عدم اجابتها الى فراشه وهى طاهرة من الحيض والنفاس وعلى خروجها من منزله بغير حق وعلى ترك الصلوة فى رواية انتهى حموی حواشی اشباہ مین لکھتے ہین قوله وعلى ترك الصلوة فى رواية مشى عليه فى الكنز تبعًا للكثيرين وفى النهاية تبعًا لما فى الحاكم انه لا يجوز له لان المنفعة لا تعود اليه بل اليها انتهى اور خزانۃ الروایت مین ہے فى الخانية له ان يضربها على اربعة منها ترك الزينة اذا اراد الزوج الزينة والثانية ترك الغسل من الحيض والنفاس والجنابة والثالثة ترك الصلوة والرابعة الخروج من منزله بغير اذنه بعد ايفاء المهر وفى القنية له امرأة فاسقة لا تنزجر بالزجر لا يجب عليه تطليقها وفى الخانية رجل له امرأة لا تصلى كان له ان يطلق انتهى والله اعلم حرره الراجى عفو ربه القوى ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| ابو الحسنات محمد عبد الحی |
|---|

**استفتا** ۱۶۷ زید ساٹھہ برس کی عمر مین ایک زوجہ اور تین بیٹے اور دو بیٹیان چھوڑکر
مفقود الخبر ہوگیا اب تقسیم ترکہ مین کب تک انتظار ہونا چاہیئے اور اندر میعاد کے اوسکے
وارث کے درمیان مین اوسکے ترکہ کا نفع کیونکر متصور ہوگا اور اوسکے انتظام کی
کیا صورت ہوگی فقط

**ہو المصوب** اوسکے تقسیم ترکہ مین تیس سال اور انتظار چاہیئے تا نوے برس اوسکی
عمر کے پورے ہوجاوین بعد اوسکے جو ورثہ اوسوقت موجود ہونگے اونپر وہ ترکہ تقسیم
ہوگا اور اتنی مدت تک مال اوسکا اوسکے وکیل اور امین کے قبضہ مین رہے گا اگر وہ اوسکو
وکیل ویا امین کرگیا ہو ورنہ حاکم کسی محافظ کو مقرر کرے گا اور ورثہ اوسکے مال سے
نفع نہین اوٹھا سکتے ہین درمختار مین ہے فی معروضات المفتی ابی السعود لیس لامین
بیت المال نزعه من ید من بیده ممن امن علیه قبل ذهابه انتهی اور تنویر الابصار مین ہے
لا یقسم ماله ونصب القاضی من یاخذ حقه ویحفظ ماله ویقوم علیه عند الحاجة
الی موت اقرانه فی بلده علی المذهب انتهی اور رد المحتار مین ہے قوله علی المذهب
قیل یقدر بتسعین سنة من حین ولادته واختاره فی الکنز وهو الارفق هدایة
وعلیه الفتوی ذخیره انتهی والله اعلم - حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

**استفتا** ۱۶۸ نیل یعنے وسمہ سیاہ کا موی ریش سفید مین خضاب لگانا حرام محض ہے
اور مرتکب اسکا صرف خاطی ہے یا مرتکب گناہ بینوا توجروا

**ہو المصوب** خضاب برنگ سیاہ خالص ممنوع وگناہ کبیرہ ہے ابن حجر مکی نے
زواجر مین اسکو کبائر مین شمار کیا ہے اسوجہ سے کہ حدیث مین وارد ہے
یکون فی آخر الزمان قوم یخضبون بالسواد کحواصل الحمام لا یجدون رائحة الجنة
رواه ابوداؤد والنسائی یعنے آخر زمان مین ایسے لوگ ہونگے کہ سیاہ خضاب کرینگے

مانند رنگ دانہ دادن کبوتران کے وہ لوگ نہ پاوینگے بوی جنت کو اور طبرانی نے روایت
کیا ہے من خضب بالسواد سود اللہ وجہہ یوم القیامۃ یعنے جو شخص سیاہ خضاب
کرے گا بروز قیامت حق تعالی اوسکو سیہ رو کرے گا اور ملا علی قاری شرح شمائل ترمذی
مین لکھتے ہین ذہب اکثر العلماء الی کراہۃ الخضاب بالسواد وجنح النووی الی انہا کراہۃ
تحریم وان من العلماء من رخص فیہ للجہاد ولم یرخص فیہ لغیرہ انتہی پس برگ نیل
سے اگر سیاہ خضاب ہووے وہ ممنوع ہے مثل اسکے کہ پہلے بالون کو مہندی سے
رنگین کرے اوسکے بعد استعمال نیل کا کرے اس صورت مین رنگ سیاہ ہوتا ہے اور
اگر رنگ خالص سیاہ نہووے مثلاً نیل کے ساتھ مہندی وغیرہ شریک کیا جاوے
جس سے رنگ مائل بسرخی ہو تو درست ہے جیساکہ امام محمد موطا مین لکھتے ہین لا نری
بالخضاب بالوسمۃ والحناء والصفرۃ باسًا انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

١٦٩ **استفتا** سانڈہ کا کہانا درست ہے یا نہین یعنے جب وہ کسی شخص خاص کی
ملک نہین ہے تو بنام خدا ذبح کرکے کہانا جائز ہوگا یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** نہین جائز ہوگا جب تک مالک اوسکا اجازت نہ دیوے اسوجہ سے کہ جو
کسی جانور کا بغیر اجازت اوس شخص کے جو باوی ملک مالک سے اوسکو نہین نکالتا ہے
جیساکہ رد المحتار مین ہے المختار فی الصید انہ لا یملکہ اذا لم یبحہ وکذا فی الدابۃ اذا
سیبہا مالکہا بسطہ الشہید اہ انتہی اور در مختار مین ہے ان کان مہملاً فہو مال الغیر
فلا یجوز تناولہ الا باذن صاحبہ زیلعی انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو
ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

١٧٠ **استفتا** بکر برادر زادہ ہندہ اور زید خواہر زادہ ہندہ ہے اور ہندہ لا ولد ہے
اور زید کو اوسنے فرزندی مین لیکر پرورش کیا ہے اسوجہ سے ہندہ نے کل جائداد

اپنی زید کو ہبہ کر دی تو اس ہبہ کرنے سے ہندہ مواخذہ دار عند اللہ و عند الرسول ہوگی یا نہیں

**ھو المصوب** اس ہبہ سے ہندہ گنہ گار ہوگی کتب فقہ و حدیث مین تصریح اس امر کی ہے کہ اگر بعض اولاد کو ہبہ مین فضیلت دی بغیر وجہ شرعی کے تو گناہ لازم ہوتا ہے جیساکہ سراج منیر مین ہے لو اعطے بعض ولدہ شیئاً دون البعض لزیادۃ رشدہ لا باس به ولو کانا سواء یجوز فی القضاء ولکن ھو آثم کما فی المختار انتہی چہ جائیکہ ایسے شخص کو کل مال ہبہ کرے جو وارث شرعی نہین ہے کہ اوس سے حرمان وارث لازم آوے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** مالش کرنا چربی شیر کا دوائر جائز ہے یا نہین اور بغیر دہوئے ہوئے اوسکے نماز درست ہے یا نہین

**ھو المصوب** چربی شیر کی حرام اور نجس ہے اور تداوی بالمحرم مین اختلاف فقہا کا ہے بعض مطلقاً ممنوع کہتے ہین اور بعض بشرط ضرورت اسطرح پر کہ باخبار طبیب حاذق مسلم یہ معلوم ہو کہ اوس مرض کی کوئی اور دوا نہین ہے اور اسمین شفا مظنون ہے جائز رکھتے ہین جیساکہ درمختار مین ہے اختلف فی التداوی بالمحرم فظاہر المذہب المنع کما فی رضاع البحر لکن نقل المصنف عن الحاوی قیل ترخص اذا علم فیہ الشفاء ولم یعلم دواء آخر کما رخص الخمر للعطشان وعلیہ الفتوی انتہی و برتقدیر استعمال بغیر دہوئے کوسکے نماز نہین جائز ہے۔ واللہ اعلم۔ حررہ محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ رویت ہلال ایک ملک کی دوسرے ملک مین معتبر ہے یا نہین اور اگر معتبر ہے تو وہ دونون ملک کتنی بعد پر واقع ہون اور اختلاف مطالع کا کتنے مسافت زمین مین معتبر ہے کتب معتبرہ وحدیث صحیحہ

مع عبارت و نام کتاب تحریر فرمائیے بینوا توجروا فقط

**ہوالمصوب** حنفیہ کا اس باب مین اختلاف ہے بعض کی رای یہہ ہے کہ اختلاف
مطالع کا مطلقا اعتبار نہین ہے جسے کہ اہل مشرق پر رویت ہلال مغرب جب خبر وہان
کی بطور شرعی پہونچ جاوے روزہ واجب ہے اور بعض کی یہہ رای ہے کہ جسقدر
مسافت مین بحسب قواعد مبرہنہ علم ہیأت اختلاف مطالع ہوتا ہے اور ایک شہر مین
رویت ہوسکتی ہے دوسرے مین نہین اوسقدر مین اختلاف مطالع معتبر ہے اور اس سے
کم مین نہین اور ادنے مسافت اختلاف مطالع کا بمقدار ایک مہینہ کے ہے پس جب ایک
شہر مین مثلاً لکھنو یا اوسکے اطراف مین چاند رمضان کا دیکھا گیا پس جو شہر اوس سے
ایک مہینہ کی یا زائد اس سے مسافت رکھتا ہے وہان کے لوگون پر یہہ حکم لازم نہوگا اور
جو شہر اس سے کم مسافت رکھتا ہے وہان کے لوگون پر یہہ حکم لازم ہوگا اور یہی مذہب
محدثین حنفیہ کا ہے اور موافق حدیث ابن عباس کے جو صحیح مسلم اور جامع ترمذی وغیرہ
مین مروی ہے تاتارخانیہ مین ہے اہل بلدۃ اذا رأوا الہلال ہل یلزمہ فی حق کل بلدۃ
اختلف المشائخ فیہ فبعض قالوا لا یلزمہ وفی الخانیۃ لا عبرۃ باختلاف المطالع فی
ظاہر الروایت وفی القدوری اذا کان بین البلدتین تفاوت لا یختلف بہ المطالع یلزمہ
وذکر شمس الائمۃ الحلوانی انہ الصحیح من مذہب اصحابنا انتہی اور طحطاوی حاشیہ
مراقی الصلاح مین لکھتے ہین قیل یختلف باختلاف المطالع واختارہ صاحب التجرید
وہو الاشبہ لان انفصال الہلال من شعاع الشمس یختلف باختلاف الاقطار و
ہذا مثبت فی علم الافلاک والہیأت واقل ما یختلف بہ المطالع مسیرۃ شہر کما
فی بحر الجواہر انتہی اور زیلعی شرح کنز مین لکھتے ہین اکثر المشائخ علی انہ لا یعتبر اختلاف
المطالع والاشبہ انہ یعتبر لان کل قوم مخاطبون بما عندہم وانفصال الہلال
عن شعاع الشمس یختلف باختلاف الاقطار والدلیل علی اعتبارہ ما روی عن کریب

ان ام الفضل بعثته الی معاویة قال فقدمت الشام وقضیت حاجتها واستهل
شهر رمضان وانا بالشام فرأینا الهلال لیلة الجمعة ثم قدمت المدینة فی
آخر الشهر الی ابن عباس وذکر الهلال فقال متی رأیتم الهلال فقلت لیلة الجمعة
فقال انت رأیته قلت نعم ورآه الناس وصاموا وصام معاویة فقال لکنا
رأیناه لیلة السبت فلا نزال نصوم حتی نکمل ثلاثین او نراه فقلت اولا تکتفی
برؤیة معاویة وصیامه قال لا هکذا امرنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فی
المنتقی رواہ الجماعة الا البخاری وابن ماجة انتہی اور مختارات النوازل مین ہے
اهل بلدة صاموا تسعة وعشرین یومًا بالرؤیة واهل بلدة اخری صاموا ثلثین
بالرؤیة فعلی الاولین قضاء یوم اذا لم یختلف المطالع بینهما واما اذا اختلف
لا یجب القضاء انتہی اور یہہ جو عوام مین مشہور ہے لکل اهل بلد رؤیتهم اس سے یہہ مراد
نہین ہے کہ مطلقا ایک جگہہ کی رویت دوسری مقام پر معتبر نہو ورنہ لازم آوے گا کہ
اگر ایک شہر مین رویت ہو اور دوسرے شہر کہ اوس سے صرف دو ایک منزل یا دو چار
کوس دور ہو رویت نہو تو وہ رویت اون لوگون کے حق مین معتبر نہو اور یہہ امر کوئی
عاقل کہ جسکو کتب حدیث کے ساتھہ ممارست اور فن ہیأت کے ساتھہ مناسبت ہے
تجویز نکرے گا بل لا یقول بہ الا جاہل غبی او غوی بلکہ مراد اوس سے یہی ہے کہ جن
دو بلا دو نمین اختلاف مطالع ہوتا ہے اور یہہ ممکن ہے کہ ایک جگہہ ہلال دیکھا جاوے
اور دوسری جگہہ نہین ایسے دو بلدو نمین ایک جگہہ کا حکم دوسری جگہہ لازم نہو گا اور
اگر ایسا نہو جیسے دونون شہر نمین مسافت ایک مہینہ سے کم ہو تو ضرور حکم ایک جگہہ
کا دوسری جگہہ پر لازم ہو گا اور ایک روزہ قضا کرنا پڑے گا واللہ اعلم۔ حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی

والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

استفتا کیا فرماتے ہین علماء دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ ایک
قصبہ مین نماز جمعہ کی ایک مسجد مین بجماعت کثیر ہوتی تھی اور اون نمازیون مین بعض
بعض شخص آمین بالجہر و رفع یدین کرنے والے تھے اور برسون سے اسکا جھگڑا تھا
... ایک جاہل نے عین نماز مین آمین بالجہر کرنے والیکو مارا تو اس صورت مین اوس مسجد
مین اذن عام ہے یا نہین اور حال یہہ کہ امام نے کسیکو منع نہین کیا کہ تم یہان نماز
... ہو اور بسبب مارپیٹ کے عالم آمین بالجہر والے یہہ فرماتے ہین کہ اس مسجد مین
... جمعہ کی نہین ہوتی اور اوس مارپیٹ کو سبب عدم اذن عام قرار دیتے ہین تو
اس صورت مین کیا حکم ہے آیا نماز جمعہ کی اوس مسجد مین ہوتی ہے یا نہین بینوا توجروا

**والمصوب** آمین بالجہر کہنے والے کو کہ جسنے ایک فعل موافق احادیث
صحیحہ اور مطابق ایک جماعت ائمہ مجتہدین و محدثین کے کیا مارنا حرام ہے مارنیوالا
... قابل مواخذہ کے ہے لیکن صرف اسقدر سے اذن عام مین تخلل نہین ہوتا اگر مسجد
... آنے سے جمعہ کے روز نمازیون کو ممانعت نہ کیجاوے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبدالحی
ابوالحسنات

استفتا کیا فرماتے ہین علماء دین اس مسئلہ مین کہ ایک قصبہ مین چند اشخاص
آمین بالجہر کہتے ہین اور نہ کہنے والے کو بھلا برا کہتے ہین بلکہ بعض بعض جاہل آمین
بالجہر کہنیوالے نہ کہنے والے کو کافر بھی کہتے ہین بسبب ان کلمات ناشائستہ کے
... جاہل نے آمین بالجہر و رفع یدین والے کو مارا اور قبل مارنے کے بہت فساد
تھا بعد مارنے کے کل فساد دفع ہوگیا تو اس صورت مین وہ مارنے والا گنہگار
ہوگا یا نہین بینوا توجروا

**والمصوب** برا کہنا آمین بالجہر نہ کہنے والے کو اور مارنا آمین بالجہر کہنے والیکو
... دونون شرعاً گنہگار ہوئے دونون پر توبہ لازم ہے فان اختلاف الائمة

رحمة ولیس علی متبع احد هو کانها من کان نقمة واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کہ در بازار نرخ گندم سہ فی خروار عہ مروج است شخصے از سوقی صاحب الجلوب یک خروار بمہلت شش ماہ مقابل قیمت عہ میفروشد یعنی از دائنیہ تاجیل در ثمن پنج روپیہ اضافہ میکند ہنگام حلول اجل جملہ [illegible] خواہد گرد آیا این ازدیاد ثمن جائز است یا نہ ولو اخذ التمسک للجواز بقول صاحب الہدایۃ والکفایۃ والنہایۃ والشامی والطحطاوی ویزاد فی الثمن لاجل الاجل یصح ام لا قال فی حاشیۃ الچلپی یجوز ان یقدر الثمن فی المبیع بالموجل اکثر مما فی المعجل بحیث تقابل کثرۃ الموجل تعجیل القلیل انتہی لکنہ یخالف ما فی صلح الہدایۃ ان الاعتیاض عن الاجل حرام فکذا الاجل وہذا لان حرمۃ الربوا النساء لیست الا للشبیہ مبادلۃ المال بالمال فحقیقۃ ذا لا ان یکون حراما اولی۔ بینوا توجروا

**ہو المصوب** زیادتی ثمن برای اجل بلاشبہہ درست است وثبوت آن از عبارت ہدایہ فی کتاب المرابحۃ الا تری انہ یزاد فی الثمن لاجل الاجل بوجہ احسن میگردد وہمچو عبارت در کتب عدیدہ موجود است فصیح الدین ہروی در شرح وقایہ می نویسند در کتاب المرابحۃ فی النسیۃ یزاد الثمن لاجل الاجل انتہی ودر نہر فائق شرح کنز الدقائق می آرد الا تری انہ یزاد فی الثمن لاجلہ انتہی ودر بحر رائق شرح کنز الدقائق می نویسد لان للاجل شبہا بالمبیع الا تری انہ یزاد فی الثمن لاجل الاجل انتہی وبعد چند سطور می نویسد الاجل فی نفسہ لیس بمال ولا یقابلہ شئ من الثمن حقیقۃ اذ لم یشترط زیادۃ الثمن بمقابلتہ قصدا ویزاد فی الثمن لاجلہ اذا ذکر الاجل بمقابلۃ زیادۃ الثمن قصدا انتہی ازین عبارت صاف جواز امر مسئول عنہ معلوم شد وہمچنین است در بسیاری از کتب فقہیہ واما عبارت صلح ہدایہ لو کانت لہ الف موجلۃ فصالحہ علی خمس مائۃ حالۃ لا یجوز

لان المعجل خیر من المؤجل وهو غیر مستحق بالعقد فیکون بازاء ماحطه عنه ذلك اعتیاض عن الاجل وهو حرام انتهی پس بنوعی مخالف عبارات سابقه نیست چه اعتیاض عن الاجل امر دیگر است وزیادة ثمن لاجل الاجل امر دیگر است چون در مسئله از سابق حق اجل ثابت بود وصلح بر بالنصد حال واقع شده اعتیاض من الاجل الذی لیس بمال لازم آمد بنار علیه حکم حرمت داده شد ودر صورت زیادة ثمن برای اجل حق اجل از سابق ثابت نیست بلکه ابتدای مقصود تاجیل ثمن زائد میشود پس در جوازش کلامی نخواهد بود والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

١٤٦

**استفتا** استعمال کپڑے کا جو کامدانی سے بنایا جاوے جبہ یا پاجامہ یا کرتہ کہ سفید کپڑے پر بوٹے چاندی خالص کے ہون درست ہے یا نہین

**هو المصوب** اس قسم کا کپڑا پہننا جائز ہے دو شرط سے ایک یہہ کہ بوٹا عرضا چار انگشت سے زائد نہو اگرچہ طولا زائد ہو جیساکہ رد المحتار مین ہے هل المراد قدر اربع اصابع طولا وعرضا بان لا یزید طول العلم وعرضه علی ذلك او المراد عرضها فقط وان زاد طوله المتبادر من کلامهم الثانی دوسرے یہہ کہ اسقدر بوٹے کثرت سے قریب نہون کہ اصل کپڑا اوس سے چھپ جاوے اور متوسط مقام سے بالکل کم معلوم ہو جیساکہ در مختار مین ہے ظاهر المذهب عدم جمع المتفرق ولو فی عمامة کما بسطه فی القنیة انتهی رد المحتار مین ہے ای الا اذا کان خط منه قزا وخط منه غیره بحیث یری کله قزا فلا یجوز ومقتضاه حل الثوب المنقوش بالحریر تطریزا او نسجا اذا لم تبلغ کل من نقوشه اربع اصابع وان زادت بالجمع ما لم یر کله حریرا قال الطحطاوی وهل حکم المتفرق من الذهب والفضة کذلك الحریر انتهی یعنی جس کپڑے مین ایسا کامدانی کا کام کثرت سے ہو کہ زمین کپڑے کی

معلوم ہو گئی ہو یا کوئی بوٹا چار انگشت سے زائد ہو وہ ناجائز ہے واللہ اعلم

حررہ ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

صح الجواب واللہ علیم حررہ ابو الاحیار محمد نعیم عفی عنہ

استفتا چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اندرین مسئلہ از روے مذہب حنفیہ صورتش اینکہ زید زوجۂ خود مسماۃ ہندہ را در حالت غضب طلاق داد باین طور کہ سہ بار لفظ طلاق بر زبان آورد پس درین صورت بر ہندہ طلاق واقع شد یا نہ بر تقدیر اول چہ صورت ہست کہ باز ہندہ را زید بنکاح آرد البسطوا الجواب

ہو المصوب بر ہندہ سہ طلاق واقع شدند حالا بدون تحلیل نکاحش باز بدست زید نیست واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا چہ میفرمایند علمای دین درین مسئلہ از روی شرع مثلا ہندہ کی لڑکی نے سلیمہ کا دودھ پیا اوس حالت مین کہ جب اوس لڑکی کی عمر دو برس سے زائد تھی خواہ دو سہ ماہ خواہ ایک روز خواہ دو روز خواہ زیادہ اس سے لیکن بہر تقدیر چھ ماہ کی زیادتی نہ تھی تو اس صورت مین ہندہ کی لڑکی کا نکاح سلیمہ کی لڑکے کے ساتھ شرعاً ہو سکتا ہے یا نہ اور رضاعت و رضعیت ثابت ہوئی یا نہین بینوا

ہو المصوب جو رضاعت بعد دو برس کے ہووین سے حرمت ثابت نہین ہوتی ہے اور شرعاً حکم رضاعت و رضعیت بھی نہین ہوتا ہے موطا امام محمد مین ہے لا یحرم الرضاع الا ما کان فی الحولین فما کان فیہما من الرضاع وان کان مصتہ واحدۃ فہی تحرم کما قال عبد اللہ بن عباس وسعید بن المسیب وعروۃ بن الزبیر وما کان بعد الحولین لم یحرم شیئاً لان اللہ قال والوالدات یرضعن اولادھن حولین کاملین لمن اراد ان یتم الرضاعۃ فتمام الرضاعۃ الحولان فلا رضاعۃ

بعد تمامها تحرمشیئاً انتهی۔ واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۷۹ استفتا چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ بعد
نماز وتر کے یہہ جو دو سجدے اکثر لوگ کرتے ہین اور اوسمین سبوح قدوس ربنا
ورب الملائکة والروح پڑہتے ہین اسکی نسبت کیا حکم ہے آیا مکروہ ہے یا مباح اور
وہ جو اسکی فضیلت مین بعض کتب فقہ مین ایک حدیث بروایت حضرت فاطمہ رضی اللہ
عنہا مذکور ہے وہ حدیث نزدیک محققین محدثین صحیح ہے یا موضوع بینوا توجروا

ہو المصوب یہہ دو سجدے بعد وتر کے بے اصل ہین اور حدیث فاطمہؓ جو
مشہور ہے موضوع ہے درمختار مین مرقوم ہے سجدة الشکر مستحبة بہ یفتی
لکنہا تکرہ بعد الصلوة لان الجهلة یعتقدونها سنة او واجبة وکل مباح یودی
الیہ مکروہ انتهی اور رد المحتار مین ہے قال فی شرح المنیة واما ماذکر فی المضمرات
ان النبیؐ قال لفاطمة مامومن ولا مومنة یسجد سجدتین الی آخرہ فحدیث
موضوع باطل لا اصل لہ انتهی اور بہی اوسمین ہے قال فی شرح المنیة عن
شروح القدوری للزاهدی مایفعل عقیب الصلوة فمکروہ لان الجهال
یعتقدونها سنة او واجبة وکل مباح یودی الیہ فمکروہ انتهی واللہ اعلم۔ حررہ
الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۱۸۰ استفتا چہ میفرمایند علمای دین اندرین مسئلہ کہ در اکثر از تفاسیر سنیان مثل
تفسیر کبیر و تفسیر واحدی وغیر آن مسطور است کہ چون حضرت از حجة الوداع مراجعت
فرمودہ در موضع غدیر خم رسید آیہ یا ایها الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک آہ
نازل شد پس حضرت با وجود آنکہ موضع صلاحیت نزول نداشت وہوا بجدی گرم بود
اہتمام بلیغ فرمودہ در موضع مذکور فرود آمد و خطبۂ بلیغہ برخواند کہ آخر آن حدیث

مشهور خم غدیر است من کنت مولاه فعلی مولاه وهمینکه از خطبه فارغ شد آیهٔ
الیوم اکملت لکم دینکم نازل گردید درین مقام مفسرین مذکور در وجهی از وجوه
شان نزول آیه اولے آورده اند انها نزلت فی علی ودر روایات آمده است که صحا
جناب امیر علیه السلام را بشارت مولائیت دادند وحسان شاعر قصیده در مدح
جناب امیر انشاد فرموده بحضور فائض النور جناب سرور کائنات گذرانید که در
یکے از ابیات آن این الفاظ است وجعله اماما وهادیا اکنون استفسار میرود که آیا
روایات مذکوره شان نزول آیهٔ اولے صحیح است یا نه در صورت صحت مراد از قول
او تعالی شانه ما انزل الیک که حکم بتبلیغ مستقل از وست به قول مفسرین انها
نزلت فی علی تعلق بجناب امیرؑ دارد چیست یعنے مراد از ان امامت یا ولایت و آیهٔ
ثانیه در خم غدیر پس از خطبه نازل شده یا بوقتے دیگر و مقامی دیگر در صورت اول
مراد از اکمال دین و اتمام نعمت همان اظهار مولائیت جناب امیر است یا چیزی دیگر
واگر مراد از ان مولائیت است و مولائیت عبارت از ولایت پس اکمال دین و
اتمام نعمت به اظهار آن حسب اصول مقرره چگونه صحیح متصور تواند شد وجوه آن
ارقام فرموده شود وحسان چون در قصیدهٔ مذکور اشاره طرف عطائے نصب
امامت و ولایت مطلقهٔ امت بجناب امیرؑ نمود حضرت رسولؐ او را از جر و منع نه فرمودند
بلکه ثنا و صفت نموده در معرض قبول آوردند ازین معنے بدلالت عقلی واضح
میشود که مراد حضرت از الفاظ حدیث همان بود که حسان در قصیدهٔ خود اثبات
آن نمود جواب این امر نیز حوالهٔ قلم هدایت رقم فرموده آید - واضح باد که مستفتی
سنی المذهب است و بملاحظه کتب مناظره خدشه در دل افتاد دفعیهٔ آن میخواهم
هو المصوب نزول آیه الیوم اکملت لکم دینکم در خم غدیر نه بود و روایت
نزولش در ان موضع قابل اعتبار نیست صحیح آنست که در حجة الوداع بمقام عرفات

بروز عرفه نازل شده مراد ازان اکمال دین هست باتمام شرائع و احکام و مناسک وغیره
و بامامت علی رضی الله عنه این آیه را علاقه نیست سیوطی در تفسیر در منثور می نویسند
اخرج الحمیدی واحمد وعبد بن حمید والبخاری ومسلم والترمذی والنسائی و
ابن جریر وابن المنذر وابن حبان والبیهقی فی سننه قال قالت الیهود لعمر انکم تقرؤن
آیة فی کتابکم لو علینا معشر الیهود نزلت لاتخذنا ذالک الیوم عیدا قال وای آیة
قال الیوم اکملت لکم دینکم قال عمر والله لاعلم الیوم الذی نزلت علی رسول الله فیه
والساعة التی نزلت فیها نزلت عشیة عرفة فی یوم الجمعة انتهی وهمچنین ابن جریر از
قتاده وابن منذر وابن جریر از شعبی واسحق بن راهویه وعبد بن حمید وابن جریر از عمر
رضی الله عنه وطیالسی وعبد بن حمید وترمذی وابن جریر وطبرانی وبیهقی از ابن عباس
رضی الله عنهما وابن جریر والطبرانی از معاویه وبزار وطبرانی وابن مردویه از سمره
وغیرهم روایت کرده اند که نزول این آیت بروز عرفه شده چنانچه منجمله آن روایات
در در منثور مبسوط اند وابن تیمیه در منهاج السنة در رد قول حلی که دعوی نزول این
آیت بغدیر خم میکرد می نویسند هذا من الکذب الموضوع باتفاق اهل المعرفة بالموضوعات
وهذا یعرفه اهل العلم بالحدیث ولهذا لا یوجد هذا فی شیء من کتب الحدیث التی
یرجع الیها اهل العلم بالحدیث انتهی ونیز می نویسند قد ثبت فی الصحاح والمسانید و
التفاسیر ان هذه الآیة نزلت علی النبی صلی الله علیه وسلم وهو واقف بعرفة وهذا
مستفیض ومنقول فی کتب المسلمین وهذا الیوم کان قبل غدیر خم بتسعة ایام فانه
کان یوم الجمعة تاسع ذی الحجة فکیف یقال انها نزلت یوم الغدیر ونیز می نویسند هذه
الآیة لیس فیها دلالة علی امامة علی بوجه من الوجوه بل فیها اخبار الله باکمال الدین
واتمام النعمة علی المومنین انتهی اما آیه یا ایها الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک
پس شان نزولش اینکه هرگاه آنحضرت صلی الله علیه وسلم را کفار تکلیف و اندار از تبلیغ دین

دل نبوی تنگ شده ملالی بخاطر راه رفت برای دفع آن این آیت نازل شده حکم
کہ ای رسول تبلیغ کن احکام الٰہی را بغیر خوف و ملال کہ حق جل شانہ حافظ تست ودرین
آیت تعمیم تبلیغ احکام الٰہی ہست از امامت علی وغیرہ علاقہ نیست وانچہ در بعض تفاسیر
نزولش در شان امامت وولایت علی مذکور ہست وثعلبی وغیرہ آن را روایت کردہ
نزد محدثین قابل اعتبار نیست در منہاج السنۃ مینویسد اتفقوا علی ان الحدیث المذکور
الذی رواہ الثعلبی فی تفسیرہ ہو من الموضوع واما قصۂ من کنت مولاہ فعلی مولاہ
اگرچہ صحیح ہست لیکن دران ذکر خلافت نیست مولا بمعنے ناصر ومحب ومقتدیٰ وغیر ذلک
آمدہ است این قدر برای عاقل کافی ہست کہ اگر درین قصہ یا در آیات مذکورہ اشارۂ خلافت
علی رض بودی بعد رحلت آنحضرت صلعم بر وقت منازعت مہاجرین و انصار حضرت علی
این حجہ را پیش فرمودی واذ لیس فلیس در ہمچو مباحث مستفتی را باید کہ مطالعہ کتبے
در رد روافض تالیف شدہ اند مثل منہاج السنۃ لابن تیمیہ کہ عمدہ ترین تصنیف
درین بحث ہست وتحفۂ اثنا عشریہ وغیرہ را سازد تا رفع خلجان گردد۔ واللہ اعلم۔ حررہ
الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی

والخفی

| محمد عبد الحی ابو الحسنات |
|---|

## استفتا ۱۸۱

سوال کیا فرماتے ہین علمای محققین وواقفان رموز شریعت اس
صورت مین کہ ہندہ نے فہمیدہ کو دودہ پلایا بعد انقضای مدت رضاعت زید نے
ہندہ سے زنا کیا پس اب زید ساتہہ فہمیدہ کے نکاح کر سکتا ہے یا نہین اور اگر زید کا
فہمیدہ کا نکاح قبل اس دریافت کے ہو چکا ہو تو اونکو اب کیا کرنا چاہیئے آیا اونکو
جدا ہونا چاہیئے یا بلا امتناع شرعی نکاح قائم رہے گا جواب ان امور مستفسرہ کا
بحوالہ سند معتبر فرمائیے بینوا توجروا

**ہو المصوب جواب** زید ساتہہ فہمیدہ کے نکاح نہین کر سکتا ہے بحر الرائق

مین ہے اراد بحرمتہ المصاہرت الحرمات الاربع حرمۃ المرأۃ علی اصول الزانی وفروعہ نسبًا ورضاعًا وحرمۃ اصولھا وفروعھا علی الزانی نسبًا ورضاعًا کما فی الوطی الحلال انتہی اور رد المحتار مین ہے فی البزازیۃ المتارکۃ فی الفاسد بعد الدخول لایکون الا بالقول کخلیت سبیلک او ترکتک انتہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ۱۲۸۹ ابو الحسنات

۱۸۲

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم وآلہ واصحابہ اجمعین التعظیم

کیا فرماتے ہین علمای دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ مثلًا ایک شخص اور اوسکی ہمشیرہ اور اوسکی زوجہ اور والدۂ زوجہ ایک مکان تاریک وتنگ مین سوئے ہوئے تھے ناگاہ وہ شخص خواب سے اوٹھا اور اپنے کو پرشہوت پایا اور اپنی ہمشیرہ کو جگانے اور اوٹھانے لگا تاکہ وہ اوسکی زوجہ کو جگا دیوے اتفاقًا ہاتھ اوس شخص کا زوجہ کی والدہ کی ران پر پڑگیا اور گرمی اور حرارت بدن کی بھی اوس شخص کو معلوم ہوئی مگر فورًا اوس شخص نے اپنے ہاتھ کو کھینچ لیا پھر اعادہ نہین کیا آیا اس حالت مین مساس بالشہوت پائی گئی یا نہین اور کونسی مساس شرع شریف مین معتبر ہے آیا حالت شہوت مین ایک انگشت یا دو یا تین یا جمیع انگشت مع حیزے کف دست پڑ جانے سے بھی زوجہ اوسکی اور اصول وفروع اوس عورت ممسوسہ کے اوس شخص پر نزدیک ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے حرام ہوگئی یا نہین اور اگر حرام ہوگئی تو کونسی شکل مین ہوگئی اور فتوی علمای کرام کا کون امام کے قول پر ہے بینوا توجروا فقط

**ہو المصوب** اس صورت مین زوجہ حرام ہوگئی اوسکا ترک کرنا لازم ہے در مختار مین ہے قبل ام امرأتہ حرمت علیہ امرأتہ مالم یظہر عدم الشہوۃ وفی اللمس لاتحرم مالم تعلم الشہوۃ انتہی اور بھی اوسیمین ہے ولا فرق بین اللمس والنظر بشہوۃ

بین عمد ونسیانٍ وخطاءٍ واکراہٍ انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی فقط

| محمد عبدالحی ۱۲۸۹ ابوالحسنات |
|---|

باب الشہادة

۱۲۳ **استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس صورت مین کہ زید کا دروازہ ہے کہ مرور اوسکا زمین عمرو مین واقع ہے عمرو وہ دروازہ بند کرنا چاہتا ہے اور کہتا ہے کہ یہہ دروازہ جدید ہے اور حق مرور زید کا اس زمین مین ثابت نہین ہے اور زید کہتا ہے کہ دروازہ میرا قدیم ہے اور حق مرور ثابت ہے اور دونون کے گواہ اپنے اپنے دعوی پر ہین آیا اس صورت مین گواہ زید کی نفی کے ہین یا نہین اور اگر گواہ نفی کے نہین ہین تو پہر گواہان عمرو پر ترجیح رکھتے ہین یا نہین بینوا توجروا

**الجواب** صورت مسئلہ مین گواہ عمرو کے اولے ولائق قبول ہین اسواسطے کہ گواہ مذکور مثبت امر حادث نہین یعنے جدید ہونے دروازہ کے نہین اور جو گواہ کہ مثبت امر حادث ہوتے ہین اونکو تقدیم ہے اوپر گواہان مثبت امر قدیم کے بموجب روایات معتبرات کتب فقہ اور قواعد اصول فقہ کے کہ درج جواب ہین فتاوی قنیہ کے باب تبیین متضادین مین مسطور ہے لہ کنف فی طریق العامة فزعم غیرہ انہ محدث وزعم صاحبہ انہ قدیم واقاما البینة فالبینة بینة من یدعی انہ محدث اور فتاوی الانقرویہ کی فصل ترجیح بینہ مین تحریر ہے قال احد الجارین للآخر هذا السباط الذی اخرجتہ محدث وقال الآخر کان کذٰلک فی القدیم فالقول للمدعی لکونہ متمسکا بالاصل (م) البینة من یدعی انہ محدث (رقم) علی عکسہ قال رضی اللہ عنہ والصحیح هو الاول انتہی اور تنقیح الفتاوی الحامدیہ مین تحریر ہے فی رسالة الحجج والبینات ان الاصل فی ترجیح البینة علی ما ذکر فی الاصول انما هو کونها مثبتة خلاف الظاهر اذ البینة انما شرعت لاثبات امر حادث والیمین لابقائہ علی ما کان فعلی هذا بینة الحدث تقدم واللہ اعلم اقول

ان بینة الحدوث تقدم فی صورۃ السوال وکذا فی البناء والکنف لماذکر من التعلیل الموافق لما ذکر من التاصیل فان الحدوث امر عارض والقدم اصل فلهذا کان القول قول مدعیه وح یکون البینة لمدعی الحدوث جار علی القواعد الفقهیة والاصولیة لاثباتها خلاف الاصل بلا فرق بین الکنف وغیرہ اور فتاوی حمادیہ اور بحر رائق مین بھی قاعدۂ اصول مطابق قواعد مذکورۂ بالاکے تحریر ہے ملک الانسان لایکون فی ید غیرہ الا بعارض والبینة یکون علی مدعی العارض ولایکون علی صاحب الاصل علاوہ اسکے گواہون زید کی شہادت جو مندرج سوال ہے ناقص ہے مثبت دعوی حق مرور نہین ہے گواہون نے فقط وجود دروازہ کا قدیم سے بیان کیا ہے یہہ نہین بیان کیا کہ زید کا حق مرور فلان زمین مین ہے حال آنکہ بدون ایسی تصریح کے حق مرور ثابت نہین ہوتا یہانتک کہ اگر گواہ بیان کرے کہ فلان شخص کو دیکھا ہے کہ فلان زمین مین مرور کیا تھا تو بھی حق مرور ثابت نہین ہوتا جیسا روایت ہذا فتاوی عالمگیری سے ثابت ہے لو ادعی علی آخر حق المرور ورقبة الطریق فی دارہ فالقول قول صاحب الدار ولو اقام المدعی البینة انه کان یمر فی هذہ الدار لم یستحق بهذا شیئا کذا فی الخلاصة روایت مذکورہ کے قریب تحریر ہے ولو شهد الشهود ان له طریقا فی هذہ الدار جازت شهادتهم انتهی واللہ تعالی اعلم بالصواب اور فتوی گذرانیدہ زید مین مجیب نے زید کو خارج الید اور عمرو کو بنظر ملکیت رقبہ زمین کے ذی الید قرار دیکر زید کے گواہون کی اولویت تجویز کی ہے تجویز مذکور سراسر بے محل ہے اولویت گواہون خارج الید کے ذی الید سے جو کتب فقہ مین مذکور ہے وہ دعوی ملک مطلق عقار وغیرہ مین ہے یہان دعوی ملکیت عقار وغیرہ نہین ہے اور نہ نسبت ملکیت رقبہ زمین کے زید اور عمرو مین اختلاف ہے بلکہ زید کو دعوی حق مرور کا زمین عمرو مین ہے

اور نسبت حدوث اور قدم دروازہ کے آپسمین اختلاف ہے پس اس صورت مین
اگر عمرو کو خارج الید کہا جاوے اور زید کو ذی الید تو بجا ہے نہ بالعکس اسواسطے
کہ زید بذریعہ دروازہ کے متصرف زمین عمرو بین ہو گیا ہے تو زید ہی ذی الید ہوا
لہذا اوسکے دست تصرف کا رفع عمرو نے حکام سے چاہا ہے اور اپنی گواہون سے
تصرف عارضی اور حادث زید کا اثبات کرایا ہے فقط ——

واقعی اس صورت مین گواہ زید کے گواہان عمرو پر ترجیح رکھتے ہین نزدیک صاحب
بزازیہ اور خلاصہ اور شرح ملتقی کے واللہ اعلم - فی البزازیۃ وان اختلفا فبرھن
احدھما علی القدم والاخر علی الحدوث فبینۃ القدم اولی انتہی وفی العقود
الدرایۃ فی تنقیح الفتاوی الحامدیۃ اذا تعارضت بیّنۃ الحدوث والقدم
ففی الخلاصۃ بینۃ القدم اولی وذا العلائی فی شرح الملتقی ان بینۃ القدم
اولی فی البناء انتہی مختصراً اور ترجیح نہین رکھتے ہین نزدیک برہان بخاری او
برہان صاحب المحیط کے جیسا کہ صاحب قنیۃ المنیۃ لتتمیم الغنیۃ نے نقل کیا ہے
اور یہی حاوی زاہدی مین بہی منقول ہے فی العقود ونقلہ فی الحاوی الزاھدی
بالحرف معللاً بقولہ فالبینۃ بینۃ من یدعی انہ محدث لانہا تثبت ولایۃ
البعض انتہی اور قول اخیر کو صاحب عقود نے ترجیح دی ہے اور لکہا ہے وبہ ظہر
ترجیح ما فی القنیۃ والحاوی علی ما فی البزازیۃ والخلاصۃ انتہی واللہ علیم بالصواب
وعندہ ام الکتاب - کتبہ ابو الاحیا محمد نعیم غفرلہ العلی الرب الحکیم

فی الواقع صورت مذکورہ مین گواہان عمرو کہ مدعی حدوث ہے گواہان زید پر ترجیح
رکھتے ہین بحسب قول مرجح فقہاء محققین وموافق قواعد اصولیین واللہ اعلم
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ
الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ ایک شہر مین لوگون نے ۲۹۔ ذیقعدہ کو چاند بقر عید کا دیکھنا شروع کیا اور مطلع بہی صاف تھا اس شہر والونکو نہ دکھائی دیا اور اس شہر مین دوسرے دو شہر سے دو شخص آئے اور نہایت ثقہ اور پرہیزگار تھے اون دونون نے شہادۃً ایک مفتی کے پاس یہہ بیان کیا کہ ہمنے اپنی آنکھون سے چاند دیکھا ہے بتاریخ ۲۹ ذیقعدہ کو فلان شہر مین بعد ادای شہادت کے ایک کا یہہ بیان ہے کہ ہمنے فلان شہر مین ایک مکان دو محلے پر نماز پڑہی اور وہان قریب سو دو سو آدمیون سے نمازی جمع ہوتے ہین سبھون نے چاند دیکھا اور دوسرے کا یہہ بیان ہے کہ ہم ایک میدان مین ساتھہ کئی ہمراہیون لینے کے ریل سے اوتر کے چلے جاتے تھے عین مغرب کے وقت ہم سبھون نے اپنی آنکھون سے بالاتفاق دیکھا بعد اس شہادت کے ایک دوسرے قصبہ سے خط ڈاکی آیا اوسمین بہی لکھا تھا کہ یہان چاند ۲۹ ذیقعدہ کو سب لوگون نے دیکھا ہے فلان روز بحساب ۲۹ کے نماز ہوگئی اور علاوہ اسکے چند جگہون سے اور بہی خبر آئی بنا برعلیہ مفتی مذکور نے گواہی اشخاص مذکورہ کی قبول کی کیونکہ کثرت قرائن سے مفتی مذکور کو یقین کامل ہوا کہ بیشک بتاریخ ۲۹۔ چاند دیکھا گیا یہان کے لوگون کا قصور ہے کہ بتوجہ نہ دیکھا بمقتضای عبارت فتاوی قاضی خان کے جو یہہ لکھا ہی عن ابیحنیفة فی نوادر الشهادة علی هلال الاضحی الشهادة علی هلال الرمضان لما یتعلق بها امر دینی وهو ظهور وقت الحج گواہی کو قبول کرکے فتوی نماز بقر عید کا بحساب ۲۹ کے دیا اور نماز بہی پڑہی گئی اور بعد نماز کے بذریعۂ تار برقی کے جہان شاہد نے چاند دیکھا تھا خبر بہی طلب کی گئی یقینی باہر ہوا کہ واقعی وہان چاند اسکے ساتھیون نے دیکھا تہا پس صورت ہذا مین بعض متعصب جو یہہ کہتے ہین کہ نماز ان سکی نہین ہوئی اور مفتی حنفی المذہب نہین ہے اب حاصل سوال کا یہہ ہے کہ نماز

صورت مذکورہ مین درست ہوئی یا نہین اور مفتی حنفی المذہب رہا یا مذہب حنفی سے

خارج ہوا بینوا توجروا

**ہو المصوب** نماز صورت مذکورہ مین درست ہوئی اور مفتی مذہب حنفی سے

خارج نہین ہوا واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۱۱۸۵ کیا فرماتے ہین علمای شریعت غرا و فضلای طریقت حقہ اس مسئلہ مین کہ

اگر واقف نے کہ خود ہی متولی ہے اسطور پر وقف کیا کہ جو جائداد موجود ہے وہ

مینے وقف کیا اور جو جائداد آیندہ زمانۂ تولیت مین پیدا کرونگا وہ بہی وقف کی

سوال یہہ ہے کہ بہ نسبت جائداد آیندہ کے وقف حال درست ہوگا یا نہین فقط

بینوا توجروا

**ہو المصوب** بہ نسبت جائداد آئندہ کے وقف حال نہ درست ہوگا شرائط وقف

سے مملوک ہونا موقوف کا بوقت وقف ہے و اذ لیس فلیس بحر رائق مین ہے

من شرائط الملک وقت الوقف انتہی اور یہی او سمین ہے فی الخانیۃ لو قال اذا

ملکت ہذہ الارض فہی صدقۃ موقوفۃ لا یجوز لانہ تعلیق والوقف لا یحتمل

التعلیق انتہی۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ

عن ذنبہ الجلی والخفی

| ابو الحسنات محمد عبد الحی ۱۲۸۹ |
|---|

**استفتا** ۱۱۸۶ کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ

وقف مشاع جائز ہے یا نہین خواہ حصہ واقف کا دوسرے شریکون سے علیحدہ

خواہ شے موقوفہ درمیان موقوف علیہم کے منقسم اور معین ہو فقط بینوا بالکتاب

توجروا من اللہ الوہاب

**ہو المصوب** وقف مشاع مشترک محتمل القسمۃ بقول مفتی بہ نہین جائز ہے بحر الرائق مین

الحاصل ان وقف المشاع مسجدا او مقبرة غير جائز مطلقا اتفاقا وفي غيرهما
ان كان مما لا يحتمل القسمة جاز اتفاقا والخلاف فيما يحتملها فلا يجوز وقف المشاع
عند محمد ويجوز عند ابي يوسف وصرح في الخلاصة من الاجارة بان الفتوى
على قول محمد في وقف المشاع وكذا في البزازية والولوالجية وفي شرح المجمع لابن ملك
وفي التجنيس به يفتى وتبعه في غاية البيان انتهى والله اعلم حرره الراجي عفو ربه
القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

محمد عبد الحي ١٢٨٩ ابو الحسنات

**استفتا** (١٨٤) کیا فرماتے ہین علمای شرع شریف و فضلای دین لطیف اس مسئلہ
مین کہ اگر واقف نے اس طور سے وقف کیا کہ کسی حاکم وقت کو اختیار نہوگا کہ اپنی
رای سے کسی دوسرے کو متولی مقرر کرے یا متولیان مقرر کردہ میرے کی نسبت
معزولی و کمی و بیشی کرے یا بنسبت اونکو کوئی جرم خیانت کا لگا دے تو سوال یہ ہے
کہ آیا اس وجہ سے دست اندازی حاکم یا قاضی ممنوع ہو گی اس بات پر لحاظ رکھیے
کہ موقوف علیہ اور متولی ایک ہی ہو فقط بینوا بالدلیل توجروا عند اللہ الجلیل

**ہو المصوب** ایسی شرط کی صورت مین دست اندازی قاضی و حاکم ممنوع
ہوگی اور تغییر اور تبدیل کسی حاکم کو جائز نہوگی مگر جبکہ متولی کی خیانت بطور صحیح ثابت
ہوا وسوقت حاکم شرع کو تبدیل کا اختیار رہوگا اور شرط وقف کا اعتبار نکیا جاویگا
بحر رائق شرح کنز الدقائق مین ہے ولاية القاضي تؤخر عن المشروط له ووصيه
انتهى اور بھی اوسمین ہے يعزل القاضي المتولي لو كان خائنا نظرا للوقف ولا
اعتبار لشرط الواقف ان لا يعزله القاضي والسلطان لانه شرط مخالف
لحكم الشرع انتهى والله اعلم حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي
تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

محمد عبد الحي ابو الحسنات

**استفتا** (١٨٥) کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین

کہ زید نے اپنی جائداد غیر منقولہ کو عمر و پر وقف کیا اور اوسیکو متولی مقرر کیا اور یہ شرط کیا کہ عمر و جسکو چاہے موقوف علیہ اور متولی بعد اپنے مقرر کرے تو آیا اس اختیار عطا کردہ واقف سے عمر و دوسرے کو موقوف علیہ اور متولی کر سکتا ہے یا نہین اور بعض لوگ یہ کہتے ہین کہ موقوف علیہ مالک نہین ہے اور سوای مالک کے دوسرا شخص موقوف علیہ مقرر نہین کر سکتا ہے گو مالک نے اوسکو اختیار دیا ہو فقط بینوا توجروا

ھو المصوب شرائط سے مملوک ہونا موقوف کا واسطے واقف کے ہے اور شئے موقوف ملک موقوف علیہ مین داخل نہین ہوتی ہے جیساکہ فتاوی عالمگیریہ مین ہے واذا اخرجہ عن ملک الواقف لا یدخل فی ملک الموقوف علیہ کذا فی الکافی و ھو المختار کما فی فتح القدیر انتہی بناءً علیہ موقوف علیہ کو اختیار وقف موقوف کا بلحاظ اصل نہین ہوسکتا اور متولی کرنے کا اوسکو اختیار ہے رد المحتار مین ہے معنے العموم کما فی انفع الوسائل انہ ولدہ واقامہ مقام نفسہ وجعل لہ ان یسندہ ویوصی بہ الی من شاء ففی ھذہ الصورۃ یجوز التفویض منہ فی حال الحیاۃ وفی حالۃ المرض المستقبل بالموت انتہی اور درمختار مین ہے اراد المتولی اقامۃ غیرہ مقامہ فی حیاتہ وصحتہ ان کان التفویض لہ بالشرط عاما صح والا فان فوض فی صحتہ لا یصح وان فی مرض موتہ یصح انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

(محمد عبد الحی ابو الحسنات ۱۲۸۱)

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین بیچ اس مسئلہ کے وقف مبیع بیع الوفا منجانب مشتری درست ہے یا نہین کیونکہ اسمین لزوم دوام نہین ہے جو وقف کے لیئے ضرور ہے کیونکہ بائع زر ثمن مثل زر رہن کو دیکر جائداد واپس کر سکتا ہے اور ثانیا جائداد بیع الوفا مشتری کی مملوک نہین ہے مگر بعض لوگ کہتے ہین بیع الوفا بحکم بیع ہے اس وجہ سے وقف جائز ہے فقط بینوا بالکتاب

توجروا بیوم الحساب

هو المصوب بیع بالوفار کے باب مین فقہار کا اختلاف واقع ہے بعض بیع فاسد
اور بعض رہن تجویز کرتے ہین اور صاحب بحر نے اسمین آٹھہ قول نقل کیے ہین اور قول
ہشتم کے باب مین لکھا ہے الثامن القول الجامع لبعض المحققین انه فاسد فی
بعض الاحکام حتی ملک کل منهما الفسخ وصحیح فی حق بعض الاحکام کحل الانزال والمنافع
ورهن فی حق البعض حتی لم یملک المشتری بیعه من آخر ولا رهنه انتهی اور بعد اسکے
تحریر کرتے ہین ینبغی ان لا یعدل فی الافتاء عن القول الجامع انتهی بناءً علیه وقف مبیع
بیع الوفا کا نہ درست ہوگا واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات]

۱۹۰

استفتا زید نے نکاح ہندہ کے ساتھہ کیا اور اوسکے باپ عمرو سے اقرار کیا
کہ ہندہ کو عمرو کے گھر سے اور کہین نہ لیجاؤن گا پس اس شرط کا ایفا واجب ہے یا نہین
اور بصورت عدول عند اللہ ماخوذ ہوگا یا نہین

هو المصوب اس شرط کا ایفا قضاءً واجب نہین اوسکو اپنی زوجہ کے اپنے گھر
لیجانے کا اختیار ہے لیکن فیما بینه وبین اللہ ایفاء وعدہ لازم ہے اور خلف وعدہ
باعث لزوم اثم ہے حدیث صحیح مین وارد ہے آیة المنافق ثلاث اذا حدث کذب
واذا وعد اخلف الخ اور اشباہ مین ہے الخلف فی الوعد حرام کذا فی اضحیة الذخیرة
انتهی واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی

۱۹۱

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین
کہ خضاب کرنا مسنون ہے تو کس چیز کا اور کس حدیث سے ثابت
ہے جس چیز کا مسنون ہے اوسکے سوا دوسری چیز کا خضاب جیسے وسمہ نیل کا یا دونا
نسخہ ہو تو کیا حکم ہے اگر ممانعت ہے تو کس حدیث سے اور جو جائز ہے تو کس حال مین

یعنی روزگار پیشہ کو یا ہر شخص کو اور اگر ممانعت ہے تو کسطرحسے اور اوسکی خلاف روی مین
کسطرحکا عذاب ہوگا یا کس نعیم جنت سے محروم رہیگا صاف صاف بیان فرمایئے
اور اسکا جواز اور حرمت متفق علیہ یا مختلف فیہا ہو تو ویسا ارقام فرمایئے بینوا توجروا

**ہو المصوب** خضاب کرنا سرخ یا زرد یا اور کسی کا سوای سیاہی خالص کے مستحب ہے
اور خضاب نکرنا اور سفیدی قائم رکھنا بھی جائز ہے اور سیاہ خضاب ممنوع ہو گناہ
کبیرہ ہے فتاوی قاضیخان مین ہے الخضاب بالحناء حسن انتہی اور صحیح مسلم مین آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے غیروا الشیب واجتنبوا السواد یعنی تغیر کرو
سپیدی کو اور اجتناب کرو سیاہی سے اور سنن ابو داؤد مین آنحضرت سے مروی ہے
یکون فی آخر الزمان قوم یخضبون بالسواد کحواصل الحمام لا یجدون رایحۃ الجنۃ یعنی
آخر زمانہ مین ایسے لوگ ہونگے کہ خضاب سیاہ کرینگے مثل رنگ کبوتر کے سینہ کے
وہ لوگ نپاوینگے بوی جنت کو اور معجم طبرانی مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے
من خضب بالسواد سود اللہ وجہہ یوم القیامۃ انتہی یعنی جو شخص سیاہ خضاب
کریگا قیامت کے روز وہ روسیاہ محشور ہوگا اور شیخ دہلوی شرح مشکوۃ مین
لکھتے ہین خضاب بحنا باتفاق جائز ہست ومختار در سواد حرمت ہست انتہی اور خضاب وسمہ
یعنی نیل کا اگر بغیر اشتراک مہندی وغیرہ کے ہو کہ جس سے سیاہی خالص حاصل نہین
ہوتی ہے بلکہ سیاہی مائل بہ سبزی ہو تو وہ درست ہے جیسا کہ امام محمد موطا
مین لکھتے ہین لا نری بالخضاب بالوسمۃ والحناء والصفرۃ باسا وان ترکہ ابیض فلا
باس وکل ذلک حسن انتہی اور اگر بشرکت مہندی ہو یا اور کوئی نسخہ ہو تو جس سے
رنگ بالکل سیاہ ہو تو وہ حرام ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

١٩٢ **استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم سوال علمای متقدمین و مفتیان شرع متین

مسائل ذیل مین کیا فرماتے ہین سنت جماعت کو اپنے لڑکے یا لڑکی کا عقد اہل تشیع
کے ساتھہ کرنا جائز ہے یا نہین بصورت نہین جائز ہونے کے اگر عقد ہو جاوے
تو بہ نسبت عقد کے کیا رای ہے مذاہب اہل تشیع و سنت جماعت مین بارکان
نماز و کلمہ و طریقہ مین اتفاق نہین ہے تو ایسی حالت مین از روی مسائل خورد و نوش
بہ شمول اہل تشیع جائز ہے یا نہین فقط عرض ہے کہ اسے مقام پر جواب سے سرفراز فرمائین

اضعف العباد بندہ امیر حسن منصرم بہانڈی ہنسوا علاقہ اسٹیس دا پور ضلع سارن

**ہو المصوب** بعض فرق شیعہ کے کافر ہین اونسے مناکحت و مواکلت و مجالست
نہین جائز ہے مثل اونکے جو کہتے ہین کہ علی خدا تھے یا جبرئیل نے خطا کی یا علی آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل تھے اور ایسے ہی جو حضرت عایشہ کو تہمت زنا کی کرتے
ہین اور بعض فرق فاسق ہین جیسے ساب شیخین اونسے مناکحت وغیرہ درست ہے
مع الکراہتہ ردالمحتار مین ہے الرافضی ان کان یعتقد الالوھیۃ فی علی او ان جبرئیل
اخطأ وغلط فی الوحی او کان ینکر صحبۃ الصدیق فھو کافر لمن لفتۃ القواطع
المعلومۃ فی الدین بخلاف ما اذا کان یفضل علیا او یسب الصحابۃ فانہ مبتدع
لا کافر انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی فقط

| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |
|---|

۱۹۳

**استفتا** سوال ما قولکم رحمکم اللہ تعالی اندرین مسئلہ کہ مادر زید در عمر ہفت
سالگی زید کہ شیر پستانش بوجہ نفی زمانہ رضاعت بالکل خشک گشتہ بہ ہندہ در آنحالت
کہ از کنار مادر خویش جدا گشتہ فغان می بر آورد سر پستان خودش برای تسلی و طمانینت
ہندہ در دہنش داد و مادر زید با ذعان و یقین بلکہ بحلف میگوید کہ اختصاص لبن
ہرگز واقع نشدہ است پس درین صورت رضاعت مادر زید بہندہ ثابت میشود
یا نہ بینوا توجروا

باب الرضاع

ف بماہ ربیع اول سنہ [illegible] ہجری از حیدرآباد دکن مرسلہ محمد بدر الدین صاحب برفیع الدین صاحب از خانقاہ شاہ خاموش عقب مکہ مسجد

**الجواب** درین صورت رضاعت مادر زید بهنده ثابت نمیشود و در اشباه والنظائر مے آرد لو ادخلت المرأة حلمة ثديها في فم رضيعة و وقوع الشك في اصول اللبن الى جوفها لم تحرم لان في المانع شكا كما في الولوالجية وفي القنية امرأة كانت تعطى ثديها صبية واشتهر ذلك فيما بينهم ثم تقول لم يكن في ثدي لبن حين القمتها ثديين ولا يعلم ذلك الا من جهتها جاز لابنها ان يتزوج بهذه الصبية انتهى والله اعلم حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي

تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

محمد عبد الحي
ابو الحسنات

---

**استفتا** ۱۹۴ حامدا و مصليا و مسلما **سوال** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ایک شخص امام ہوتا ہے اور بعد سلام کے یہہ دعا جو خاص اپنے نفس کے واسطے ہے پڑہتا ہے رب انت ولیی فی الدنیا والآخرۃ والحقنی بالصالحین اور رب اشرح لی صدری ویسر لی امری اور مقتدی سب اوسکے پیچھے آمین آمین کہتے ہین پس ایسی صورت مین کہ وہ سبکا امام ہے یہ فعل اوسکا جو خاص اپنے لیئے کرتا ہے برا ہے یا بہلا اور وہ خائن ہے یا امانت دار اور لا یؤم عبد قوما الحدیث کے تحت مین داخل ہوسکتا ہے یا نہین فقط

---

۲ **سوال دیگر** دوسرا شخص امام ہوتا ہے اور وہ بعد سلام کے اسی دعا کو بلفظ جمع تلفظ کرتا ہے یعنے یون پڑہتا ہے ربنا انت ولینا فی الدنیا والآخرۃ والحقنا بالصالحین ربنا اشرح لنا صدرنا ویسر لنا امورنا اور سب مقتدی آمین کہتے ہین پس ایسی صورت مین امام دوسرا قابل ملامت کے ہے یا قابل مدح کے اور خائن ہے یا امانت دار اور ایسے امام کو اصلاح دینی والا قرآن کا کہین گے یا کیا

---

۳ **سوال دیگر** حدیث لا یؤم عبد قوما جو ترمذی مین بروایت ثوبان منقول ہے وہ حدیث موضوع ہے یا کیا حسن ہے اور اوس حدیث کا محمل یہہ دعا جو بعد تسلیم کے مانگتے ہین

کتاب الصلوۃ

ہو سکتا ہے یا نہین اور حدیث ثوبان کی ساتھہ اون حدیثون کے جنمین آن حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم سے بوقت امامت اندر نماز بلفظ مفرد دعا منقول ہے متعارض
اور مخالف ہوتی ہے یا نہین اگر ہوتی ہے تو اوسکی تطبیق اسطرح ایک شخص نقل
کرتا ہے کہ حدیث ثوبان مین جو ممانعت تخصیص کی ہے وہ خارج صلوۃ بعد تسلیم
مراد ہے کیونکہ سب اوس امام کو اپنی طرف سے نائب واسطے طلب خیر کے
کرتے ہین اور آپ خود دعا نہین مانگتے بلکہ فقط آمین آمین کہتے ہین اور وہ اس صورت
خاص مین خیانت کرکے خاص اپنے لیئے بھلائی چاہتا ہے تو بیشک خائن ٹھیرا
اور اندر نماز کے تو ہر کوئی خواہ مقتدی ہو خواہ امام دعا مانگتا ہے تو پس امام اون
سب کا دعا مانگنے مین نائب نہ ٹھیرا خائن کیون ہوگا یہہ تقریر صحیح ہے یا غلط بینوا توجروا

**ہو المصوب** چونکہ اکثر ادعیہ صلوۃ جو آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول
ہین بلفظ افراد وارد ہین اور حدیث ثوبان عدم جواز یا کراہت پر دال ہے بحالت
امامت اسوجہ سے علما کی رائین اس باب مین مختلف ہوگئین بعض نے حدیث ثوبان
کو موضوع کہا اور مطلقا افراد کو جائز کہا لیکن یہہ قول محض غلط ہے حدیث مذکور
جامع ترمذی وغیرہ مین موجود ہے اور اوسکے وضع پر کوئی دلیل قوی نہین ہے
اور مجرد تعارض سے باوجود امکان جمع کے کسی حدیث کو موضوع کہنا نہین
درست ہے اور بعض نے مطلقا ادعیۂ صلوۃ مین افراد کو ممنوع لکھا اور بعض
محدثین نے یہہ تحریر کیا کہ مراد حدیث ثوبان سے وہ دعا ہے جو بلفظ جمع وارد
ہے اور جو دعا بلفظ افراد وارد ہے وہ اس سے خارج ہے اور اکثر محدثین کی
یہہ رای ہے کہ تخصیص ممنوع اوس دعا مین ہے جسکے ساتھہ امام متفرد ہو اور
مقتدی آمین کہتا ہو جیسے دعای قنوت صبح اور سوای اوسکے اور ادعیہ مین
کہ امام مقتدی دونون کو جائز ہین تخصیص منع نہین ہے فاضل بہنی بہجۃ المحافل مین

لکھتے ہین جمیع الادعیۃ المرویۃ عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رویت بلفظ
التوحید قال الشیخ مشائخنا المجد الشیرازی فان قیل ورد مرفوعا لا یؤم عبد
قوما فیخصہ بدعوۃ دونھم فان فعل ذلک فقد خانھم ثم نقل عن ابن خزیمۃ
ان ھذہ الحدیث موضوع وقال بعض العلماء ان ثبت ھذہ الحدیث فیکون المراد
دعاء ورد بلفظ جمع قلت وظھری واللہ اعلم ان کل دعاء یدعوا بہ الامام
والماموم یکون بلفظ الافراد وکل دعاء یومن فیہ الماموم لدعاء امامہ
یکون بلفظ الجمع فان افرد وقع فی النھی وھذہ اولی مما ذکرہ القاضی لان الحدیث
الذی نقل عن ابن خزیمۃ وضعہ خرجہ ابو داؤد والترمذی انتھی کلامہ اور
سراج الدین بن الملقن شرح سنن ابن ماجہ مین لکھتے ہین اما التخصیص بالدعاء
فمقتضی کلام النووی فی الاذکار اطرادہ فی سائر ادعیۃ الصلوۃ وبہ صرح
غزالی فی الاحیاء ونقلہ ابن المنذر فی الاشراق عن الشافعی والصواب ان ما
امر الامام والماموم بقولہ یقولہ الامام بصیغۃ الافراد وما امر الامام یقول لھم
کالقنوت یاتی بہ بلفظ الجمع انتھی اور ابن القیم زاد المعاد مین لکھتے ہین المحفوظ
فی ادعیتہ صلی اللہ علیہ وسلم کلھا بلفظ الافراد کقولہ رب اغفرلی وارحمنی
ومنھا قولہ فی دعاء الاستفتاح اللھم اغسلنی من خطایا اللھم باعد بینی وبین
خطایا وروی الامام احمد واھل السنن من حدیث الثوبان مرفوعا لا یؤم عبد
قوما فیخص نفسہ بدعوۃ قال ابن خزیمۃ فی صحیحہ وقد ذکر حدیث اللھم باعد
بینی فی ھذہ دلیل علی رد الحدیث الموضوع لا یؤم عبد قوما الحدیث وسمعت
شیخ الاسلام ابن تیمیہ یقول ھذہ الحدیث عندی فی الدعاء الذی یدعوا
بہ الامام لنفسہ وللمامومین کدعاء القنوت وغیرہ انتھی اور شمس الدین جزری
مؤلف حصن حصین مفتاح حصن حصین مین لکھتے ہین ھو من المنھیات لحدیث

ثوبان والمعنی ان اماماً هو فی الدعاء کالقنوت وغیره لا یخص فانه اذا دعا هم
یومنون ویخص نفسه بالدعاء وهم لا یعلمون فهو خیانة لهم واما اذا دعا
فی السجود لنفسه مثلاً او بین السجدتین او التشهد وهو امام فلیس بخیانة لان کل واحد
من المامومین ینبغی ان یدعو لنفسه انتہی پس بنا ر علی ہذه الجمع الذی اختاره
اکثرہم بعد نماز کے جب امام دعا مانگے اور مقتدی آمین کہین اوسکو تخصیص نہ چاہیے
بلکہ تعمیم جیساکہ شیخ دہلوی نے تصریح کیا ہے اگر آن دعا کہ امام بعد سلام میکند
ومقتدیان تامین می نمایند ثابت شود چنانکہ ذکر کردیم آن نیز محل این حدیث تواند بود
یعنے درین محل نیز دعا بلفظ افراد مناسب نیست واز دیانت نہ انتہی کلام الشیخ فی
شرح السفر السعادت اور جو امام ربنا انت ولینا فی الدنیا والآخرة پڑھتا ہے
وہ بدلنے والا قرآن کا نہین ٹھہرے گا اسوجہ سے کہ ادعیۂ قرآنیہ جب بطور دعا کے
تلاوت کیجاوین وہ قرآنیت سے خارج ہوجاتی ہین جیساکہ اشباہ والنظائر مین کتاب
الصلوۃ مین ہے القرآن یخرج عن القرآنیة بقصد الثناء انتہی پس تبدیل اونمین تبدیل
قرآن نہوگی اور حدیث ثوبان کو خاص دعاء بعد الصلوۃ پر محمول کرنا نہین صحیح ہے
اسوجہ سے کہ یہ طریقہ جو فی زماننا مروج ہے کہ امام بعد سلام کے ساتھ رفع یدین
کے دعا مانگتا ہے اور مقتدی آمین کہتے ہین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے
مین نہ تہا جیساکہ ابن القیم نے زاد المعاد مین تصریح کی ہے بلکہ اولے یہی ہے
کہ حدیث ثوبان عام سمجہی جاوے اوس دعا مین جسمین امام منفرد ہو اور مقتدی
آمین گو ہو اور یہ صورت بہی افراد عام مین داخل کیجاوے واللہ اعلم بالصواب
وعندہ ام الکتاب فقط

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلیہ
والخفیہ

محمد عبد الحی ١٢٨
ابو الحسنات

١٩٥

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم سوال کیا حکم ہے اس مسئلہ مین کہ ایک شخص ذی علم ہے جسکو فی الجملہ تمیز کتاب و سنت کی ہے اور کتب فقہ مین مثل علمای اس زمانہ کے نظر و قدرت رکھتا ہے وہ شخص ایک عارضہ سخت مین بیمار ہے اور علاج بقدر امکان بہت کیا ہے مگر اطباء وہان کے دوا اوس عارضہ کی ایسی مجرب اور قوی العمل نہین دیسکتی ہین جس سے صحت ہو مگر اوسکے واسطے بعض جانور حشرات ارض سے تجویز کرتے ہین کہ وہ بحسب تصریحات کتب طبیہ اور تجربہ اطباء اس زمانے کے بہت مجرب ہین پس بہ نظر اختلاف فقہاء بمسئلہ تداوی بالحرام و بہ نظر عبارت مرقات الصعود شرح سنن ابی داؤد کے اور بہ نظر اختیار صاحب ہدایہ کے جو تجنیس مین لکھا ہے وہ شخص دوای مذکور کو حالت موجودہ مصرحہ صدر مین اکلا استعمال کر سکتا ہے یا نہین حکم اس مسئلہ کا بملاحظہ در المختار و حاشیہ شامی و ہدایہ و شروح ہدایہ و ملاحظہ صحاح در خصوص حدیث عرنین بمادہ استعمال بول شتر کے بسند کتاب ارقام فرمایا جاوے عبارت مرقات الصعود کی یہہ ہے قولہ ولا تداووا بحرام قال البیہقی فی سننہ ہذا الحدیث وحدیث النہی عن الدواء الخبیث کلاہما محمولان علی النہی عن التداوی بالمسکر وعن التداوی بکل حرام فی غیر حال الضرورۃ لیکون جمعاً بینہما وبین الحدیث العرنیین فقط

**ہو المصوب** ہرچند کہ اس باب مین فقہا کا بڑا اختلاف واقع ہے اور فتوی بہی مختلف ہے ایک جماعت فقہاء کی مطلقا عدم جواز تداوی کی فتوی دیتی ہے اور ایک جماعت بضرورت تداوی بالمحرم جائز رکھتی ہے لیکن بظاہر اگر کوئی شخص موافق فتوی جم غفیر علماء عبارت بعض محدثین عند الضرورت استعمال اشیای محرمہ کا کریگا مواخذ نہوگا انشاء اللہ تعالی عینی عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری مین لکھتے ہین اجابوا عن حدیث العرنیین بانہ قد کان للضرورۃ فلیس فیہ دلیل

اور کراہیت نہین کرینگے ز وہرے وہ عورت بدستور اپنے پیشہ حرامکاری مین مقیم سرائے قصبہ ہوئی پہلے لوگ اوسکی قومیت اور بد ملت ہونے سے پرہیز کرتے تھے اب مسلمان ہونے سے اور زید کے پانی پینے اور چند مسلمانون کے پانی پلانے سے قطعاً و مطلقاً نفرت نہین بجا لیکہ زید کا تقوی ایسا تہا کہ کسیکا لوٹا خود واسطے وضو کے نہین لیتا تہا حتے کہ نماز جمعہ مین خطبہ ختم ہوگیا اور رکعت اول ختم ہوگئی اور لوٹا خاص زید کا خالی نہ تہا مروت مانع تھی سے لے نہ سکا جب لوٹا خاص ملا تب وضو ہوا اور شرکت نماز مین ہوئی کسیکے ظرف کو پاک نہین سمجھکے کمال کراہت سے زید پانی پیتا ہے تو زید سے دفعۃً ایسا فعل اگر وقوع مین آیا تو بہ تعلق غرض و جاہلیت و لغویت و حماقت ہوا یا نہین فقط

**ہوالمصوب** کسیکے مسلمان کرنے مین یہہ ضرورت نہین کہ اوسکا جھوٹا پانی پیا جاے اور پلایا جاوے اور یہہ فعل بلا وجہ موجہ و بلا ضرورت شرعی داخل لغویت سے ہے علی الخصوص جبکہ بعض کتب فقہ مین مثل درمختار وغیرہ کے مرقوم ہے کہ جھوٹا اجنبی عورت کا مرد اجنبی کو اور مرد اجنبی کا عورت اجنبیہ کو اگرچہ پاک ہے لیکن مکروہ ہے اور رد المحتار مین یہہ مرقوم ہے کہ کراہت اوسوقت ہے کہ جب مقصود استلذاذ ہو عبارت درمختار یہہ ہے نعم یکرہ سورہا للرجل کعکسہ للاستلذاذ واستعمال ریق الغیر وہو لا یجوز مجتبے انتہی اور رد المحتار مین مرقوم ہے قال الرملی ویجب تقییدہ بغیر الزوجۃ والمحارم انتہی اور یہی اوسمین ہے والذی یظہر ان العلۃ الاستلذاذ فقط ویفہم انہ حیث لا استلذاذ ولا کراہۃ لاسیما اذا کان یعافہ انتہی پس بربنار عبارت درمختار یہہ فعل زید یعنے اجنبیہ کا جھوٹا پینا اور پلانا مکروہ ہوا اور بربنار تحریر صاحب رد المحتار حاشیۂ درمختار اگر استلذاذ حاصل ہوا تو مکروہ ہوا اور بر تقدیر عدم استلذاذ اگرچہ مکروہ نہین ہوا لیکن اجتناب اوس سے بہتر تہا

واللہ اعلم — حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

(مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

**استفتا** ٢٢٤ سوال کیا فرماتے ہین علمای دین کہ زید کے پاس ایک مسماۃ قوم ہنود سے آئی اور بیان کیا کہ مین مسلمان ہون یعنے مسلمان کے ساتھ گھر سے خاوند کو ترک کر کے رہتی ہون مجھے دین محمدی مین آنا منظور ہے اچھی طرح سے مجھکو کلمہ پڑہا دو زید نے محض انکار کر کے جواب دیا کہ بخوف سرکار ہم ایسا نہین کرینگے مسماۃ نے زید سے کہا کہ مین ایک سال سے پاس مسلمان کے ہون جسکو زید جانتا تھا اگر دعوی ہے خاوند کو تو وہ زیور کا مدعی ہے عدالت مین نہ میرا کیونکہ مین اوسکے کام کی کب ہون دوسری ملت مین مین آگئی ہون مگر زید نے جواب ہی دیا ہرگز کلمہ نہ پڑہایا واقعی جب وہ پاس مسلمان کے ہے اور اوسکے خاوند کو دعوی عورت کا نہین بلکہ زیور کا ہے اور اسکا علم ہے تو جواب دینا اوسکو باقاعدہ کلمہ پڑہانا کیسا ہے

**ہو المصوب** ایسی صورت مین کلمہ نہ پڑہانا اور مسلمان نکرنا حرام ہے واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

(مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

**استفتا** ٢٢٥ سوال کیا فرماتے ہین علمای دین کہ زید نے بکر سے پچاس روپیہ قرض لیکر سودی ایک روپیہ ماہواری پر صاف تمسک لکھدیا چند سال تک تبدیلی تمسک کرتا رہا بعدہ عزم بیت اللہ شریف کیا زید نے بکر سے درخواست حج جانے اور تہیدستی ادای قرضۂ مذکورہ کے بیان کی بکر نے وہ قرضہ مع سود کے معاف کیا زید روانہ حج ہوا صرف بیت اللہ شریف جا کر حج کر کے مکان کو واپس آیا زید جہاز پر سوار ہوا ایک شخص مسافر اوس طرف کا جانے والا جس مقام پر مکان زید کا تھا جہاز پر ساتھی ہوا وہ علیل ہوا اوسنے دو اشرفی دین کہ میرے مکان مین لڑکی کو دینا وہ مسافر مر گیا جب زید مکان پر پہونچا مسافر کے لڑکی کو خبر ہوئی وہ متقاضی ہوا بمبلغ تمام

نصف سے کم ادا کیا مابقی کا عذر ہے آرسے بلے ہوتا ہے اوسنے تقاضا ترک کیا محول بہ قیامت کر دیا اور اب بھی زید سودی روپیہ لیکر اپنے صرف مین لاتا ہے یہہ بروی حکم شرع شریف کیا ہے

**ہو المصوب** زید اس صورت مین بوجہ ارتکاب ان امور کے فاسق ہے اوسپر توبہ کرنا لازم ہے ایک تو بوجہ خیانت کے جو جل شانہ فرماتا ہے ان اللہ یامرکم ان تودوا الامانات الی اھلھا اور حدیث صحیح مین وارد ہے لا ایمان لمن لا امانۃ لہ دوسرے بوجہ سود دینے اور سودی قرضہ لینے کے حدیث صحیح مین وارد ہے لعن اللہ آکل الربا وموکلہ وکاتبہ وشاھدہ اور قرآن پاک مین ارشاد ہے واحل اللہ البیع وحرم الربا الی آخر الآیات فی سورۃ البقرۃ واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ہ

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۲۲۹

**استفتا سوال** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ زید نے حالت مرض سخت مین کہ زندگی سے ناامید تہا یہہ نذر کی کہ اگر مین اس مرض سے اچھا ہو جاؤن تو ڈیڑہ برس روزہ رکھون اب اوسکو صحت ہو گئی اس صورت مین کوئی روزہ مثل روزہ ایام بیض وغیرہ کے رکھنے سے یا کسیطرح صدقہ دینے سے ڈیڑہ برس کے روزے اوسکے ذمہ سے ساقط ہو سکتے ہین یا نہین بینوا توجروا ہ

**ہو المصوب** صدقہ دینے سے نذر مذکور ساقط نہین ہوگی ضرور ہے کہ اوسیقدر روزے رکھے جاوین خواہ ایام بیض مین خواہ کسی اور ایام مین اور چونکہ اوسنے نذر مین یہہ نہین کہا ہے کہ علی الاتصال اسقدر روزے رکھون گا اسوجہ سے اوسکو اختیار ہے کہ متفرق روزے رکھے واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؏

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

استفتا ۲۲۷ کیا فرماتے ہین علماءِ دین اس مسئلہ مین کہ عورت اجنبیہ کا جھوٹا پانی پاک ہے یا نہین اگر پاک ہے تو مرد اجنبی کو اوسکا پینا جائز ہے یا نہین ؏

ھو المصوب پینا جھوٹا پانی آدمی کا کہ مُنہ اوسکا نجس بنجاست ظاہرہ نہو خواہ مرد ہو یا عورت پاک ہے اور اوسکا پینا اگر عورت کا جھوٹا ہے تو مرد اجنبی کو مکروہ ہے وبالعکس فی الدر المختار نعم یکرہ سودھا للرجل کعکسہ انتہی واللہ اعلم

کتبہ العبد الفقیس محمد المدعو بادریس النجرامی عفا اللہ عنہ

استفتا ۲۲۸ کیا فرماتے ہین طوطیان بوستان احادیث وحاملان قرآن و احادیث کہ منبر بائین طرف یا داہنی طرف یا اوسط مسجد مین تھا زمانہ آنحضرت صلعم مین اور درمیان منبر اور محراب کے کسقدر فرق تھا اور جواب سب مسئلون کا ساتھ عبارت عربی کے بجنسہ مع حوالۃ الکتاب مع شرط صحیح اور ضعیف کے ہو ؏

ھو المصوب مسجد نبوی مین آنحضرت صلعم اور خلفا رض کے زمانہ مین محراب نہتی جیسا کہ سمہودی نے وفاء الوفا باخبار دار المصطفی مین لکھا ہے المسجد الشریف لم یکن لہ محراب فی عہدہ صلعم ولا فی زمن الخلفاء بعدہ وان اول من احدثہ عمر بن عبد العزیز فی عمارۃ الولید انتہی اور منبر مقام قیام امام کے داہنی طرف تھا جیسا کہ وفاء الوفاء مین ہے قال النووی فی مناسکہ وفی احیاء علوم الدین انہ ای المصلی یجعل عمود المنبر حذاء منکبہ الایمن ویستقبل الساریۃ التی الی جانبہا الصندوق فذلک موقف رسول اللہ صلعم انتہی اور مابین منبر و مقام مصلی رسول کے ۱۴ ذرع ایک بالشت فرق تھا جیسا کہ اسیمین ہے قال ابن زبالۃ ان مابین المنبر ومقام النبی صلی اللہ علیہ وسلم

الذی کان یصلی فیه حتی توفی اربعة عشر ذراعا وشبرا انتہی اور منبر وسط
مسجد مین تہا اور فاصلہ درمیان اوسکے اور درمیان دیوار جہت قبلہ کے بقدر
ایک درعہ کے تہا جیسا کہ وفاء الوفا مین ہے قد روی یحیی فی ترجمة ماجاء
فی زیادة الولید ان عمر بن عبد العزیز حضر رجالا من قریش فاروہ مسجد
رسول اللہ الذی زاد فیہ عثمان فعلم عمر بن عبد العزیز المسجد الاول الذی
کان فی عہدہ صلی اللہ علیہ وسلم فکان جدار القبلة من وراء المنبر
ذراعا او اکثر من ذراع انتہی اور یہی اوسی مین ہے موضع المنبر لم یغیر
ویبعد کل البعد ان یجعل النبی صلی اللہ علیہ وسلم موضع منبرہ فی طرف
مسجدہ ولا یتوسط اصحابہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ہ

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

٢٢٩

**استفتا** سوال کیا فرماتے ہین علماے دین اور مفتیان شرع متین
اس مسئلہ مین کہ ایک بزرگ نے محلہ مین ایک مسجد بنوائی تہی اور بعد زمانہ
دراز کے وہ احاطہ مسجد منہدم ہو گیا اب اولاد ان بزرگ یعنی بانی مسجد سے چند شخص ملکر یہہ
چاہتے ہین کہ اوس مسجد قدیم کو بنواوین اور آباد کرین چنانچہ زائد از نصف
تیار بہی ہو گئی اب ایک شخص اہل محلہ سے کہ جو اولاد مین اون بزرگ یعنے بانی
مسجد کے نہین ہے مانع اور قامع تعمیر مسجد معمرة النصف کا ہے اور کہتا ہے
کہ ہمکو استحقاق اس مسجد کے انہدام کا ہے اور ہم اسکو توڑ دینگے کیونکہ میرے
دادا نے اس مسجد کو بنایا ہے میرے سوا کسی غیر کو حق بنانے یا توڑنے کا نہین
ہے اور اصل کیفیت یہہ ہے کہ بعد انہدام مسجد قدیم کے جد مانع مسجد قدیم نے
در مسئلہ زن بیوہ سے کہ یکے از معتقدان اون بزرگ بانی مسجد قدیم کی تہی تعمیر
مسجد منہدمہ شروع کی لیکن وہ ناتیار رہکر تہوڑے عرصہ بعد بالکل مسمار ہو گئی

بعد اوسکے پدر مانع مسجد قدیم نے ایک مکان جدید بنام نہاد مسجد زمین مشترکہ مین اون بعض
اشخاص کی جواب تعمیر مسجد قدیم کی کرتے ہین بنایا اور اوسمین دو صورت الم کی کہ جسمین
چند سیخین نصب ہین اور عشرۂ محرم مین پہول اور سہرا اون میخون مین چڑہتا ہے
اور دسوین محرم کو مثل تعزیہ کے وہ پہول اور سہرہ دفن ہوتا ہے بنوایا اور بانی
مسجد جدید یعنے پدر مانع و قامع مسجد قدیم عقیدۂ سب حضرت معاویہ رض کا بہی رکھتا ہے
بلکہ اپنے مصنفات مین اون حضرت کی شان مین اوسنے لکھا ہے (ہر کہ لعنت بر او نکند
لعنت بر آنکس باد الخ) اس سبب سے بعض اشخاص محلہ اور مالک زمین مشترکہ مسجد جدیدہ کہ
جواب تعمیر مسجد قدیم کرتے ہین اوس مسجد جدید مین نماز نہین پڑہتے ہین اور مانع مسجد
قدیم بہی صورت الم کو منہدم نہین کرتا ہے اور کہتا ہے کہ یہ صورت الم میرے باپ نے
بنائی ہے اور اب وہ قضا کر گئے ہم اب اسکو نہین توڑینگے اور جو توڑے گا اوس سے
مزاحمت کرینگے کیونکہ میرے باپ کا بنایا ہوا ہے اور اب تہوڑے زمانے سے مانع
مسجد قدیم اوس محلہ سے دوسرے محلہ مین چلا گیا ہے تو ایسی صورت مین بنانا اوس
مسجد قدیم کا اون لوگون کو جو اولاد بانی مسجد قدیم مین ہین بحیثیت وراثت یا بحیثیت
حق اسلام جائز ہے یا نہین اور وہ مسجد جدید جسمین صورت الم ہے اور زمین مشترکہ
مین بلا رضامندی دیگر شرکا ر تیار ہوئی ہے حکم مسجد مین ہے یا نہین اور مانع مسجد
قدیم کو کہ جواب نصف سے زیادہ تیار ہوگئی ہے حق انہدام کا ہے یا نہین اور حق
مین مانع مسجد یعنے توڑنے والے کے علمای دین کیا حکم دیتے ان سب امور مستفسرہ کو
کتب احادیث اور فقہ سے جسطرح ثابت ہو مفصل بیان فرماوین بینوا توجروا فقط
اور مانع مسجد قدیم معمرۃ النصف یہہ بہی کہتا ہے کہ عرس خواجہ عثمان ہارونی مین جو
میری طرف سے ہوتا ہے فقرا آتے ہین اور مسجد قدیم مین بیٹہتے ہین اسواسطے ہم
اسکو منہدم کر دینگے آیا نشست و برخاست فقرا جو تہوڑے زمانے سے اوس مسجد قدیم

...ین ہوتی ہے باعث انہدام مسجد قدیم ہوسکتا ہی یا نہین

**ہو المصوب** وہ مسجد جو زمین مشترک مین بلا رضامندی دیگر شرکا ر تیار ہوئی ہے حکم مسجد مین نہین ہے اسوجہ سے کہ شرائط صحت وقف سے مملوک ہونا اوس موقوف کا واقف کے لیئے ہے جیساکہ بحر رائق وغیرہ مین ہے ومن شرائط ملك الواقف وقت الوقف اور ہرگاہ وہ زمین مشترکہ کل ملک بانی مسجد مین تھے اور نہ اور شرکا کی اجازت تھی لاجرم وقف اوسکا غیر معتبر ہوگا اور مسجد قدیم کی تعمیر کا حق اہل محلہ کو اور اولاد بانی کو حاصل ہے اور کسیکو اوسکی ممانعت کا حق نہین رد المحتار مین ہے اما اهلها ای اهل المحلة فلهم ان يهدموه ان يجددوا بنائه ويفرشوا الحصير ويعلقوا القناديل لكن من مالهم لا من مال المسجد ويضعوا حيضان الماء للشرب والوضوء ان لم يعرف للمسجد بان ولا فالباني اوے وليس لورثته منعهم من نقضه والزيادة فيه انتهى ہرگاہ تعمیر کرنے والے اہل محلہ ہین اور اولاد مین بانی قدیم کی ہین اونکو استحقاق تعمیر کا حاصل ہے اور مانع کو ممانعت حرام ہے اور انہدام تعمیر شدہ کی موجب گناہ ہے قال اللہ جل وعلا فی کتابہ المعلی وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَنَعَ مَسَاجِدَ اللّٰهِ اَنْ يُّذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ وَسَعٰى فِیْ خَرَابِهَا انتهى حرره الراجي عفو ربه القوى ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |
|---|

مسئلہ ۲۲۰ **مستفتا** ما قولكم ارشدكم اللہ تعالى مصليان را گذاردن نماز تراویح با قتدار اما مے در مسجد دیگر یکبار نماز تراویح بایک ختم قرآن با جماعت مقتدیان گذارده جائز است تفصیل این اجمال اینکہ اگر حافظے در مسجدے نماز تراویح بایک ختم قرآن در عشرہ اولے ماہ مبارک باگروہے از مصلیان گذارد وہمان حافظ خواہد کہ در عشرہ ثانیہ نماز تراویح با ختم قرآن مرۃ بعد اولی در مسجد دیگر با دیگر گروہ از مصلیان کہ ہنوز نماز تراویح با ختم قرآن نگذاردہ اند گذارد جائز است یا نہ بعض از متفقہین میگویند کہ این حافظ را

نماز تراویح چنین مصلیان را خوانانیدن و این مصلیان را نماز تراویح خلف چنین
حافظی خواندن جائز نیست بدلیل اینکه در کتب فقهیه آورده اند که السنة فی التراویح
الختم مرة پس حافظی که در مسجدی یکبار باختم قرآن قوم را نماز تراویح خوانانید از
عهدهٔ سنت ختم فراغت کرد ختم دیگر را ویرا کردن جز تنفل و تطوع متصور نباشد
و مصلیان مسجد دیگر که هنوز خطر تراویح مع الختم نبرداشته اند سنت ختم بر ذمت ایشان
پس اقتدار خلف امام متنفل فی الختم نباید کنند که اقتدای متسنن فی الختم خلف
متنفل فی الختم بباعث لزوم بنای قوی بر ضعیف و بنا و بر معدوم جائز نیست کاقتداء
المفترض بالمتنفل حالانکه این چنین طریقهٔ تراویح خواندن و خوانانیدن در بلاد و امصار
مشارق و مغارب عموما و خصوصا در حفاظ شائع و ذائع است که یک حافظ در ایام صیام
در مساجد کثیره ختوم کامله قرآن یعنے بتمامه بکرات و مرات میکند سوا رکانت مع الکراهة

اولا بینوا توجروا فقط

هو المصوب فقهاء اختلاف دارند درینکه بعد یک ختم در بقیهٔ لیالی رمضان
آیا تراویح سنت موکده می ماند یا نه بعض میگویند که مشروعیت و سنت تراویح نیست
مگر برای ختم هرگاه ختم حاصل گشت سنت تراویح باقی نماند بلکه از قبیل نوافل محض
گشته لیکن مختار و مفتی به بلکه صحیح آنست که تراویح در جمیع لیالی رمضان سنت موکده
است و ختم سنت علیحده است یکی ازین هر دو تابع دیگری نیست پس بعد ختم سنت
تراویح باقی خواهد ماند پس بر قول اول در صورت سوال بحسب تصریح بعض فقهاء سنت
تراویح و ختم از ذمهٔ مقتدیان ساقط خواهد شد بلکه ایشان اگر در عشرهٔ اولی تراویح
مع ختم ادا نکرده اند تراویح بر ایشان سنت باقی مانده پس اقتدای شان با چنین
کس که از ختم فراغ حاصل کرده جائز نخواهد بود در خزانة الروایات می نویسد فی السفناقی
امام ختم فی التراویح مرة و ختم ثانیا بغیر هذه القوم لا یخرج القوم الثانی عن السنة

لان الامام خرج عن السنة فصار متنفلا فيكون ثواب صلوة النفل ولا يدركون ثواب صلوة التراويح
وفي رسالة صدر الدين الحسام البنانے فان قلت ما تقول في امام ختم في التراويح
ثم شرع في الختم ثانيا هل يجوز الاقتداء لمن لم يسمع الختم ولو اقتدى به هل يكون
هذه الختم محسوبا قلت كانت هذه المسئلة دائرة في مجلس اساتذة الدهلي
زمانا طويلا فقال بعضهم لا يجوز لانه بناء القوى على الضعيف اذ هذا التراويح
للمقتدى سنة موكدة ولم يبق في حق الامام سنة موكدة بل صار في حقه
تطوعا والسنة اقوى حالا منه وقاسوه على اقتداء المفترض بالمتنفل انتهى
وسبب مبنے این حکم بر آنست که اقتدای مودی سنت موکده بمودی نفل محض جائز نیست
پس هرگاه از ذمهٔ امام سنت تراویح ساقط شد تراویح در حق او نفل باقی ماند و بر
ذمه مقتدیان تراویح وختم هر دو سنت اند ازین جهت اقتدا به او نمی کند لیکن این مسئله هم اتفاقی
نیست اختلاف فقها دران واقع است بعض اقتدای مودی سنت با مودی تطوعات
جائز نمیدارند لئلا یلزم الاقتداء بالضعیف کما لا یجوز اقتداء المفترض بالمتنفل
وبناء علیه در فتاوی قاضیخان وغیره در باب اقتدای مودی تراویح با مودی تطوع
مرقوم است الصحیح انه لا یجوز انتهی وبعض جائز میدارند لان کل سنة فهی نفل بالحقیقة
فلیس فیه الا اقتداء المتنفل بالمتنفل کما فی خزانة الروایات وغیره ولعل الحق یدور
مع القول الثانی وبر تقدیر قول دوم که صحیح ومختار جمهور است در صورت سوال عدم
سقوط سنت ختم از مقتدیان وجهی معتد به معلوم نمی شود چه نفس نماز تراویح در حق امام
ومقتدی هر دو سنت موکده است فلیس هناک الا اقتداء المثل بالمثل باقی ماند
تسنن وتنفل ختم پس برای هر کس همین قدر سنت است ویک ختم در تراویح ادا سازد
خواه بقرأت خود یا بسماعت از دیگر خواه آن شخص دیگر بطور سنتان خواند یا بطور
تنفل یا بطور وجوب بنذر وغیره فان هر سنت در حقیقت نفل است چنانکه در فتح القدیر

می آرد فی الاصل هو نفل لانه یتوقف حصوله علی نیة السنة انتهی بنا علیه هرگاه امام قرأت قرآن ساخته اگرچه آن قرائت برای او سنت موکده نباشد و مقتدی آن را استماع کرده سنت ختم از ذمه مقتدی ساقط شد چه سنت در حق او صرف سماع قرآن بود من غیر تقیید کون القاری صفترضا او مستنا فی القرأة و اگر اشتباه این امر شود که درین صورت یک رکن امام یعنے قرأة ضعیف شد آن را دفع باین طور باید کرد که همچون ضعف مانع اقتدار نیست فان کل سنة نفل در خزانة الروایات می نویسد قد سُئل بعض اهل العلم عن کنز الفتاوی ام قوما فی التراویح وختم فیها ثم ام قوما آخرین له ثواب الفضیلة ولهم ثواب الختم انتهی والله اعلم۔ حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی و الخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** ۲۳۱ سوال چند مصلیان باعث عدم میسر قرآن با وجود تمکن بر سوره تراویح مسجد محله خود را گذاشته که دران مسجد موذن و امام بخصوصیت مقرر نیست به مسجد محله دیگر جهت استماع ختم قرآن می روند جائز هست یا نه بینوا توجروا

**هو المصوب** جائز است والله اعلم۔ حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی و الخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

**استفتا** ۲۳۲ — چه میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اندرین مسئله که اگر زید از عمرو رخصت شد و کسے از ینها مسافر نیستند و باهم مصافحه نمودند پس این مصافحه جائز خواهد شد یا نه مع سند کتاب بیان فرمایند بینوا توجروا

**هو المصوب** مصافحه بوقت ملاقات مسنون است علی قاری در شرح مشکوة می نویسند محل المصافحة المشروعة اول الملاقات انتهی و بوقت رخصت مسنون نیست البته در شرعة الاسلام مذکور هست که صحابه بوقت رخصت مصافحه میکردند عبارتش این است کان اصحاب رسول الله صلعم اذا تلاقوا تعانقوا و اذا تفرقوا تصافحوا

وحمد واللہ واستغفر واعند ذلک وان التقوا وانتہ قوا فی الیوم مرارًا انتہی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)

۲۳۳

**استفتا سوال** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ کہال مرغ کی کہانا ازروی شرع شریف کے حلال ہے یا حرام ہے یامکروہ کدام مکروہ اور پایۂ گاو یا بہینس کے کہ جوسنے زمانا ایام سرما مین کہایا جاتا ہے کہانا درست ہے یا نہین اور کہال مرغ اور پایۂ گاو وغیرہ مین کسقدر فرق ہے صاف صاف بحوالہ کتب مع عبارات کے ملاحظہ فرماکر مزین بمہر و دستخط فرمائیے بینوا توجروا

**ہو المصوب** درست ہے نہایۃ البیان فیما یحل ویحرم من الحیوان مین بحث ذکر احکام شاۃ مین ہے و پوست و پنجہ قبل دباغت حلال ہست باین طور کہ شوربا بریان کردہ بخورد و وقتیکہ مدبوغ شد از خوردن بیرون باشد لکن انتفاع دیگر بوی درست است کذا فی مطالب المومنین و در زیلعی مذکور ہست اگر سر گوسفند خون آلودہ سوختہ شود زائل شود از ان خون پس گرفتہ شود از ان شوربا جائز ہست و سوختنش مانند غسل است انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۵ ۵

۲۳۴

**استفتا سوال** کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ ایک یا دو مینگنی چوہے کی پلاو کی دیگ مین یا شیر برنج مین سے نکلے تو وہ کل نجس ہے یا کسیقدر اور مینگنی جو لا علمی سے کہایا تو کہلانے والا عاصی ہوگا یا نہین اور روٹی کا کیا حکم ہے جس روٹی مین مینگنی نکلے وہی نجس ہے یا کل روٹیاں اوس آٹے کی صاف صاف بحوالہ کتب مع عبارت کے ملاحظہ فرماکے مزین بمہر و دستخط فرمائیے بینوا توجروا

**ہو المصوب** جس روٹی مین مینگنی نکلے اگر وہ مینگنی سخت ہو وہ پہینک دیجاوے اور روٹی کہائی جاوے

اور اگر بالکل مخلوط ہو گئی اور ریزہ ریزہ ہو کر ملگئی تو وہ روٹی نکھائی جاوی فتاوی سراجیہ مین ہے خبز وجد فی خلالہ سرقین فارۃ فان کان علی صلابتہ یرمی و یوکل الخبز انتہی باقی صرف ایک روٹی مین نکلنے سے اور روٹی اوس آٹے کی کہانا منع نہین ہے اور شیر برنج وغیرہ مین اگر میگنی سخت نکلی اور بالکل مخلوط نہوئی ہو تو بعض متاخرین نے فتوی دیا ہے کہ میگنی پھینکدی جاوے اور وہ کھایا جاوے مگر مقتضای احتیاط یہہ ہے کہ نکھایا جاوے خزانۃ الروایات مین مذکور ہے فی العتابیۃ خرء الفارۃ نجس و من المتاخرین من رخص فی الدھن و فی الطعام ان کان قلیل لا یعنسد ہ مالم یوجد ریحہ او طعمہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا** سوال کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ قطعہ اراضی مشترک کہ اوسمین حصہ و ملکیت ہنود و مسلمانان کی ہے اور اوس اراضی مشترک مین کہ وہ تاہنوز تقسیم نہین ہے کوئی شخص مسجد خواہ معبدگاہ اپنا ہنودسی بلا اجازت مسلمانان کے زبردستی زمین لیکر بنو لیوے تو ایسی مسجد بنائی ہوئی مین نماز پڑہنا عند الشرع شریف درست ہے بلا کراہت یا بکراہت یا نہین بینوا بالکتاب توجروا بالصواب

**ہو المصوب** شرائط وقف سے یہہ ہے کہ شے موقوف بوقت وقف ملک واقف ہووے جیساکہ بحر رائق وغیرہ مین ہے من شرائطہ ملک الواقف عند الوقف انتہی پس وہ مسجد جو زمین مشترک مین بلا اذن شرکا بنائی گئی وہ شرعاً مسجد نہوگی اور اوسمین نماز پڑہنے سے ثواب نماز مسجد کا نہ ملے گا بلکہ ایسے مقام پر نماز پڑہنا نچاہیئے صدر شہید کتاب الواقعات مین لکھتے ہین مسجد بنی علی سور المسجد لا ینبغ ان یصلے فیہا لان السور حق العامۃ فلا یجعل خالصاً للہ وصار کما

لو بنی المسجد علے ارض الغصب انتہی واللہ اعلم ۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۔

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۲۳۶

استفتا سوال زید نے بحالت صحت ذات و ثبات عقل کے ایک وصیت نامہ لکھا اور عمرو اپنے بیٹے کو وصی مقرر کر کے قابض و دخیل اپنے روبرو کل املاک اپنی پر کرا دیا بعد اسکے زید مر گیا اوسوقت مسماۃ ہندہ بنت زید نے بہ تسلیم وصیت نامہ قبضہ و دخل عمرو کا بحال رکھا اور عمرو مذکور قریب بیس سال کے قابض و دخیل رہکر مطابق وصیت نامہ کے عمل درآمد کرتا رہا اب عمرو مر گیا اور اوسنے چھوڑا اصل موصے کی دختر ہندہ کو اور ہندہ کی بیٹون کو یعنے موصی کے نواسون کو اور تین بیٹے نابالغ اور تین لڑکیاں نابالغہ اور مسماۃ صالحہ ایک بیٹی بالغہ اور مسمی بکر ایک بیٹے بالغ کو بعدہ مسمے بکر کہ سعید و صالح ہے اور بہ نسبت جملہ ورثہ کے لائق اہتمام امور وقف وغیرہ ہے بذریعۂ وصیت نامہ مذکور کی قابض املاک ہوا اور ساتھ امانت اور دیانت کے تعمیل امور مندرجہ وصیت نامہ کرتا ہے سوال اول بموجب وصیت نامہ کے وصی بہ نسبت چار آنہ کے اشخاص مذکورہ مین سے کون شخص ہوگا سوال دوسرا اور جو شخص وصی ہوگا بہ نسبت چار آنہ کے وہی شخص وصی و منتظم بہ نسبت بارہ آنہ کے بھی ہوگا سوال تیسرا درحالیکہ وہی شخص وصی ہو تو ورثا ے موصی کو اختیار انتزاع قبضہ کا اوس شخص سے نسبت چار آنے کے یا بارہ آنے بقیہ کے حاصل ہے

بینوا توجروا

هو المصوب چونکہ دفعہ ۲ مین موصی نے تصریح کر دی کہ انتظام وقف ہماری اولاد مین رہیگا اسوجہ سے موصی کے نواسون کو کچھہ مداخلت نہین ہو سکتی ہے کیونکہ لفظ اولاد سے اولاد بنت بقول مفتی بہ خارج ہین تنقیح الفتادی الحامدیہ مین صفحہ ۱۵۶ جلد اول چھاپہ مصر مرقوم ہے قال الطرسوسی ما حاصلہ ان فی دخول

اولاد البنات فی لفظ الاولاد اختلاف الروایة ففی روایة الخصاف و...
یدخلون و فی ظاهر الروایة لا یدخلون و علیه الفتوی و ذکر العلامة ...
انه اختلف هل یدخل ولد البنت فی قوله علی ولدی و ولد ولدی قال فی ...
لا یدخلون فی ظاهر الروایة و علیه الفتوی لانهم ینسبون الی الاب دون
دون الام واعتمده فی التجنیس و کذا اعتمده المتاخرون منهم الشیخ قاسم
و قال هو الذی یفتی به انتهی ملخصاً اور جو ورثہ بالغ نہین وہ بہی تا دم بلوغ و...
قابل وصایت و ولایت نہین جیسا کہ بحر رائق مین ہے فی الاسعاف لو اوصی الی
صبی تبطل فی القیاس مطلقاً و فی الاستحسان هی باطلة ما دام صغیرا انتهی ...
ہے اور ورثہ او نمین سے جو سعید صالح و لائق انجام امور وقف کے ہو وہ بحسب
نص موصی امور وقف مین بابت چار آنہ کے وصی و منتظم ہوگا اور اگرچہ ورثہ ...
و رشد مین برابر ہون تو جو عالم ہوگا اور امور وقف کا اہتمام اچھی طرح سے ...
دیانت و امانت سے کر سکتا ہوگا وہ منتظم قرار دیا جاوے گا تنقیح الفتاوی الحامدیہ
صفحہ ۲۰۸ مین ہے لو واحد هما اورع والآخر اعلم بامور الوقف فهو اولی اذا امن
من خیانته و لو استویا رشدا و کان احدهما عالما فانه یقدم انتهی اور جو سعید صالح
لائق انجام حسب نص موصی مہتمم امور وقف کا ہوگا وہی شخص بابت بارہ آنہ کے
بہی وصی قرار دیا جاوے گا فتاوی قاضیخان کے صفحہ ۲۱۴ جلد چہارم چھاپہ کلکتہ مین ہے
لو قال الواقف انت وصی فی امر الوقف خاصة قال ابو حنیفة هو وصی فی الاشیاء
کلها انتهی اور بہی اوسمین صفحہ ۳۲۶ مین ہے اذا اوصی الی رجل فی نوع کان وصیا فی
الانواع کلها انتهی اور بحر رائق کی کتاب الوقف مین ہے لو جعله وصیا فی امر الوقف
فقط کان وصیا فی الاشیاء کلها عند ابی حنیفة و محمد انتهی اور جامع الرموز کے صفحہ
۲۳۸ چھاپہ مصطفائی کتاب الوصایا مین ہے اطلاقه مشعر بانه لو جعل رجلا وصیا

نوع صار وصیا فی الانواع کلها کما فی الذخیرة وغیرہ انتہی اور مجتبی شرح مختصر قدوری
منح الغفار شرح تنویر الابصار مین ہے لوخص له الوصیة فی مال له فهو وصی
عند ابی حنیفة فی کله انتہی اور فتاوی سراجیہ اور مجمع البرکات مین ہے الوصی فی
نوع یکون وصیا فی الانواع کلها انتہی اور عبارت دفعہ ۶ وصیت نامہ کی اور نہ نیلام
سے حق و دخل مسمی عمرو خواہ اونکے جو قائم مقام ہون فتور نہ آوے گا الخ نص
صریح اس امر پر ہے کہ بابت بارہ آنہ کے وصایت بعد عمرو کے اونکے قائم مقام
کی طرف منتقل ہو گی اور ورثہ موصی کو یا حاکم کو اختیار نہین ہے کہ بدون ثبوت
خیانت کے انتزاع قبضہ وصی سے مقدار چار آنہ یا بارہ آنہ کو کرین جامع الرموز
صفحہ ۹۳۸ مین ہے ویبقی وجوبا امین عن الخیانة یقدر علی القیام بها انتہی اور
شرح مختصر وقایہ للشمنی مین ہے ویبقی وصی امین یقدر علی التصرف ولیس للقاضی
ان یخرجه عن الوصایة انتہی اور ہدایہ کے باب الوصی مین ہے لو کان قادرا
علی التصرف امینا فیه لیس للقاضی ان یخرجه وکذا اذا شکی الورثة او بعضهم
الوصی الی القاضی فانه لا ینبغی له ان یعزله حتی تبدو له منه خیانة انتہی
واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ

الجلی والخفی

| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |
|---|

استفتا سوال کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس
مسئلہ مین کہ مثلاً زید نے اپنی املاک موقوفہ اور موصی بہا کا وصی اور منتظم اپنے پسر
مسمی بکر کو کر کے املاک مذکورہ پر قابض و دخیل کرا دیا اور یہ شرط کی کہ بعد مسمی
بکر کے ہمیشہ و ہر زمانہ مین ایک شخص ہماری اولاد مین سے کہ سعید و لائق ہو وصی
و منتظم املاک مذکورہ کا ہوا کرے گا شرعاً یہ شرط جائز اور واجب التعمیل ہر زمانہ
مین ہے یا نہین۔ بینوا توجروا

هو المصوب یہہ شرط جائز اور واجب التعمیل ہر زمانہ مین ہے فتاوی بزازیہ مین ہے فی فتاوی محمد بن الفضل سئل عمن شرطه فی اصل الوقف الولایة لنفسه ولاولاده قال یجوز بالاجماع انتهی اور یہی اوسمین ہے ان شرط ان یلیه فلان بعد موتی ثم بعده یلیه فلان ثم بعده یلیه فلان فهذا الشرط جائز کذا فی محیط السرخسی انتهی اور فتاوی قاضی خان مین ہے لو شرط الواقف فی الوقف ان یکون الولایة له ولاولاده فی تولیة القیم وعزله والاستبدال بالوقف وما هو من انواع الولایة واخرجه من یده الی المتولی جاز ذلک ذکره فی السیر انتهی اور اشباه مین ہے شرط الواقف کنص الشارع یجب اتباعه انتهی اور طحطاوی حاشیۂ درمختار مین لکھتے ہین شرائط الواقف معتبرة کالنصوص فیراعی کالنصوص انتهی واللہ اعلم۔ حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی۔

| محمد عبد الحی<br>ابو الحسنات |
|---|

**۲۳۹ استفتا** سوال ۱؎ ایک عورت نے زنا اور رقص کے ذریعہ سے روپیہ پیدا کیا اوسمین سے خیرات کرکے اگر امیدوار ثواب کی ہو تو کافر ہو جاویگی یا مسلمان رہیگی ۲؎ ایسی عورت کے ہاتہہ کوئی چیز بیچکر اوسکے روپیہ مین سے قیمت لینا حلال ہے یا حرام ۳؎ کوئی ڈاکٹر یا طبیب عورت مذکورہ کا علاج کرے تو حق العلاج اوسکے روپیہ مین سے لینا درست ہے یا نہین ۴؎ عورت مذکورہ کو اپنے گہر مین کرایہ پر رکھکر اوسکے روپیہ مین سے کرایہ لینا کیسا ہے ۵؎ وہ عورت اگر نقد کسی کو روپیہ نذر کرے تو اوسکی نذر لینا حلال ہے یا حرام ۶؎ جو روپیہ اوسنے زنا کے ذریعہ سے پیدا کیا اور جو ناچ گا کے ان دونون مین کچہہ فرق ہے یا حرمت مین برابر ہے اوسکی داسطے اور نذر لینے والے کے واسطے ۷؎ وہ عورت اگر دعوت کرے یا کچہہ تحفہ بہیجے تو اوسکو قبول کرنا درست ہے یا نہین ۸؎ وہ عورت جسکے پاس مال حلال بالکل نہین فقط زنا

اور رقص کی اجرت کا روپیہ ہے اگر وہ خیرات کرنا چاہے توکیونکر کرے ۂ اگر وہ
عورت قرض لیکر خیرات کرے اور پہر اپنے روپیہ سے قرض ادا کر دے تو ثواب
خیرات کا پائیگی یا نہین ۂ اگر قرض لیکر وہ عورت کسیکو نذر دے تو وہ نذر قبول کرنا
جائز ہے یا نہین ۂ زنا اور رقص کے صلے مین اوسکی ایک رقم تنخواہ مقرر ہے اوسکے
سوا بہی اور روپیہ وہ اپنی خوشی سے دیتا ہے جسکی وہ نوکر ہے یہہ دونون
رقمین حرمت مین برابر ہین یا نہین

**ہو المصوب** زنا اور رقص اور غنا کے ذریعہ سے جو مال پیدا ہو وہ خبیث
اور حرام ہے اور اس باب مین زنا اور ناچ گانا سب برابر ہین اور ایسی بذریعہ
اجرت کسی معصیت کے جو حاصل ہو وہی وہ خبیث ہے ہان وہ مال جو مغنیہ یا زانیہ
کو کسی نے بغیر اجرت و بغیر شرط کے ابتداءً تبرع کیا وہ خبیث نہین ہے اور مال خبیث
کا حکم یہہ ہے کہ کل مال واپس کر دینا اصل مالک کو اگر معلوم ہو واجب ہے اور
اگر معلوم نہو تو تصدق کل کا واجب ہے لیکن نہ بہ نیت طلب ثواب کے بلکہ بہ نیت
فراغ ذمہ کے اور اگر ایسے مال کے تصدق مین نیت طلب ثواب کی کیجاویگی پس
اگر حرمت اوس مال کی قطعی ہے جیسا کہ مال غصب وغیرہ تو وہ شخص کافر ہو جاویگا
اور اگر قطعی نہین ہے یعنے دلائل قطعیہ سے نہین ثابت ہے تو وہ کافر نہوگا جیسے
مال زنا و رقص کہ اسکی حرمت دلائل ظنیہ سے ثابت ہے مگر اس نیت سے وہ شخص
قابل مواخذہ ہوگا اور صدقہ اوسکا مقبول نہوگا فان اللہ طیب لا یقبل الا الطیب
رد المحتار حاشیہ درمختار کے کتاب الاجارہ مین ہے فی المنتقی امرأۃ نائحۃ
او صاحبۃ طبل او زمر اکتسبت مالا ردتہ علی اربابہ ان علموا والا تتصدق بہ
وان من غیر شرط فہو لہا وقال الامام الاستاذ لا یطیب المعروف کالمشروط انتہی
قلت وھذا یتمین الاخذ بہ فی زماننا لعلمہم انہم لا یذہبون الا باجر البتۃ

طحطاوی انتہی اور در مختار کی کتاب الاجارہ مین ہے ولا تصح الاجارۃ
لعسب التیس وهو نزوه علے الاناث ولا لاجل المعاصی مثل الغناء والنوح و
الملاهی ولو اخذ بلا شرط یباح انتہی اور یہی اوسمین کتاب الزکوۃ مین ہے فی
شرح الوهبانیة عن البزازیة انما یکفر اذا تصدق بالحرام القطعی انتہی رد المحتار
مین ہے قوله اذا تصدق بالحرام القطعی ای مع رجاء الثواب الناشی عن
استحلاله اور شرنبلالی کے رسالہ حفظ الاصغرین عن اعتقاد ان الحرام لا تبرئ
الی ذمتین مین ہے لا یقصد به ای بالتصدق من المال الخبیث تحصیل الثواب
بل تفریغ الذمة اور ایسی عورت جسکے پاس مال حرام ہے اگر اور مال حلال بھی
اوسکے پاس ہے اور وہ بہ نسبت حرام کے زائد ہے تو اوسکی نذر قبول کرنا اور
اوسکی دعوت کہانا اور اوسکا صدقہ اور ہدیہ لینا اور اجرت کرایہ مکان یا اجرت
علاج وغیرہ لینا درست ہے بشرطیکہ یہہ نہ معلوم ہو کہ یہہ جو اوسنے دیا ہے
عین مال حرام ہی ہے اور اگر یہہ معلوم ہو یا یہہ کہ مال حرام غالب ہو تو کچھہ نہین درست
ہے اشباہ والنظائر مین ہے اذا کان غالب مال المهدی حلالا فلا باس بقبول
هدیته واکل ماله ما لم یتبین انه من حرام وان کان غالب ماله الحرام لا یقبلها
ولا یاکل الا اذا قال انه حلال ورثه او استقرضه انتہی اور حفظ الاصغرین مین
ہے فان قلت کیف ساغ للفقیر تناول ما فیه حیث قلت محله عدم علمه بحقیقة
الحال وان علم به فهو کغیره لا یحل له انتہی اور خزانۃ الروایات مین ہے
فی ملتقط الناصری اکل الربا او کاسب حرام اهدی الیه او اضافه وغالب
ماله حرام لا یقبل ولا یاکل ما لم یمیزه ان ذلك المال حلال ورثه او استقرضه
وان کان غالب ماله حلالا لا باس بقبول هدیته والاکل منه انتہی اس سے
یہہ بھی معلوم ہو گیا کہ اگر وہ شخص کہ کل مال اوسکا حرام ہے وہ اگر خیرات کرنا چاہے کہ

تو قرض لیکے گرے اور اپنے مال خبیث سے اوس قرض کو ادا کرے اور قرض لیکر جو وہ دیگا اوسکا ثواب اوسکو ملے گا اور نذر و تحفہ وغیرہ اوس سے لینا بہی درست ہوگا حفظ الاصغرین مین ہے فی الخلاصۃ قال فی شرح حیل الخصاف لشمس الائمۃ ان الشیخ ابا القاسم کان ممن یاخذ جائزۃ السلطان وکان یستقرض جمیع حوائجہ ویقضی دینہ بما یاخذہ من الجائزۃ انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؁

۲۳۹

استفتا بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتے ہین علمای دین ایسے موی مبارک کی زیارت کی نسبت اور نیز اوس محفل زیارت مین شرکت کی بابت جو بغیر اسناد صحیح کے آنحضرت صلعم کی طرف منسوب کیجاتی ہے حالانکہ اوس مجلس زیارت مین بعض منہیات شرعیہ اور بدعات سیئہ کا ارتکاب بہی کیا جاتا ہے یعنی شب زیارت کو کثرت سے چراغان روشن کیے جاتے ہین نوبت و شہنائی نوبت بہ نوبت بجائی جاتی ہے آتشبازی بہی چہوٹتی ہے راگ بہی مع مزامیر وغیرہ ہوتا ہے غرضکہ جملہ رسومات شادی اوس محفل زیارت مین ادا ہوتے ہین اور اسباب عیش و طرب مہیا کیے جاتے ہین صبح روز زیارت کو مالیدہ پر آنحضرت کی روح پر فتوح پر فاتحہ مرسومہ کرنا بہی واجبات سے خیال کیا جاتا ہے اور نیز ارشاد ہو کہ شیفتگان موی مبارک اکثر نقد و جنس بطور نذر و نیاز کے موی مبارک پر چڑہاتے ہین اوسکا لینا کیسا ہے اور کسکو لینا چاہیئے اور کسیقدر اراضی وغیرہ بطور اعانت عرس موی مبارک کے سلاطین اہل اسلام کے عہد سے معاف چلی آتی ہے اوسپر خادمان موی مبارک کا متصرف ہونا اور اوسمین سے اپنا اور اپنے اہل وعیال کا نفقہ چلانا شرعاً کیسا ہے - بینوا توجروا ؁

الجواب جاننا چاہیئے ہر مسلمان کو کہ جن چیزون کو ذات بابرکات حضرت رسول الثقلین

سیدنا و مولانا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی قسم کا علاقہ ہے
خواہ وہ موی مبارک ہو خواہ جبۂ مبارک ہو خواہ نعلین پاک ہون خواہ اور کوئی
چیز ہو کہ جسکو آنحضرت صلعم نے مس فرمایا ہو یا اور کسیطرح آنحضرت سے اوسکو علاقہ
پیدا ہوا ہو ایسی تمام چیزون کی تعظیم کرنا اور اونسے برکت حاصل کرنا نشان کمال
ایمانی اور دلیل غایت محبت نبوی سے ہے اور جملہ آثار محمدی پر جان نثار کرنا ایک عمدہ
علامت علامتہای اسلام سے ہے اس باب مین کسی عاشق جناب نبوی کو کلام
اور کسی اہل ایمان کو اس سے انکار کی مجال نہین ہے اور اسمین شبہہ نہین ہو سکتا کہ ایسے
آثار و مشاہد کی تعظیم و تکریم اور اونسے برکت حاصل کرنا دراصل تعظیم و تکریم جناب احمدی
کی ہے جو راس الایمان ہے اور ثبوت اسکا اکثر احادیث صحیحہ اور آثار صحابۂ کرام سے
ہوتا ہے چنانچہ موی مبارک کی تعظیم اور برکت حاصل کرنے کی نسبت عثمان ابن
عبد اللہ ابن موہب سے روایت ہے ارسلنی اھلی الی ام سلمۃ بقدح من ماء
و کان اذا اصاب الانسان عین او شیئ بعث الیھا مخضبۃ فاخرجت من
شعر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و کانت تمسکہ فی جلجل من فضۃ فخضخضتہ لہ
فشرب منہ قال فاطلعت فی الجلجل فرأیت شعرات حمراء رواہ البخاری ترجمہ
عثمان ابن عبد اللہ ابن موہب فرماتے ہین کہ بھیجا مجکو میرے گھر والون نے
حضرت ام سلمہ کے پاس ایک پیالہ پانی کا لیکر اور عادت سبکی یہہ تھی کہ جب کسی
آدمی کو نظر لگتی یا اور کچھہ بیماری ہوتی تو وہ حضرت ام سلمہ کے پاس پانی کا پیالہ
بھیجدیا کرتا پس ام سلمہ رسول اللہ صلعم کا موی مبارک نکالتین اور وہ اوسکو
ایک چاندی کی ڈبیہ مین رکھا کرتی تھین پس اوسی موی مبارک کو اوسی پانی
مین ڈالکر ہلا دیا کرتی تھین اور وہ اوسکو پی لیا کرتا تھا پس مینے جھانک کر
ڈبیا مین دیکھا تو اوسمین چند بال تھے سرخ رنگ کے روایت کیا اسکو

بخاری نے اور جبہ مبارک کی تعظیم اور اوس سے برکت حاصل کرنے کی النسبت
حضرت اسماء بنت ابی بکر ہمشیرہ خاص حضرت عایشہ صدیقہ رض سے روایت ہے
انها اخرجت جبة طيالسة كسروانية لها لبنة ديباج وفرجيها مكفوفين
بالديباج وقالت هذه جبة رسول الله صلى الله عليه وسلم كانت عند عايشة
فلما قبضت قبضتها وكان النبي صلى الله عليه وسلم يلبسها فنحن نغسلها للمرضى
نستشفى بها رواه مسلم ترجمہ حضرت اسماء بنت ابی بکر سے روایت ہے کہ او نہون نے
نکالا ایک جبہ طیلسان کا کسروانی کہ اوسمین گریبان پر ریشمی سنجاف تھی اور دونون
چاکون پر اوسکے ریشمی سنجاف تہی اور کہا کہ یہ جبہ ہے رسول اللہ صلعم کا حضرت
عایشہ کے پاس رکھا تہا پس جب عایشہ نے انتقال کیا تو یہ جبہ مینے لے لیا اوسکو
آنحضرت پہنا کرتے تھے اور اب ہم اوسکو دہوکر مریضون کو پلاتے ہین کہ اوسکی برکت
سے شفا حاصل کرین اور اس سے بڑہکر یہ ثابت ہے کہ خود آن حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے اپنے دست مبارک سے اپنے آثار مبارک کو تبرکا اوروں کو عطا فرمایا ہے
در بطریق تبرک اوسکا استعمال کرایا ہے چنانچہ باب حجۃ الوداع مین حضرت انس سے
مروی ہے قال ان النبي صلى الله عليه وسلم اتى منى فاتى الجمرة فرماها ثم اتى منزله
بمنى ونحر نسكه ثم دعا بالحلاق وناول الحالق شقه الايمن فحلقه ثم دعا ابا طلحة
الانصاري فاعطاه اياه ثم ناول الشق الايسر فقال احلق فحلقه فاعطاه
ابا طلحة فقال اقسمه بين الناس رواه الشيخان ترجمہ حضرت انس سے مروی ہے
آن حضرت آئے منا مین پس جمرہ کی جگہہ کرمی کی پہر آپ نے اپنے قیامگاہ پر مراجعت
فرماکر قربانی کی پہر حجام کو بلاکر جانب یمین سر مبارک اوسکی طرف کی اوسنے حلق کیا
پہر ابو طلحہ انصاری کو بلاکر وہ موی مبارک دیدیئے پہر حلاق کو دوسری شق دیکے
دی اور فرمایا کہ حلق کر چنانچہ اوسنے حلق کیا تو فرمایا ابو طلحہ کو دیکر کہ یہ سبکو

بانٹ دے اور ایسی مروی ہے حضرت ام عطیہ سے حضرت زینب بنت رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کے غسل اور تکفین کے قصہ مین انہا قالت فالقی حقوہ فقال
اشعرنہا ایاہ ترجمہ۔ حضرت ام عطیہ فرماتی ہین کہ حضرت نے اپنا تہبند ہماری طرف
پھینکا اور فرمایا کہ اس کپڑے کو سب کپڑون سے پہلے پہنا کر کفن دو یعنے اوسکو
بدن سے متصل رکھو اور یہہ حدیث دلیل ہے برکت حاصل کرنے مین صلحا
کے آثار سے چنانچہ صاحب لمعات نے اسکے تحت مین افادہ فرمایا ہے وفی ہذا
الحدیث اصل فی البرکۃ باثار الصالحین ولباسہم الخ۔ ترجمہ۔ صاحب لمعات نے
افادہ فرمایا ہے کہ یہہ حدیث اصل ہے بیچ حاصل کرنے برکت کے ساتھ آثار
صلحا اور لباس اونکے کے اور اسیطرح جن چیزون کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے مس فرمایا اونکی برکت ثابت ہے چنانچہ حضرت کبشہ روایت فرماتی ہین قالت
دخل علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فشرب من فم فی قربۃ معلقۃ قائما
فقمت الی فیہا فقطعتہا ترجمہ۔ حضرت کبشہ روایت فرماتی ہین کہ آن حضرت ہمارے
گھر آئے اور ایک مشکیزہ لٹکتا تھا اوسکے منہ سے منہ لگا کر آپنے پانی پیا پس
مینے اوس مشکیزہ کے دہانے کو تراش رکھا اور قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے
شفا مین افادہ فرمایا ہے ومن اعظامہ اعظام جمیع اسبابہ واکرام مشاہدہ
وامکنہ من مکۃ والمدینۃ ومعابدہ وما لمسہ علیہ الصلوۃ والسلام والفضا
قال کانت فی قلنسوۃ خالد بن الولید شعرات من شعرہ صلی اللہ علیہ وسلم
فسقطت قلنسوتہ فی بعض حروبہ فشد علیہا شدۃ انکر علیہ اصحابہ لکثرۃ
من قتل فیہا فقال لم افعلہا بسبب القلنسوۃ بل لما تضمنت من شعر النبی صلی اللہ
علیہ وسلم لئلا اسلب برکتہا وتقع فی ایدی المشرکین الخ ترجمہ۔ اور قاضی عیاض
نے کہا کہ منجملہ تعظیم آن حضرت کے تعظیم ہے آپکی تمام اسباب کی اور بزرگی آپکے

آپکے تشریف لانے کے مقامات اور مکانون کی مکہ مین ہون یا مدینہ مین اور آپکے عبادت کرنے کے مقامات اور جن چیزون کو آپنے ہاتھہ لگایا رحمت ہو جیو اللہ کی آپ پر اور سلام اور نیز کہا عیاض نے کہ حضرت خالد کی ٹوپی مین چند موئے مبارک آن حضرتؐ کے تھے پس گر گئی ٹوپی اونکی ایک لڑائی مین پس دوڑے اوس ٹوپی کے واسطے کہ اوس موقع پر اونکے ساتھیون نے ناپسند کیا اوس جگہہ کے قتل وقتال کے اندیشہ سے تو حضرت خالد نے فرمایا کہ مین کچھہ اس ٹوپی کے لیئے نہین گھبرایا تہا بلکہ اسلیئے کہ اوسمین آنحضرت کے موی مبارک تھے مجکو اندیشہ ہوا کہ مبادا وہ مشرکین کے ہاتھہ لگے اور مین اوسکی برکت سے محروم ہو جاؤن۔ وایضاً قال القاضی وحکی عن عبد الرحمن السلمی عن احمد بن فضلویة الزاهد وکان من الغزاة الرماة انه قال مامسست القوس بیدی الا علی طهارة منذ بلغنی ان رسول الله صلی الله علیه وسلم اخذ القوس بیده الخ ترجمہ اور نیز کہا قاضی نے کہ مروی ہے عبد الرحمن سلمی سے وہ روایت کرتے ہین احمد بن فضلویہ زاہد سے اور وہ منجملہ غازیون تیرانداز کے تھے اونہون نے کہا کہ جب سے مینے یہہ سنا کہ میری کمان کو آنحضرت نے دست مبارک سے چھوا اوسوقت سے مینے اوسکو کبھی بے وضو نہین چھوا وایضاً قال رای ابن عمر واضعا یده علی مقعد النبی صلی الله علیه وسلم من المنبر ثم وضعها علی جبهته الخ ترجمہ۔ اور کہا قاضی نے کہ حضرت عبد اللہ ابن عمر کو لوگون نے دیکھا کہ جہان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر بیٹھتے تھے اوس جگہہ ہاتھہ لگا کر پیشانی پر مس فرماتے تھے۔ پس ان تمام احادیث وروایات سے اہل ایمان کی نظر مین بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ جملہ آثار و مشاہد نبوی سے برکت حاصل کرنا اور اونکی تعظیم کرنا عمدہ نعمای الٰہی سے ہے اور اس قسم کی برکت اور تعظیم کا ثبوت خود آن حضرت و صحابہ کرام کے افعال

مبارک سے ظاہر ہوتا ہے لیکن مسلمان کو چاہیئے کہ دو اسبات پر نظر کرے کہ جسطرح
ان احادیث سے آثار نبوی کی برکت وتعظیم کا ثبوت ہوتا ہے اسیطرح تعظیم و
برکت حاصل کرنے کا طریقہ بہی انہین احادیث سے ثابت ہوتا ہے پس جسطرح
وہ شخص جو منکر برکت آثار نبوی ہو بددین اور گنہگار ہے اسیطرح وہ
شخص جو خلاف طرق مرویہ حدیث کے کوئی خاص طریقہ تعظیم کا اپنی طرف سے
اختراع کرے وہ مبتدع اور مخالف سنت سمجہا جاوے گا اسلیئے کہ مخالفت سنت
مین دونون برابر ہین اور یہہ اوس صورت مین ہے جبکہ اوس طریقہ مخترعہ مین کوئی
امر خاص صریح منہیات شرعیہ اور محرمات یقینیہ سے شامل نہو اور اگر اوس طریقہ
مخترعہ مین کوئی امر محرمات شرعیہ سے بہی شامل کیا جائے تو ایسی حالت مین دو
نقصان ہونگے ایک تو طریق خاص کا احداث اور دوسرے محرمات شرعیہ کا ارتکاب
اور ان دونون باتون کا حکم یہہ ہے کہ انکا مرتکب غیر مستحل فاسق اور مستحل کافر ہے
دوسرے اس بات پر نظر رکھنی چاہیئے کہ جو تعظیم اور برکت آنحضرت کی آثار کی واسطے
ثابت ہے وہ آن حضرت ہی کے آثار کے ساتہہ مخصوص ہے اور دوسرے کے
آثار کیساتہہ وہ معاملہ کرنا جو آن حضرت کے آثار کے ساتہہ مخصوص ہے حرام ہے
پس ضرور ہوا کہ جب کسی خاص جبہ اور خاص لباس اور خاص موکی نسبت یہہ
دعوی کیا جاوے کہ یہہ آن حضرت کے آثار ہین تو اول اس بات کا یقین حاصل
کیا جاوے کہ یہہ آثار فی الواقع آنحضرت کے آثار ہین یا دوسرے شخص کے
ہین جنکو آنحضرت کی طرف کسی طمع سے منسوب کر دیا ہے تا کہ اس یقین سے
غیر کے آثار کے ساتہہ آن حضرت کے آثار کا سا برتاؤ لازم نہ آوے اور اس
قسم کے یقین کا حصول ایسے امور کی نسبت بغیر اوس طریقہ کے متعذر ہے
جسکو ہمارے محدثین رحمہم اللہ نے روایت حدیث مین اختیار کیا ہے کیونکہ

اثبات آثار نبوی نہے حدیث عن رسول اللہ صلعم ہے اور حدیث عن رسول اللہ صلعم
مین یہی طریقہ مسلوک ہے اور یہہ بات ظاہر ہے کہ جب ان آثار کا ثبوت
ایسے طریق روایت پر موقوف ہو تو اوسکی صحت و عدم صحت بہی
صحت اسناد اور عدم صحت اسناد پر موقوف ہوگی اور جس صورت مین
اوسکے واسطے سند ضعیف بہی میسر نہو تو صرف چند جاہلون کے محضر نامہ
لب اوسکو ثابت کر سکتے ہین پس خلاصہ کلام یہہ ہوا کہ بلاشبہہ تعظیم آثار نبوی
علامات ایمانی مین سے ہے جسکا ثبوت احادیث صحیحہ سے ہوتا ہی لیکن
وہ تعظیم اور تبرک منحصر ہے انہین طرق مین جو احادیث سے ثابت ہین اور
یہہ تعظیم فرع ہے اس بات کی کہ ان آثار و تبرکات کا انتساب آنحضرت کی ذات
پاک کی طرف صحیح ہو اور صحت انتساب موقوف ہے صحت روایت پر پس جو
آثار بصحت روایت ثابت ہین بلاشبہہ اونکی تعظیم صحابۂ کرام کے طریقہ کے
موجب کرنی چاہیئے اور اونسے برکت حاصل کرنے مین کوئی شبہہ نہین اور جو
بصحت روایت ثابت نہین ہین اونکے ساتھہ بلا تحقیق وہ معاملہ کرنا جو آن حضرت سے
ثابتہ کے ساتھہ کرنا چاہیئے ایسا ہے جیسا کہ بلا سند کے کلام کو حدیث
[illegible] اور اوسپر عمل کرنا جسکی نسبت سخت وعید وارد ہے قال ابن عباس قال
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اتقوا الحدیث عنی الا ما علمتم فمن کذب
علی متعمدا فلیتبوأ مقعدہ من النار رواہ الترمذی ترجمہ حضرت عبد اللہ
بن عباس سے مروی ہے کہ آن حضرت نے فرمایا کہ تم میری طرف کسی بات کے
منسوب کرنے سے خوف خدا کرو اور بغیر تحقیق کے مجھسے کوئی روایت مت کرو
کیونکہ جو مجھپر جھوٹ باندھے جان بوجھکر وہ اپنا ٹھکانا جہنم مین کر لے پس واجب
ہے ہر مسلمان پر یہہ بات کہ جب تک اوسکو اس بات کا علم نہو کہ جس امر کی نسبت

آن حضرت کی طرف کیجاتی ہے وہ نسبت صحیح ہے یا نہین اوسوقت تک اوسکی
روایت نکرے اور جب روایت جائز نہین تو عمل بطریق اولی جائز نہوگا البتہ
ایسی صورت مین احتیاط کا مقتضا یہ ہے کہ جب کوئی شئے آن حضرت کیطرف
دعوی کے ساتہہ منسوب کیجاوے تو قبل تحقیق کے جیسے انکا اقرار جائز نہین
ہے انکار پر بہی اصرار نکرے بلکہ سکوت کرے چنانچہ ایسی صورت مین حدیث
نبوی سے بہی توقف ثابت ہوتا ہے صاحب مرقاۃ نے اس حدیث کے
تحت مین قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تصدقوا اھل الکتاب ولا تکذبوھم
وقولوا آمنا باللہ وما انزل الینا الخ رواہ البخاری ترجمہ مت تصدیق کرو تم اہل کتاب
کی اور نہ تکذیب کرو انکی اور کہو تم کہ ایمان لائے ہم اللہ پر اور اوس چیز پر
جو اوسنے ہمپر اوتاری روایت کیا اوسکو بخاری نے لکھا ہے لا تصدقوا
اھل الکتاب ای فیما لم یتبین لکم صدقہ لاحتمال ان یکون کذبا وھو الظاھر
من احوالھم قولہ ولا تکذبوھم ای فیما حدثوا من التوراۃ والانجیل ولم یتبین
لکم کذبہ لاحتمال ان یکون صدقا وان کان نادرا لان الکذوب قد یصدق
وفیہ اشارۃ الی التوقف فیما استشکل من الامور والعلوم الخ غرض کہ ایسے
ایسے مواقع پر بہی توقف کا طریقہ اسلم ہے ترجمہ نہ تصدیق کرو اہل کتاب کی
یعنے اوس بات مین جسکی تمکو بخوبی تصدیق نہین ہوئی واسطے احتمال اس بات
کے کہ شاید وہ جھوٹ ہو اسلیئے کہ انکا ظاہر حال جھوٹ ہی کو مقتضی ہے
اور نہ تکذیب کرو انکی اون باتون مین جو توراۃ اور انجیل سے روایت کرتے
ہین جب تک انکی تکذیب ظاہر نہو جاوے اسلیئے کہ شاید سچے ہون گو سچ اونکا
نادر ہے اسواسطے کہ کبھی جھوٹا بہی سچ بول دیتا ہے اور اسمین اشارہ ہے اس بات
کہ جو امور مشتبہ ہون اعتقادی اور عملی معاملات مین سے تو انمین توقف جائز

پس یہہ جب تمام امور مرکوز خاطر ہوچکے تو اب سائل کو دیکھنا چاہیئے کہ جو لوگ موے مبارک آن حضرت کی زیارت طریقۂ مذکورۂ سوال کے بموجب کراتے ہین بدعات اور مخترعات کے پابند ہین دیکھو روایت مذکورۂ بالا کے بموجب جب موی مبارک کا پانی مریض کے واسطے حضرت ام سلمہ سے طلب کیا تو اونہون نے ڈھول تاشہ نہین بجوالے پنج آیت اور قرآن خوانی نہین کرائی ترتیب مجلس اور تعیین وقت اور تاریخ نہین کیا غرضکہ کسی قسم کے تعینات خاصہ سے اوسکو مقید نہین فرمایا بلکہ اوسکی برکت کو ہر حالت مین قابل استفادہ تصور فرمایا بخلاف اس صورت کے جسکو سائل نے بیان کیا ہے جسمین تعیین ماہ و یوم و تاریخ کو امر ضروری اور موجب ازدیاد الثواب خیال کیا ہے جسکی سنت نبویہ مین کچھہ بہی اصل نہین ہے اور تداعی اور انعقاد محافل خاصہ کو لابد خیال کیا ہے اور اوسمین نوبت نقارہ و جملہ مزامیر مہیا کیئے جاتے ہین جو سراسر افعال شیاطین سے ہین بلکہ موی مبارک بہی بطور نذر لغیر اللہ کیا جاتا ہے اور بطور تبرک کے تقسیم حالانکہ اوس سے انتفاع حرام قطعی ہے غزلین گاتے ہین حالانکہ ایسے راگ بالاتفاق حرام ہین پس برکت حاصل کرنا جو غایۃ الامر مستحب ثابت ہوگی باعث ہوتی ہے ایسے محرمات شرعیہ کے ارتکاب کی جن سے اجتناب واجب ہے اور ظاہر ہے کہ جس امر مستحب کے ارتکاب سے ترک واجب لازم آوے اوس مستحب کا ترک واجب ہے پس اس صورت مین ہرگز شریعت غرای محمدیہ اس بات کی اجازت نہین دیتی کہ ایسے بدعات کے ساتھہ اس امر مستحب کا ارتکاب صحیح ہو اور نفس استحباب اسکا بہی اوس صورت مین مسلم ہے جبکہ یہہ بخوبی ثابت ہوجاوے کہ فی الواقع یہہ موی مبارک آن حضرت ہی کا ہے اور اگر یہہ امر پایۂ ثبوت کو نہ پہونچے تو ایسے جلسہ مین بقصد تبرک حاضر ہونا بہی جائز نہین ہے اور جو لوگ نذر مانتے ہین

موی مبارک کی اور اوسپر چڑہاوا چڑہاتے ہین وہ حرام ہے کیونکہ نذر عبادت ہے اور عبادت لغیر اللہ حرام ہے اور ظاہر ہے کہ یہہ نذر لغیر اللہ ہے پس یہہ حرام ہے چنانچہ لکھا ہے صاحب بحر رائق نے والنذر للمخلوق لایجوز لانہ عبادۃ والعبادۃ لایکون لمخلوق یعنے نذر مخلوق کی ناجائز ہے اسلیئے کہ وہ عبادت ہے اور عبادت کسی مخلوق کے لیئے نہین ہوتی الخ اور جسطرح یہہ فعل حرام ہے اسیطرح اس قسم کے چڑہاوے کا لینا اور اسکا کہانا اور اپنی صرف مین لانا بہی حرام ہے اور ایسی نذر منعقد نہین ہوتی اور ذمہ پر اوسکا ادا واجب نہین ہوتا چنانچہ اسی بحر الرائق مین ہے الاجماع علی حرمۃ النذر للمخلوق و لا ینعقد ولا یشتغل الذمۃ بہ وانہ حرام بل سحت ولا یجوز لخادم الشیخ اخذہ ولا اکلہ ولا التصرف فیہ بوجہ من الوجوہ الخ ترجمہ یعنے اس بات پر اجماع ہے کہ نذر مخلوق کی حرام ہے اور وہ نذر منعقد بہی نہین ہوتی اور ذمہ پر اسکا وجوب نہین ہوتا اور مجاورون کو اسکا لینا اور کہانا اور کسی قسم کا تصرف کرنا جائز نہین ہے اور جو اوقاف موی مبارک کے خدام کے واسطے مقرر ہین اگر وہ اوقاف اس غرض سے مقرر کیے گئے ہین کہ وہ تمام بدعات وشرکیات جو سوال مین مذکور ہین اس وقف کے ذریعہ سے رائج کئے جاوین اور ایسے بدعات مین ان اوقاف سے صرف کیا جاوے تو فی نفسہ یہہ وقف ہی باطل ہے اور انکا واقف گنہگار ہے کیونکہ منجملہ شرائط صحت وقف کے ایک یہہ شرط ہے کہ وہ کام جسکے لیئے وقف کیا ہے فی نفسہ قربت اور عبادت معلوم فی الدین ہو اور ظاہر ہے کہ یہہ امور نعوذ باللہ منہا عبادت نہین ہین چنانچہ عالمگیریہ مین ہے ومنہا ان من شرائط صحتہ ان یکون قربۃ فی ذاتہ وعند التصرف الخ ترجمہ اور منجملہ شرائط کے ایک یہہ شرط ہے کہ وہ امر فی نفسہ قربت ہو اور وقت تصرف کے الخ

اور اگر اوسنے صرف یہہ نیت کی ہے کہ جو فقرا و مساکین یہان حاضر ہون اون پر صرف کیا جاوے اور جو شخص اوسکی متولی ہون وہ بہی بقدر حاجت اوسمین سے لیا کرین تو وقف صحیح ہے اور بقدر حاجت خود لینا اور باقی فقرا پر صرف کرنا حلال ہے واللہ اعلم۔ کتبہ العبد الذلیل محمد اسمٰعیل — [مہر: محمد اسمٰعیل]

اجاد من اجاب [مہر: محمد لطف اللہ]

فی الواقع برکت لینا ایسی چیزون سے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کیطرف بانتساب صحیح بطریق صحیح منسوب ہین جائز و مستحسن ہے لیکن ایسی مجلس مین جانا جسکو سائل نے ذکر کیا بوجہ اشتمال انکے بدعات مستقبحہ اور افعال محرمہ پر شریک ہونا نہین جائز ہے اور نہ ایسے آثار سے جنکا انتساب بطریق صحیح ثابت نہین ہے برکت لینا جائز ہے اور جو اشیا ر عوام کالانعام موی مبارک پر چڑہاتے ہین اونکا لینا بوجہ اوسکے منذور لغیر اللہ ہونے کے نہین جائز ہے وللہ در المجیب حیث اتی بتفصیل رائق وہو فیہ مصیب واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی و الخفی [مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات]

۲۸۰

استفتا سوال کیا فرماتی ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ گاڑیان واسطے پہونچا دینے لٹھونکی گہاٹ دریا سے ایک مقام معین کو کرایہ کین اور لٹھی دریا کے اوس پار سے بذریعۂ کشتی عبور ہو کر آئے گاڑی والون نے کہا ان لٹھون کو کشتیون مین سے اسی جگہہ یعنے ہماری گاڑیون کے متصل کہول دو ہم اپنی گاڑیون مین بہر لین گے اونسے کہا گیا کہ یہہ جگہہ اندیشہ کی ہے اس جگہہ کہولنے سے لٹھے بہجاوینگی بجای اس انکو کہولین گے وہان سے تم بہر لینا گاڑی والون نے کہا کہ ہمارا آرام اسی جگہہ ہے اور تم اس جگہہ لٹھونکو کہول دو اگر یہان سے تلف ہو جاوینگی تو ہم دیوینگے چنانچہ لٹھای مذکور اوسی جگہہ کہول کر گاڑی بانان کو شمار کر دیئے

اور اونھون نے اوس روز گاڑیان نہین بہرین اوسی شب مین دو بیلیا کہین سے بہ گئے اور بعد تلاش بسیار کے ایک لٹھہ ملا اور دوسرا نہین ملا اس صورت مین گمشدہ لٹھے کی قیمت کا تاوان اور اوسکی تلاش کا صرف اور ملے ہوئے لٹھے کی تلاش کا صرف گاڑی بانان مذکور سے وصول کرنا درست ہے یا نہین اور درصورت جواز وصول تاوان کے کیا قیمت لیجاویگی ۲ دوسرے یہ کہ عورت کو اس قسم کا زیور نقرئی پہنا جو خود بجنے والا نہو مگر ایک دوسرے سے لگ کر جیسے کڑے چھڑے معمول اس دیار کے تین تین عدد ہیر و نمین پہنتے ہین اور وہ بروقت رفتار لگ کر بجتے ہین یا گھونگرو اس قسم کے جنکے اندر بجانے والا دانہ نہو مگر وہ بھی آپسمین لگ کر بجتے ہون جائز و درست ہے یا نہین

بینوا توجروا فقط

**الجواب** صورت مسئولہ مین گاڑی بان سے تاوان لینا اگرچہ جائز نہین ہے بقول امام اعظم رحمہ اسواسطے کہ گاڑی بان اجیر مشترک ہے اور اجیر مشترک پر در صورت ہلاک ہونے مافی یدہ کے بغیر اوسکے عمل کے ضمان نہین اگرچہ ضمان کی شرط اوس پر کی گئی ہو اسواسطے کہ جو مال اوسکے سپرد کیا وہ امانت ہے اور ضمان کی شرط امانت مین باطل ہے مثل مودع کے اسی قول پر فتوی ہے ایسا ہی عامہ کتب معتبرہ مین اور اسی کا جزم کیا ہے اصحاب متون نے پس یہ ہی مذہب ٹھہرا بخلاف روایت اشباہ کے کما فی الدر المختار ولا یضمن ما ہلک فی یدہ وان شرط علیہ الضمان لان شرط الضمان فی الامانۃ باطل کالمودع وبہ یفتے لما فی عامۃ المعتبرات وبہ جزم اصحاب المتون فکان ہو المذہب خلافا لما فی الاشباہ انتہی وفی العالمگیریۃ وحکم الاجیر المشترک ان ما ہلک فی یدہ من غیر صنعہ فلا ضمان علیہ فی قول ابی حنیفۃ

ویعتبر قول محمد بن الحسن بانه قیاس سواء هلک بامر یمکن التحرز عنه کالسرقة و بغصب او بامر لا یمکن التحرز عنه کالحرق الغالب والغارة الغالبة انتهی لیکن اس زمانہ مین صاحبین کے قول پر فتوی ہے یعنے ضمان لینا جائز ہے کما فی العالمگیریة وبقولهما یفتی لتغیر احوال الناس وبه یحصل صیانة اموالهم کذا فی التبیین انتہی اس صورت مین کہ دہوبی باتون سے تاوان لٹھہ گمشدہ کا بقدر اوسکے قیمت اوس جگہ کے جہان گم ہوا اور صرف تلاش لٹھہ گمشدہ اور یافتہ کا وصول کرنا درست ہے لیکن جبر وصول کرنے مین روایتین مختلف ہین ترجیح عدم جبر کو ہے کما فی العالمگیریة وبعضهم افتوا بالصلح عملا بالقولین والشیخ الامام ظهیر الدین المرغینانی کان یفتی بقول ابی حنیفة رح قال حسام الدین فقلت له یوما من قال منهم یفتی بالصلح هل یجبر الخصم لو امتنع قال کنت افتی بالصلح فی الابتداء فرجعت لهذا انتهی۔

جواب دوسرے سوال کا یہ ہے کہ عورتون کو ایسا زیور پہننا جو حرکت پا کر خود آواز کرے یا ایک دوسرے سے لگ کر بجے جسکی آواز سے اظہار مخفی زینت کا ہو اور جانا جاوے کہ عورت فلان زیور والی ہے منع ہے اسواسطے کہ علم با آواز زیور مورث میل و خواہش کا ہوتا ہے مردون کو کما فی البیضاوی ولا یضربن بارجلهن لیعلم ما یخفین من زینتهن لیتقعقع خلخالها فیعلم انها ذات خلخال فان ذلک یورث میلا فی الرجال وهو ابلغ من النهی عن اظهار الزینة وادل علی المنع من رفع الصوت انتہی اور یہہ معلوم ہے کہ جنس مردم کو غلبہ شہوت عورتون کا ہوتا ہے جب اونکے زیور کی آواز سنتا ہے ہو جاتا ہے یہہ سبب زیادتی خواہش کا اونکے دیکھنے مین کما فی التفسیر الکبیر اما قوله تعالی ولا یضربن بارجلهن لیعلم ما یخفین من زینتهن فقال ابن عباس وقتادة کانت المرأة تمر بالناس وتضرب برجلها لیسمع قعقعة خلخالها ومعلوم

ان الرجل الذی یغلب علیہ شهوة النساء اذا سمع صوت الخلخال یصیر ذلک داعیة له زائدة فی مشاهدتهن وقد علل تعالی ذلک بان قال لیعلم ما یخفین من زینتهن من الحلی وغیرہ انتهی اور حدیثون سے ایسا ظاہر ہے کہ لڑکیون کو بھی ایسا زیور پہنا منع ہے کما فی المشکوة وعن ابن الزبیر ان مولاة لهم ذهب بابنة الزبیر الی عمر بن الخطاب وفی رجلها اجراس فقطعها عمر وقال سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول مع کل جرس شیطان رواہ ابو داؤد وعن بنانة مولاة عبد الرحمان ابن حیان الانصاری کانت عند عائشة اذ دخلت علیها بجاریة وعلیها جلاجل یصوتن فقالت لا تدخلنها علی الا ان تقطع جلاجلها سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول لا تدخل الملائکة بیتا فیه جرس رواہ ابو داؤد انتهی والله اعلم بالصواب نمقہ شجاعت علی عفی عنہ

فی الواقع ایسا زیور پہننا کہ آواز دیتا ہے نہین جائز ہے اور درباب ضمان اجیر مشترک کے اگرچہ اوسپر ضمان شرط کیا ہو امام ابو حنیفہ کے نزدیک ضمان نہین ہے اور صاحبین کے نزدیک ضمان ہے بشرطیکہ اوسکی قدرت مین رفع صورت ہلاک ہو رد المحتار مین ہے حاصل ما فی فتاوی الطوری عن المحیط ان ضمان المشترک ما تلف مقید بثلثة شروط ان یکون فی قدرته رفع ذلک فلو غرقت بموج او ریح او صدمة جبل لا یضمن الخ واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

(مہر: محمد عبد الحی ابو الحسنات)

۲۴۱

**استفتا** ما قولکم رحمکم الله تعالی کیا فرماتے ہین علمای دین اس صورت مین کہ زید نے اپنی زوجہ کی خالہ سے بحالت غصہ جو بوجہ تکرار سابق مابین زن وشوکے بہر کا ہوا تھا کہا کہ کہدو اوس سے یعنے زوجہ سے ہمنے اوسکو اچکی

تاریخ سے طلاق دیا طلاق دیا تب اوس زوجہ کی خالہ نے کہا کہ ایسی بات موتہہ سے مت نکالو یہہ فتوی و حدیث کی بات ہے تب اوس زوج یعنے زید نے کہا کہ فتوی و حدیث کو طاق پیر رکہو میں اوسکو طلاق دیا طلاق دیا بعد ازان باس زن و شوہر کے کچہہ گفتگو کہانے پینے کی رہا کی اب وہ زوج یعنے زید طلاق دینے سے انکار کرتا ہے اور اوس طلاق کو اوسکی زوجہ اور اوسکی خالہ اور چند اشخاص زوجہ کے برادری والون نے خود سنا تہا پس اولاً ازروی مذہب حنفیہ یہہ قول مرد کا کہ طلاق نہین دیا ہے معتبر ہوگا یا یہہ قول عورت کا کہ طلاق دیا ہے معتبر ہوگا اور طلاق واقع ہوگا اور بصورت وقوع طلاق کون قسم کا طلاق شمار کیا جاوے گا اور پہر اون دونون مین معاشرت کی کون سی صورت ہے یا یہہ کہنا مرد کا کہ فتوی و حدیث کو طاق پر رکہو کلمہ ارتداد سمجہا جاوے گا اور بدین وجہہ وہ شخص دائرۂ اسلام سے خارج سمجہا جاوے گا اور پہر ازسرنو اسلام لاکر اوسی زوجہ سے تجدید نکاح کر سکتا ہے جواب اسکا ازروے مذہب حنفیہ مع روایات مصرحہ کتب فقہیہ مع مہر و دستخط خود و دیگر علمای معتبرین ثبت فرمایا جاوے فقط

هو المصوب یہہ قول کہ فتوی اور حدیث کو طاق پر رکہو کہ مفید اہانت شریعت و استخفاف احکام شرعیہ ہے موجب ارتداد ہے ایسے الفاظ کے ساتہہ تکلم بحسب تصریحات فقہا باعث کفر ہے کشف الوقایہ مین ہے - اگر گوید من نماز را بطاق نہادم یکفر کذا فی خزانۃ المفتین انتہی ملخصاً اور اسی مین ہے لو قال شریعت را چہ کنم یکفر انتہی اور عالمگیریہ مین ہے لو قال یا من شریعت درین حیلہا سود ندارد او قال در پیش نرود او قال شریعت چہ کنم فہذا کلہ کفر انتہی بناءً علیہ اوس شخص پر جسنے اس لفظ کے ساتہہ تکلم کیا تجدید اسلام

حکم ارتداد کا دیا جاوے گا اور اس ارتداد سے نکاح فی الفور فسخ ہو جاویگا
جیسا کہ کنز وغیرہ مین ہے وارتداد احدہما فسخ فی الحال انتہی اور چونکہ قبل از
ارتداد کے وہ دو مرتبہ طلاق دیچکا ہے اور یہہ فسخ حکم طلاق مین نہین ہے
اور بعد اس ارتداد کے جو دو مرتبہ طلاق اوسنے کہا اوسکا بوجہ نہ باقی رہنے
نکاح کے اعتبار نہوا بنا برعلیہ از سر نو اسلام لاکے وہ شخص تجدید نکاح کر سکتا
ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز
عن ذنبہ الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۲۴۲ **استفتا** ما قولکم رحمکم اللہ کیا فرماتے ہین علمای دین اس صورت مین
کہ ہندہ نامی ایک عورت کے دو دختر اور دو پسر موجود تھے بعدہ پسر کلان
کے ایک پسر پیدا ہوا اور خود ہندہ کو ایک تیسری دختر پیدا ہوئی کہ ہندہ
نے پسر مذکور کو دودھ پلایا کہ جس سے رضاعت ثابت ہے بعدہ ہندہ
کی دختر کلان کے ایک دختر پیدا ہوئی اب مابین پسر پسر کلان مذکور جسکو
ہندہ نے دودھ پلایا ہے اور دختر دختر کلان مذکور کے عقد مناکحت از روے
مذہب حنفیہ صحیح ہے یا بوجہ اسکے کہ از جانب شیر دہ ہمہ خویش شوند ان دونون
مین حرمت رضاعت ثابت ہوگی جواب مسئلہ ہذا از روے مذہب حنفیہ
بروایات مصرحہ کتب فقہیہ مع مہر و دستخط خود و دیگر علمای معتبرین ثبت
فرمایا جاوے فقط

**ہو المصوب** نکاح پسر پسر مذکور کا ساتھہ دختر دختر مذکور کے بوجہ حرمت رضاعت
کے نہین درست ہے فتاوی عالمگیریہ مین ہے المرضعة لو ولدت من
ہذا الرجل او غیرہ قبل ہذا الارضاع او بعدہ فالکل اخوة الرضیع واخواتہ
واولادہم اولاد اخوتہ واخواتہ انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی

ابوالحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؎ — محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الصلوۃ

۲۲۳ استفتا سوال اول بعضے علما فرماتے ہین کہ رسول اللہ صلعم نے گاہے سینہ پر اور گاہے زیر ناف نماز مین ہاتھہ باندہا ہے اور آپکا رفع یدین اور آمین بالجہر کہنا بہی ثابت ہے پہر بعضے علما ان افعال سے کیون منع کرتے ہین اور کہتے ہین کہ یہہ طریقہ وہابی اور شافعیہ اور دوسرے فرقون کا ہے اور کیا وجہ ہے کہ حنفیہ کے نزدیک ان اعمال کا کرنا جائز نہین ہوا اور دوسرے ائمہ کے یہان مسنون ٹہرا آیا یہہ اعمال زمانۂ نبوی مین پائے گئے یا نہین اور اگر حضرت نے ان افعال کو کیا اور ہونا اسکا زمانۂ نبوی مین ثابت ہے تو پہر کیون ائمہ و علما باہم مختلف ہوئے کہ کوئی سنیت و جواز کا قائل ہوا اور کوئی ترک و ممنوعیت کا فتوی دینے لگا وجہ اختلاف علما سے آگہی بخشی جاوے اور ہم لوگ عوام حنفیہ کہ قدرت فہم اصول شرعیہ کی نہین رکہتے ایسے حال مین کیا کرین آیا حسب معمول سابق ترک رفع یدین اور آمین بالجہر کے عامل رہین اور ہاتھہ زیر ناف باندہین یا کیا کرین اور جو لوگ رفع یدین اور آمین بالجہر کرتے ہین اور سینہ پر ہاتھہ باندہتے ہین اونکو گمراہ اور مرتد اور کافر کہنا اور اونپر لعن کرنا روا ہے یا نہین جواب عام فہم ارشاد ہو ؎

سوال دوم جو لوگ شافعی یا حنبلی و مالکی ہون اور نماز مین رفع یدین اور آمین بالجہر اور دیگر امور خلاف مذہب حنفیہ کے کرتے ہون تو اونکی اقتدا کرنا حنفی المذہب کو درست ہے یا نہین اور ایسے لوگون کے پیچہے ہم لوگ حنفیون کو نماز پڑہنا مستمرا یا احیانا جائز ہے یا نہین ؎

ہو المصوب جواب سوال اول زمانۂ جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم مین مسائل جزئیہ مدون اور مدلل اور متفرع اور دلائل و براہین کے نہ تہی بلکہ عمل صحابۂ کرام کا

محض اوپر ظاہر قول و فعل آن حضرت کے تھا مثلاً ایک صحابہ نے آپکو ایک وقت
وضو مین جملہ اعضای وضو کو ایک ایک بار دہوتے دیکھا اوسپر اونہون نے
عمل کیا اور دوسرے صحابہ نے دوسرے وقت دو دو بار ہر اعضا کو دہوتے
دیکھا اونہون نے اوسکو اختیار کر لیا کسی صحابہ نے کسی وقت مین تین تین بار
دہوتے مشاہدہ کیا وہ اوسکے آخذ اور عامل و راوی ہوئے علی ہذا کیفیت
ادای نماز مین بہی عمل صحابہ کا مختلف رہا اور روایتین بہی مختلف ہوئین مثلاً
ایک صحابی نے آپکو رفع یدین کرتے دیکھا اوسکو مسنون سمجہا اور عمل اور روایت کیا
بعض صحابہ نے ترک اس عمل کو مشاہدہ کیا وہ سنیت عدم رفع کے قائل ہوئے
ایسہی کیفیت اختلاف صحابہ کے احادیث قولیہ مین ہوئی مثلاً ایک صحابی نے
ایک وقت مین حکم کسی مسئلہ کا پوچہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بنظر مصلحت
اوس وقت کے اور اوس شخص کے جو جواب اوسکا دیا اوس سائل اور حاضرین
مجلس نے اوسپر عمل کیا اور حسب سماع اپنے روایت اوسکی کی دوسرے کسی
صحابہ نے دوسرے وقت اوسی مسئلہ کا حکم دریافت کیا اور آنحضرت نے
بوجہ اسکے کہ وہ حکم سابق منسوخ ہو گیا تہا یا بوجہ کسی مصلحت تیسیر و بیان جواز
وغیرہ مصالح وقت کے دوسرے طور پر جواب اوسکا بیان فرمایا اس سائل
نے اور حضار نے اس قول کو محفوظ رکہا اور روایت کیا بعد وفات آنحضرت
کے جب صحابۂ کرام بلاد و امصار مین متفرق ہو گئے اور مباشر امر افتا و قضا
ہوئے جس شہر مین جو صحابہ پہونچے وہان اونہون نے حسب سماع و درایت
اپنے حکم و فتوی دیا اور کبہی صحابہ نے جب تعارض بین الاحادیث پایا یا
حدیث مسموع و استنباط مین اپنے تعارض پایا تو جس جانب ظن غالب ثبوت کا
ہوا اوسپر عمل کیا اسوجہ سے بعض احادیث کو متروک العمل کر دیا اور بعض پر عمل

لازم سمجھا جیساکہ حضرت ابوہریرہ نے بعد سننے اس امر کے ازواج مطہرات سے
کہ صبح کرنا جنب کا بحالت جنابت مفسد صوم نہین ہے اپنے مذہب سابق سے
رجوع کیا اور حدیث مسموعۂ سابق کو متروک العمل کر دیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے
حدیث مروی فاطمہ بنت قیس کو بخصوص عدم وجوب نفقہ وسکنی مطلقہ ثلثہ کو
بوجہ مخالفت نص قرآنی کے مردود فرمایا اور بعضی حدیثین جو کسی صحابہ کو نہ پہونچی
تہین اور بوجہ درپیشی واقعہ جدیدہ کے حاجت پڑی اور متفحص ہوئے اور
بعد تفحص کے دوسرے صحابی سے سنا تو اوسپر عمل کر لیا اور باوصف کمال جلالت
وکثرت صحبت اپنے بہی احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مقصور اوپر علم
اپنے کے نرکھا جیساکہ بخصوص نصیب جدہ حضرت ابوبکر رض نے قول حضرت مغیرہ
بن شعبہ کو بہ تصدیق محمد بن مسلمہ کے قبول فرمایا اور حسب روایت اونکی جدہ کو
سدس مال دیا اور بعضی صحابہ کو جو بعضے احادیث نہ پہونچین تو وہ اوسکے عمل
سے معذور رہے اور حسب استنباط اپنے فتوی دیتے رہے جیساکہ حضرت
عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ عورتون کو وقت غسل کے حکم کہولنے سب بالون
کا اور پہونچانے پانی کا نیچے کل بالون کے فرماتے تہے بوجہ اسکے کہ اس مادہ
مین جو رسول اللہ صلعم نے نہ کہولنے چوٹیون کے عورتون کو رخصت دی تہی
وہ اون تک نہ پہونچی تہی چنانچہ اس حال کو سنکر حضرت عائشہ نے انکار فرمایا
تہا جیساکہ صحیح مسلم مین مروی ہے اس قسم کے اختلاف درمیان صحابہ کرام کے
بہت تہے اور یہہ اختلاف صحابہ منجر باختلاف تابعین ہوا اور اختلاف تابعین
منجر باختلاف تبع تابعین ہوا اور بوجہ وقوع کثرت اختلاف اور وقائع کے
نوبت تدوین کتب وترتیب ابواب فقہیہ اور تفریع مسائل علی الادلہ کے
پہونچی اور ہر مجتہد نے بقدر وسع اپنے اصول وقواعد واسطے تطبیق بین الاحادیث

المختلفہ و الآثار المتعارضہ کے قائم کیئے اور جسکو جسقدر حدیثین پہونچین اوسپر
عمل کیا اور اوسی سے استنباط امور غیر منصوصہ کا کیا کیئے اور فتوی دیا کیئے
بوجہ اسی اختلاف کے زمانۂ سلف مین تقلید کسی امام اور مجتہد خاص کی معمول
نہ تہی جو شخص عامی ہوتا تہا اوسکو اختیار تہا کہ زمانۂ صحابہ اور تابعین اور تبع
تابعین اور ائمہ مجتہدین مین جس عالم سے چاہے دریافت مسائل شرعیہ کر کے
موافق فتوی اوسکے عمل کرے کوئی اوسپر انکار نہین کرتا تہا اور اوسکی وجہ یہی تہی
کہ یہہ اختلاف ائمۂ مجتہدین مبنی تہا اوپر اختلاف صحابہ کے اور آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اصحابی کالنجوم بایہم اقتدیتم اہتدیتم
یعنے صحابہ ہمارے مثل ستارون کے منور بہ نور ایمان و اسلام و احکام شرعیہ
ہین پس جو شخص اون صحابہ سے کسی ایک کی اقتدا کر لیگا ہدایت پاویگا
بناءً علیہ اتباع کسی صحابی کی خالی از اہتدا تو ہو نہین سکتی ہے لہذا زمانۂ
سلف مین تخصیص تقلید کسی امام خاص کی نتہی اور نہ خود اختلاف ائمہ کا باہم باعث
الزام کا ہو سکتا تہا اسواسطے کہ ہر ایک مقتدی آثار صحابہ کا تہا فراخور تفحص و
تلاش اپنے الا بعد انقراض زمانۂ مجتہدین اور اندراس مذاہب مجتہدین
کے اتفاق علما و صلحا کا اوپر انحصار مذہب اہل سنت کی درمیان ائمہ اربعہ
امام ابو حنیفہ و مالک و شافعی و احمد بن حنبل رحمہم اللہ کے ہوا اور فی زماننا
یہی چار مذاہب شائع ہین اور جو مسائل درمیان ان ائمہ اربعہ کے
مختلف فیہا ہین کوئی بلا دلیل نہین ہین بلکہ اون ہر ایک کے دلائل موجود
ہین اور ہر ایک ان ائمہ اربعہ کا متبع آثار صحابہ و احادیث نبویہ ہے لہذا ہر چار
مہتدی اور مقتدی ہین کسی پر طعن اور تشنیع روا نہین چونکہ حضرت امام اعظم
کے نزدیک ترجیح رفع یدین اور آمین بالجہر کا ثبوت نہین ہوا بلکہ بوساطت بعضے

صحابہ عدم رفع اور اسرار آمین کا ثبوت، پہونچا امام ہمام نے ترک رفع یدین اور
آمین بالجہر کا حکم دیا دوسرے ائمہ کو آثار صحابہ و احادیث نبویہ مثبتہ رفع یدین
و آمین بالجہر پہونچین اور قوی معلوم ہوئین وہ لوگ اوسکی سنیت کے قائل ہوگئے
اب اس امر مین آراء علما مختلف ہین کہ تقلید شخصی ایک امام خاص کی واجب
ہے یا نہین اسمین دو قول ہین وجوب اور ضلالت اور ہر ایک ان دو فریق
سے اپنے اپنے اثبات مدعا کے لئے ادلہ ایستے قائم کرتے ہین اور بہت سے
رسائل اس امر مین تصنیف کیئے گئے سائلین سوال ہذا کو کہ عامی ناواقف از
اصول شرعیہ ہین چاہیئے کہ اس منازعت سے برطرف رہین اور جیسا کہ سابق
سے کتب متداولہ حنفیہ کے مسائل پر عامل ہین رہین رفع یدین اور آمین
بالجہر کے جھگڑے مین نہ پڑین باقی مقام ہاتھ باندھنے مین خود حنفیہ مختلف
ہین اور بہ تحقیق اکثر محققین اس مادہ مین وسعت ہی چاہے زیر ناف ہاتھ
باندھے چاہے بالای صدر یا زیر صدر باقی جو لوگ آمین بالجہر اور رفع یدین
کرین اون پر طعن اور لعن ہرگز روا نہین اور مرتد کہنا اون لوگون کو کسیطرح
جائز نہین اس امر مین سائلین سوال کو احتیاط اور کف لسان ضرور ہے خود
زمانۂ صحابہ مین یہہ مسئلہ مختلف فیہ تھا اکثر صحابہ رفع یدین کرتے تھے اور
بعضی صحابہ نہین کرتے تھے علی ہذا آمین بالجہر مین طرق صحابہ مختلف مروی
ہین مگر ایک دوسرے پر طعن اور لعن نہین کرتے تھے نہ برا جانتے تھے یہہ
منازعت اس زمانہ مین بوجہ کم علمی اور غلبۂ جہل اور عدم وقوف کیفیت
زمانۂ نبوی و زمانہ صحابہ و تابعین واقع ہوئی ہے اللّٰھم احفظنا من شرور
انفسنا و من سیّات اعمالنا ٥

جواب سوال دوم اس مسئلہ مین علمای مذاہب اربعہ مختلف ہین اور بعضے

اور بعضے علما نے لکھا ہے کہ حاصل اختلافات مذاہب اربعہ کا اس مسئلہ مین راجع طرف چند قول
کے ہے اول جواز اقتدا مطلقاً خواہ امام رعایت مذہب مقتدی کی کرے یا نکرے
دوم جواز اقتدا بشرطیکہ مقتدی یہہ نہ جانے کہ امام طہارت و نماز مین کسی ایسے
فعل کا مباشر ہوا ہے جو بمذہب مقتدی مفسد نماز ہے سیوم جواز اقتدا بشرط
رعایت کرنے امام کے اون شروط کو کہ مذہب ماموم یعنے مقتدی مین وہ امور
واجب المراعات ہون چہارم عدم جواز اقتدا گو امام التزام رعایت مذہب
مقتدی کا رکھتا ہو پنجم جواز اقتدا مع کراہت تنزیہی منجملہ ان اقوال کے قول اول
محقق و مختار محققین ہے چنانچہ ایقاظ النیام مین مسطور ہے قول اول جواز اقتدا
بمخالف علی الاطلاق یعنی امام مراعات مذہب ماموم بکند یا نکند و درین قول
رعایت مذہب امام اعتبار دارد نہ مذہب ماموم و برین قول اند جمعی از محققان
ہر مذہب بمنطوق و مفہوم و ہمین است مذہب منصور و ہمین است مختار راقم
سطور انتہی اور بھی ایقاظ النیام مین مرقوم ہے آنانکہ از حنفیہ بر جواز مطلق
نیز بسیار اند منبع علوم دینی و مجمع معارف یقینی شیخ محی الدین ابن یوسف الحنفی
الرومی الایدینی قدس سرہ در رسالۂ خود کہ در باب اقتدا بمخالف نوشتہ
نزد ذکر جواز اقتدا بمخالف علی الاطلاق گفتہ کہ شیخ ابوبکر رازی ہمین قول
و محقق ابن الہمام از شیخ خود شیخ سراج الدین الشہیر بقاری الہدایہ نقل نمودہ
کہ او معتقد قول شیخ رازی بود تا آنکہ وی انکار کرد کہ فساد نماز بسبب اقتدا
مذکور از متقدمین مروی باشد و ترجیح دادہ اند بعض فضلا قول شیخ رازی
را و تبعیت کردہ اند شیخ سراج الدین را بنا بر قوت دلیل او و وضوح بیان
او انتہی مختصراً اور شاہ ولی اللہ رح انصاف فی بیان سبب الاختلاف
مین لکھتے ہین قد کان فی الصحابة والتابعين ومن بعدهم من يقرأ البسملة

ومنهم من لا يقرأها ومنهم من يجهر بها ومنهم من لا يجهر بها ومنهم من كان يقنت في الفجر ومنهم من لا يقنت في الفجر ومنهم من يتوضأ من الحجامة والرعاف والقئ ومنهم من لا يتوضأ من ذلك ومنهم من يتوضأ من مس الذكر ومن النساء بشهوة ومنهم من لا يتوضأ من ذلك ومنهم من يتوضأ مما مسته النار ومنهم من لا يتوضأ من ذلك ومع هذا فكان بعضهم يصلي خلف بعض مثل ما كان ابو حنيفة واصحابه والشافعي وغيرهم رضي الله عنهم يصلون خلف ائمة المدينة من المالكية وغيرهم وان كانوا لا يقرءون البسملة لا سرا ولا جهرا وصلى الرشيد اماما وقد احتجم فصلى الامام ابو يوسف خلفه ولم يعد وكان افتاه الامام مالك بانه لا وضوء عليه وكان الامام احمد بن حنبل يرى الوضوء من الرعاف والحجامة فقيل له فان كان الامام قد خرج منه الدم ولم يتوضأ هل تصلي خلفه فقال كيف لا اصلي خلف الامام مالك وسعيد بن المسيب انتهى بقدر الحاجة عبارت انصاف سے بسند فعل صحابه وتابعين وقول وفعل امام ابو حنيفه وابو يوسف وامام شافعي واحمد بن حنبل وغيره ائمه مجتهدين ثابت هوا كه اقتدا حنفي كى خلف شافعي ومالكي وحنبلي كى مطلقا جائز ہے اور رفع يدين وآمين بالجهر كهنا امام كا مفسد نماز مقتدى ومانع جواز اقتدا نهين هو سكتا ہے والله اعلم حرره الراجي عفو خالق العرش والفرش المدعو محمد قادر بخش السهسرامي

غفر الله ذنوبه وستر عيوبه فقط

صح الجوابان ومن رام زيادة التحقيق في امثال هذه المباحث فليرجع الى الانصاف وايقاظ النيام وغيرهما من مؤلفات العلماء ذوي الشان والله اعلم حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

[Seal: محمد عبد الحي ابو الحسنات [illegible]]

استفتا: كيا فرماتے هين علماى دين ومفتيان شرع متين اس مسئلہ مين

کہ ایک مسجد مین عید کے روز باوجود کثرت مسجد کے جماعت اثنا عشریہ و جماعت اہل تسنن
ہر دو مجتمع ہوئین پہلے نماز اثنا عشری نے عید کی پڑہی بعد اونکے اہل تسنن کی جماعت نے
پڑہا اب ایسی صورت مین نماز اہل تسنن کی ہوئی یا نہین سوال دیگر یہہ ہے کہ ایک مسجد
مین دو مرتبہ جماعت نماز عید کی درست ہے یا نہین مع تفصیل و حوالۂ عبارت کتاب
کے تحریر فرمائیے فقط

**ہوالمصوب** ظاہر عبارات فقہیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ تعدد نماز عید مطلقاً جائز ہے
خواہ دو موضع مین ہو خواہ ایک موضع مین جیسا کہ طحطاوی حواشی مراقی الفلاح
مین لکھتے ہین لو تعدد بعد الفوات مع الامام علیا در اکہا مع غیرہ نعل للاتفاق علی
جواز تعددہا انتہی بناءً علیہ صورت مسئولہ مین نماز اہل تسنن کی ہوگئی واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی | ابوالحسنات محمد عبدالحی

۲۴۵

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ جمعہ کے
روز بعد فرض کے چار رکعت آخری ظہر اس نیت سے پڑہے کہ یہہ چار رکعت بھی فرض ہین
اور جو کوئی اسکے پڑہنے سے منع کرے یا فرض کہنے مین منع کرے تو اوس منع کرنیوالے
کو گمراہ اور لامذہب کہے تو اوسکے لئے کچہہ گناہ ہے یا نہین اب امید ہے علمای
دین سے بدلیل قرآن و حدیث زبان اردو مین صاف صاف بیان فرمادین۔

بینوا توجروا عند ربہم

**ہوالمصوب** اس باب مین فقہا مختلف ہین ایک جماعت فقہا کی بعد ادای فرض جمعہ کے
چار رکعت کو بہ نیت آخر ظہر ادرکت ولم اصل بعدہ احتیاطاً مستحسن لکہتے ہین اسوجہ سے کہ
تعریف مصر مین جو شرائط وجوب جمعہ سے حنفیہ کے نزدیک ہے اختلاف کثیر واقع ہے
اور بعض امصار موافق بعض تعریفات کے مصر نہین ٹہرتے ہین اور یہی اسوجہ سے کہ ایک شہر
مین تعدد جمعہ مین اختلاف ہے اگرچہ صحیح جواز تعدد ہے خزانۃ الروایات مین ہے

فی الکافی ثم فی کل موضع وقع الشک فی جواز الجمعة لوقوع الشک فی المصر او غیرہ
واقام اهله الجمعة ینبغی ان یصلوا بعد الجمعة اربع رکعات وینووا بها الظهر حتے
لو لم یقع الجمعة موقعها خرج من عهدة فرض الوقت بیقین انتهی اور رد المحتار مین
ہے هو الاحتیاط بمعنی الخروج عن العهدة بیقین لان جواز التعدد وان کان
ارجح واقوی دلیلا لکن فیه شبهة قویة انتهی اور ایک جماعت فقہا کی بدین خیال
کہ اظہار ادا کرنے مین عوام کا وہم عدم فرضیت جمعہ و فرضیت ظہر کیطرف جاوے گا منع کرتی
ہے بحر رائق شرح کنز الدقائق مین ہے لیس الاحتیاط فی فعلها مع ما لزم من فعلها
فی زماننا من المفسدة العظیمة وهو اعتقاد الجهلة ان الجمعة لیست بفرض لما
یشاهدون من صلوة الظهر فیظنون انها الفرض وان الجمعة لیست بفرض
فکان الاحتیاط فی ترکها وعلے تقدیر فعلها ممن لا یخاف علیه مفسدة منها
فالاولی ان تکون فی بیته خفیة خوفا من مفسدة فعلها انتهی ان عبارات سے
معلوم ہوا کہ جنہون نے اجازت دی ہے صرف احتیاطا خروجا عن الخلاف اجازت دی
نہ اس لحاظ سے کہ جمعہ فرض نہین یا یہ چار رکعت فرض ہین بلاد ہندوستان اور
ایسہی بلاد بنگالہ وغیرہ مین جمعہ کے فرض ہونے مین اور اوسکے ادا ہو جانے
مین بمذہب صحیح کوئی شبہہ نہین ہے مگر بوجہ وقوع خلاف کے تعریفات مصر اور
تعدد جمعہ مین اگر احتیاطا یہ چار رکعت ادا کی جاوین تو کچھ حرج نہین مگر بشرطیکہ
خیال انکی فرضیت کا اور عدم فرضیت یا عدم جواز جمعہ کا نہ آنے پاوے اور اگر یہ خیال
آوے تو انکو نہ پڑھنا چاہیئے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؎

محمد عبد الحی ابو الحسنات

**استفتا** ۲۴۶ کیا فرماتے ہین علماے دین اس مسئلہ مین کہ درباب آیات صفات مثل
استویٰ علی العرش وید اللہ وغیرہ مسلک تاویل حق ہے یا اور کوئی مسلک بینوا توجروا

هو المصوب اس باب مین علما کے چند مسلک ہین ایک مسلک تاویل کہ استوار بمعنے استیلا، ویدبمعنے قدرت و وجہ بمعنے ذات ہے وعلی ہذا القیاس اور یہی مختار اکثر متاخرین متکلمین کا ہے دوسرا مسلک تشابہ فی المعنے وفی الکیفیۃ تیسرا مسلک معلوم المعنی متشابہ الکیفیت اور حق ان مین مسلک ثالث ہے اور یہی مذہب صحابہ وتابعین وائمہ مجتہدین ومحدثین وفقہاء واصولیین محققین ہے شیخ الاسلام ذہبی سیر النبلاء مین ترجمہ قتیبہ بن سعید مین لکھتے ہین روی غیر واحد عن ابی العباس السراج فقال سمعت قتیبۃ یقول ہذا قول ائمۃ الاسلام واہل السنۃ والجماعۃ ان ربنا عزوجل علی العرش انتہی اور ترجمہ علی بن المدینی مین لکھتے ہین قال اکثر العلماء ان اللہ علی العرش انتہی اور ترجمہ اسحق بن راہویہ مین لکھتے ہین قال حرب الکرمانی قلت لاسحاق ماتقول فی قولہ تعالی مایکون من نجوی ثلثۃ الا ہو رابعہم کیف تقول قال حیث ماکنت فہو اقرب الیک وہو بائن من خلقہ انتہی اور ترجمہ مزنی مین لکھتے ہین قال محمد بن اسمعیل سمعت المزنی یقول لایصح لاحد التوحید حتے یعلوان اللہ علی عرشہ انتہی اور ترجمہ ابو حاتم رازی مین لکھتے ہین قال ابو حاتم مذہبنا واختیارنا اتباع رسول اللہ واصحابہ ونعتقد ان اللہ علی عرشہ لیس کمثلہ شیئ وہو السمیع البصیر انتہی اور یہی ذہبی نے کتاب العرش مین اسی قسم کے اقوال کہ جنسے یہہ ثابت ہوتا ہے کہ حق جل شانہ فوق العرش ہے بلا کیف صدہا صحابہ اور تابعین اور فقہاء اور محدثین سے نقل کئے ہین اور احادیث صحیحہ جو فوقیت رب پر دال ہین بہی ذکر کی ہین اور ابو شکور سالمی حنفی تمہید مین لکھتے ہین سئل رجل عن الامام مالک عن قولہ تعالی الرحمن علی العرش استوی کیف استوی فقال لہ الاستواء غیر مجہول والکیف غیر معقول والایمان بہ واجب والسوال عنہ بدعۃ وما اراک الا ضالا فامر بہ فاذا ہو جہم بن صفوان وقال ابو مطیع البلخی سئلت اباحنیفۃ فیمن قال لا ادری این اللہ

فقال ابو حنیفة انه یکفر لانه خالف النص و اللہ یقول الرحمن علی العرش استوی
اقرءوها و آمنوا بها فقال ابو مطیع کیف استوی فقال آمنوا بہ کما جاء انتہی اور سراج الدین
علی حنفی قصیدہ بدء الامالی مین کہتے ہین شعر ورب العرش فوق العرش لکن + بلا وصف
التمکن واتصال + ملا علی قاری حنفی اوسکی شرح مین لکہتے ہین سئل الشافعی
عن الاستواء فقال آمنت به بلا تشبیه واتهمت نفسی فی الادراک وامسکت عن
الخوض واجمع السلف علی ان استواءه علی العرش صفة له بلا کیف نؤمن به
ونکل العلم الی الله و مذهب الخلف تاویل الاستواء بالاستیلاء ومختار السلف
عدم التاویل بل اعتقاد التنزیل مع وصف التنزیه له عما یوجب التشبیه کما
قال مالك الاستواء معلوم والکیفیة مجهولة واختاره امامنا الاعظم وکذا
کل ما ورد من الآیات والاحادیث المتشابهات من ذکر الید والوجه ونحوه
ومنه لفظ فوق فلا یؤلونه بالعظمة والرفعة کما قاله الخلف انتہی اور ابن ہمام
حنفی مؤلف فتح القدیر مسائرہ فی العقائد المنجیہ فی الآخرة مین لکہتے ہین نؤمن
انه تعالی مستوی علی العرش مع الحکم بان استواءه لیس کاستواء الاجسام من
التمکن والمماسة والمحاذاة بل بمعنی یلیق به وهو اعلم به وحاصله وجوب الایمان
بانه استوی علی العرش مع نفی التشبیه فاما کون المراد به استیلاء العرش فامر
جائز الارادة لکن لا دلیل علیه عینا فالواجب علینا ما ذکرناه وکذا کل ما ورد
به مما ظاهره الجسمیة کالاصبع والقدم والید فیجب الایمان به فان الید و
الاصبع صفة له لا بمعنی الجارحة بل بمعنی یلیق به وقد اول الید والاصبع بالقدرة و
القهر لصرف العامة من فهم الجسمیة وهو ممکن ان یراد ولا یجزم بارادته
انتہی اور عبد العزیز بخاری حنفی کشف الاسرار شرح اصول بزدوی مین لکہتے ہین
اثبات الرویة واثبات الوجه والید لله حق عندنا خلافا للاول من قال انه

لا يوصف الله بالوجه واليد بل المراد بالوجه الرضا والذات ومن اليد القدرة او القوة او النعمة فقال المصنف بل الله يوصف بصفة الوجه واليد مع تنزيهه عن الصورة والجارحة لان الوجه واليد من صفات الكمال في المشاهد كان من لا وجه له ولا يد له يعد ناقصا وهو موصوف بصفات الكمال فيوصف بهما ايضا الا ان اثبات الكيفية مستحيل فيتشابه بصفة فيجب تسليمه على اعتقاد حقيته من غير اشتغال بالتاويل انتهى اور ابو شكور تمهيد مين لكهتے هين قال بعضهم ان الله موجود في كل مكان وهو صنف من الجهمية واحتجوا بقوله تعالى هو الذي في السماء اله وفي الارض اله وقوله وهو الله في السموات وفي الارض وقوله ان الله مع الذين اتقوا وقوله ما يكون من نجوى ثلثة الا هو رابعهم والجواب ان معنى الاية الاولى انه اله اهل السماء واهل الارض والاية الثانية تدبيره في السموات والارض ومعنى الاية الثالثة انه معهم بالنصرة ومعنى الرابعة انه سميع بمقالتهم بصير بافعالهم ونحن نقول ان الله لو كان في كل مكان يؤدي ان يكون في افواه الدواب وافراج النساء والاماء وهذا كفر قبيح انتهى ان عبارات سے معلوم هوا كه مذهب صحابه وغير صحابه ائمه وغير ائمه حنفيه وغير حنفيه سب كا يهه هے كه حق جل شانه كی فوقيت عرش پر و يد و وجه وغيره صفات بلا كيف هين اور تاويل كرنا ان سب كی صحيح نهين هے منشأ تاويل كا صرف اسيقدر هے كه جب مجسمه نے اس قسم كی آيات واحاديث سے خيال تجسم كا كيا علما نے اونكے الزام واسكات كے واسطے تاويل كرنا شروع كيا نه اس غرض سے كه يهه معنے ماؤل مراد هين بلكه اس غرض سے كه شبهه تجسم دفع هو جاوے الحاصل آيات فوقيت و استوا و يد و وجه وغيره سب معانی ظاهره پر محمول هين اور كيفيات ان سبكی مجهول هے اور اسمين تجسيم بهی لازم نهين آتا هے كيونكه جب كيفيت مجهول كهی گئی اور خيال

لیس کمثلہ شئی کا بھی رہا اور تنزیہ تام کی گئی تجسم کسیطرح سے لازم نہ آویگا واللہ اعلم وعلمہ احکم - حررہ الراجی عفور بہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ٭ ٭

۲۴۷

**استفتا** زید بلا ادای نماز عشا سو گیا اور فجر کو ایسے سویرے اوٹھا کہ پچھلے اوسنے نماز عشا و وتر قضا کی پس ازان نماز فجر ادا کی بعد ازان قریب نو بجے دن کو اوسنے پایجامہ پر دھبہ منی کا دیکھا حالانکہ اوسکو احتلام یاد نہین اور وہ نہین کہہ سکتا کہ وہ دھبہ بوجہ احتلام شب کی ہے یا پیشتر کا ہے ایسی صورت مین اون نمازون کا اعادہ کیا جاویگا یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس صورت مین وہ احتلام اوسی شب کا قرار دیا جاویگا نہ قبل کا اور اعادہ نماز فجر کا اور عشا اور وتر کا بہ نیت قضا بعد غسل کے واجب ہوگا لو رأی فی ثوبہ نجاسۃ وقد صلی فیہ ولا یدری متی اصاب یعیدہا من آخر حدث احدثہ والمنی آخر رقدۃ ویلزمہ الغسل فی الثانیۃ عند ابی حنیفۃ ومحمد وان لم یتذکر احتلاما انتہی اشباہ والنظائر واللہ اعلم - حررہ الراجی عفور بہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۴۸

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ تجارت تماکو خوردنی و نوشیدنی بہ غرض حصول منفعت و فراغت معاش درست ہے یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** درست ہے علامہ ابراہیم بن حسین الشہیر بہ بیری زادہ حنفی مکی اپنے رسالہ رفع الالتباک فی حکم تعاطی شجرۃ التنباک مین لکھتے ہین اما بیعہا وشراؤہا فیجوز لامکان الانتفاع بمعانی غیر الشرب بدلیل تقیید الاصحاب عدم الجواز فی مثلہا بما لا ینتفع بہ انتہی واللہ اعلم - حررہ الراجی عفور بہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

فی کتاب الصلوٰۃ

فی کتاب البیوع

استفتا مشتمل بر چار سوال سوال اول نماز تہجد و وتر یک نماز است یا علیحدہ علیحدہ بینوا توجروا

ہو المصوب از معائنہ احادیث مختلفہ واضح میشود کہ اطلاق وتر گاہی بر نماز

تہجد و قیام لیل کہ طاق باشد می آید و این وتر عین تہجد است چنانکہ در حدیث ابی

قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوتر بتسع رکعات اخرجہ احمد والطبرانی

وغیرہما و حدیث ابی ہریرہ قال رسول اللہ صلعم اوتروا بخمس او بسبع او تسع او باحدی

عشرۃ اخرجہ دارقطنی وابن حبان والحاکم بزیادۃ ولا توتروا بثلاث ولا تشبہوا

بصلوۃ المغرب ابن حجر عسقلانی در تلخیص الحبیر بتخریج احادیث شرح الرافعی الکبیر

میگوید رجالہ کلہم ثقات ولا یضرہ وقف من وقفہ انتہی و حدیث عائشہ کان

صلی اللہ علیہ وسلم یوتر باربع وثلاث وست وثلاث وثمان وثلاث وعشر وثلاث

اخرجہ ابو داؤد و حدیث ام سلمہ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوتر بثلاث عشرۃ فلما کبر

وضعف اوتر بسبع اخرجہ احمد والترمذی والنسائی والحاکم وصححہ و حدیث ابی ہریرۃ

قال رسول اللہ اوتروا بخمس او بسبع او تسع او باحدی عشرۃ او باکثر من ذلک

اخرجہ ابن حبان وابن المنذر والحاکم و نظائر این احادیث در کتب صحاح بسیار اند

کہ دران اطلاق وتر بر مجموع صلوۃ تہجد کہ معدود و بعدد وتر باشد واقع شدہ است

ابن ہمام در فتح القدیر در باب الوتر بعد ذکر حدیث انہ صلی اللہ علیہ وسلم

قام بہم فی رمضان فصلی ثمان رکعات واوتر ثم انتظروہ من القابلۃ فلم

یخرج الیہم فسألوہ فقال خشیۃ ان یکتب علیکم الوتر اخرجہ ابن حبان میگوید

المراد مجموع صلوۃ اللیل المختتمۃ بوتر وذلک انہم کانوا یطلقون علی صلوۃ

اللیل کذلک لان المجموع فرد وذلک وتر لا شفع انتہی وگاہے اطلاق وتر

بر نماز مستقل غیر تہجد میشود و ائمہ کہ در وجوب و سنیت وتر و استحسان قنوت در وتر

در جمیع ایام یا عدم آن و در عدد رکعاتش کہ سہ است بیک سلام یا بدو سلام یا یک است

اختلاف کردہ اند مورد اختلاف ایشانان ہمین وتر است کہ نمازی مستقل است غیر تہجد و وقت آن بعد صلوٰۃ عشا تا طلوع صبح است چنانکہ در حدیث ان اللہ امدکم بصلوٰۃ ھی خیر لکم من حمر النعم وھی الوتر جعلھا اللہ لکم فیما بین صلوٰۃ العشاء الی ان یطلع الفجر اخرجہ احمد وابو داؤد والترمذی وابن ماجۃ والدارقطنی والحاکم من حدیث خارجۃ مرفوعاً وحدیث ابن عباس خرج علینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مستبشراً فقال ان اللہ قد امدکم بصلوٰۃ وھی الوتر اخرجہ الطبرانی والدارقطنی وحدیث ابی سعید مرفوعاً ان اللہ زادکم صلوٰۃ وھی الوتر واسنادہ حسن قالہ الحافظ ابن حجر فی تخریج احادیث الھدایۃ ومثل این روایات بروایت معاذ بن جبل در مسند احمد وعمرو بن العاص وعقبہ بن عامر در معجم طبرانی وابو بصرہ غفاری نزد احمد وحاکم وطحاوی وابن عباس نزد دارقطنی وابن عمر نزد ابن حبان وعبد اللہ بن عمرو نزد احمد ودارقطنی ثابت گشتہ ودر اسانید آنہا کلامی است یسیر کما بسطہ الحافظ فی تخریج احادیث الرافعی وحدیث الوتر حق فمن لم یوتر فلیس منا اخرجہ ابو داؤد والحاکم وصححہ من حدیث بریدۃ مرفوعاً وامثال این روایات بسیاری از روایات صحاح ستہ وغیر آنہا اند کہ دلالت میکنند بر مغایرت فیما بین وتر وتہجد وبرینکہ وتر نمازی است مستقل واجب باشد یا سنت از انجملہ حدیث کان ابوبکر یوتر ثم ینام ثم یقوم یتہجد وعمر کان ینام قبل ان یوتر ثم یقوم ویصلی ویوتر فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لابی بکر اخذت بالحزم وقال لعمر اخذت بالقوۃ اخرجہ ابو داؤد وابن خزیمۃ والطبرانی فی الکبیر والحاکم من حدیث ابی قتادۃ قال ابن القطان رجالہ ثقات والبزار وابن وابن حبان من حدیث ابن عمر وطرق این حدیث وشواہد آن در تلخیص الحبیر وغیرہ مبسوط اند واز انجملہ حدیث من خاف منکم ان لا یستیقظ من آخر اللیل فلیوتر من اول اللیل ومن طمع منکم ان یستیقظ فلیوتر من آخر اللیل فان صلوٰۃ آخر اللیل مشہودۃ وذلک افضل اخرجہ مسلم واحمد

من حدیث جابر مرفوعاً و ازانجمله حدیث عایشه من کل اللیل قد اوتر رسول الله صلی الله علیه وسلم من اول اللیل و اوسطه و آخره و انتهی وتره الی السحر اخرجه البخاری ومسلم وغیرهما و همچنین احادیث قنوت وتر که در کتب سنن وغیره مروی اند دلالت بر مغایرت دارند والله اعلم وعلمه احکم

سوال دوم نماز تراویح و تهجد یک نماز هست یا علیحده و چون آنحضرت صلی الله علیه وسلم مع وتر تراویح باول شب خوانده بعد ازان برای تهجد برخاستن ازان حضرت صلی الله علیه وسلم قولاً یا فعلاً ثابت هست یا نه

هو المصوب ازان حضرت صلی الله علیه وسلم ادا کردن قیام رمضان که معروف به تراویح است بدو طریق مرویست یکی بمقدار بست رکعت بدون جماعت قال ابن عباس کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یصلی فی رمضان فی غیر جماعة عشرین رکعة والوتر اخرجه ابن ابی شیبة وعبد بن حمید والبغوی فی معجمه والطبرانی والبیهقی لیکن سند این روایات ضعیف هست چنانچه تفصیل آن مع ماله وما علیه در رساله تحفة الاحیاء فی احیاء سنة سید الابرار ساخته ام زیلعی در تخریج احادیث هدایه می نویسد هو معلول بابی شیبة ابراهیم بن عثمان جد الامام ابی بکر بن شیبة وهو متفق علی ضعفه انتهی دوم بمقدار هشت رکعت و سه رکعت وتر با جماعت و این طریق ازانحضرت صلی الله علیه وسلم بجز سه شب در شبی دیگر منقول نگشته و بسبب خوف افتراض قیام لیل بر امت بنظر شفقت اهتمام آن نفرموده عن عایشة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم خرج من جوف اللیل فصلی فی المسجد فصلی بصلوته ناس فاصبح الناس یتحدثون بذلك فاجتمع اکثر منهم فخرج فی اللیلة الثانیة فصلوا بصلوته فاصبح الناس یذکرون فکثر اهل المسجد فی الثالثة فخرج فصلوا بصلوته فلما کانت اللیلة الرابعة عجز المسجد عن اهله فلم یخرج الیهم حتی خرج لصلوة الفجر

فلما قضى الفجر اقبل على الناس ثم تشهد فقال اما بعد فانه لم يخف علي مكانكم
الليلة لكني خشيت ان تفرض عليكم صلوة الليل فتعجزوا عنها اخرجه مسلم وعن
ابی ذر صمنا مع رسول الله صلعم فلم يقم بنا شيئا من الشهر حتى بقي سبع فقام بنا حتى
ذهب ثلث الليل فلما كانت السادسة لم يقم بنا فلما كانت الخامسة قام بنا حتى
ذهب شطر الليل فقلت يا رسول الله لو نفلتنا قيام هذه الليلة فقال ان الرجل
اذا صلى مع الامام حتى ينصرف حسب له قيام الليلة فلما كانت الرابعة لم يقم
فلما كانت الثالثة جمع اهله ونساءه فقام بنا حتى خشينا ان يفوتنا الفلاح
اي السحور اخرجه ابو داود واللفظ له والنسائي والترمذي وغيرهم وكذلك اخرجه النسائي
من حديث النعمان بن بشير وابن حجر مکی هیتمی در شرح مشکوة می نویسد قول البعض
ائمتنا انه صلى الله عليه وسلم صلى بالناس عشرين ركعة لعله اخذه مما في مصنف ابن ابي شيبة
انه كان يصلي في رمضان عشرين ركعة ومما رواه البيهقي انه صلى بهم عشرين ركعة بعشر
تسليمات لكن الروايتان ضعيفتان وفي صحيحي ابن خزيمة وابن حبان انه صلى بهم ثمان ركعة والوتر لكن
جمع الصحابة على ان التراويح عشرون ركعة انتهى وابن حجر عسقلانی در تلخیص الحبیر بعد ذکر روایت مذکور میگوید
اما العدد فروى ابن حبان في صحيحه من حديث جابر انه صلى بهم ثمان ركعات ثم اوتر انتهى اما طریق اول
پس در روایات آن تصریح این امر وارد نشده که آن بست رکعت در اول شب بودند یا در آخر و اما طریق دوم
پس روایات آن دال اند بر اینکه آن قیام از اول شب بعد عشا بود تا ثلث شب باول مرتبه و نصف شب بمرتبه
دوم و تا وقت سحر بمرتبه سوم و اما این امر که این نماز تهجد بود یا غیر آن پس مقدارش مخبر از ان است
که این نماز مغایر تهجد بوده چه هشت رکعت و سه رکعت وتر مقدار تهجد نبوی بوده چنانچه از قول عائشه
معلوم میشود ما كان رسول الله صلعم يزيد في رمضان ولا في غيره على احدى عشرة ركعة يصلي اربعا فلا تسأل
عن حسنهن وطولهن ثم يصلي ثلاثا اخرجه مالك والبخاري ومسلم وغيرهم و تعلیم محتمل [illegible]
تهجد و قیام لیل بمطلق نماز شب اگرچه قبل از نوم باشد ادا میشود یا نه بعضی [illegible]

چنانچه در بحر رائق شرح کنز الدقائق می گوید روی الطبرانی مرفوعا لابد من صلوة بليل ولو حلب شاة وما كان بعد صلوة العشاء فهو من الليل وهو يفيد ان هذه السنة تحصل بالتنفل بعد صلوة العشاء قبل النوم انتهى پس برای این طائفه در بودن آن عین تهجد مضائقه نخواهد بود و بعضی تهجد را مقید بما بعد النوم میسازند در تلخیص الحبیر است قوله ای الرافعی التهجد يقع على الصلوة بعد النوم واما الصلوة قبل النوم فلا يسمى تهجدا رواه ابن خيثمة من طريق الاعرج عن كثير عن الحجاج بن عمرو قال يحسب احدكم اذا قام من الليل يصلي حتى يصبح انه قد تهجد انما التهجد المرء ان يصلي الصلوة بعد رقدة ثم الصلوة بعد رقدة وتلك كانت صلوة رسول الله اسناده حسن فيه ابو صالح كاتب الليث وفيه لين ورواه الطبرانی وفی اسناده ابن لهيعة انتهى پس برین تقدیر نماز مذکور را که قبل نوم بوده از تهجد شمار کردن محل تامل خواهد بود و بهر تقدیر در شبهای مذکوره که آن حضرت دران تراویح بجماعت ادا کردند ادا کردن نماز تهجد سوای آن از آنحضرت مروی نشده و ممکن هست که در شب اول و دوم بعد قدری از نوم ادا فرموده باشند و در شب سیوم نماز تراویح را آن قدر تطویل فرمودند که وقت اقتضار سحر رسید

والله اعلم وعلمه اتم

سوال سوم اگر کسی بعد ادای تراویح و وتر باول شب چنانکه عادت این دیار است باخر شب تهجد بخواند مخالف سنت خواهد شد یا نه

هو المصوب اگرچه ازان حضرت صلی الله علیه وسلم تطویل تراویح تا ثلث و نصف و تا وقت سحر ثابت شده و دران شبها ثبوت تهجد مغائر مروی نگشته لیکن معهذا عدم آن هم خصوصا بشب اول و دوم مروی نگشته درین صورت همچو کس که بعد ادای تراویح و وتر باول شب تهجد باخر شب ادا سازند مخالف

کتاب الصلوة

سنت گفته نخواهد شد بلکه اگر باول شب تراویح بست رکعت ادا ساخته بآخر شب تهجد هشت رکعت ادا خواهد کرد جامع بین فضیلتی الاقتداء بالصحابة والاقتداء بالرسول خواهد شد و ادا کردن تهجد بآخر شب بعد ادای وتر باول شب ازان حضرت و صحابه ثابت است علی ما تدل علیه بعض الروایات السابقة والله اعلم و علمه اتم ٥

**سوال چهارم** نماز وتر خاص بسه رکعت از انحضرت صلی الله علیه وسلم بچه طور ثابت است بعینه مثل نماز مغرب یا که شفعه جدا و یک رکعت جدا یا هر سه رکعت متصل بیک تشهد بآخر و تشهد میانه قولا یا فعلا ثابت است یا نه بینوا توجروا

**هو المصوب** نماز وتر بسه رکعت باسانید معتبره ازان حضرت صلی الله علیه وسلم بدو طور منقول است یکی بفصل سلام ما بین رکعتین و رکعت ثالث قال ابن عمر کان النبی صلعم یفصل بین الشفع والوتر اخرجه احمد وقواه و ابن حبان و ابن السکن فی صحیحهما والطبرانی کذا فی تلخیص الحبیر دوم هر سه رکعت بیک تشهد در آخر قالت عایشة کان رسول الله صلعم یوتر بثلاث لا یجلس الا فی اخرهن اخرجه احمد والنسائی والبیهقی والحاکم ولفظ احمد کان یوتر بثلاث لا یفصل بینهن ولفظ الحاکم لا یقعد الا فی اخرهن و طریقه سوم یعنی سه رکعت بدو قعده و یک سلام مثل نماز مغرب پس ازان حضرت صلی الله علیه وسلم بسند غیر معتبر و از صحابه باسانید معتبره مروی گشته در تلخیص الحبیر و تخریج احادیث هدایه نوشته حدیث وتر اللیل ثلاث کوتر النهار صلوة المغرب اخرجه الدارقطنی من طریق یحیی بن زکریا بن ابی الحواجب عن الاعمش عن مالك بن الحارث عن عبد الرحمن بن یزید عن ابن مسعود قال قال رسول الله صلعم وتر اللیل الخ قال الدارقطنی تفرد به یحیی وهو ضعیف وقال البیهقی الصحیح وقفه علی ابن مسعود و رواه الدارقطنی ایضا من حدیث عایشة و فیه اسمعیل بن مسلم المکی ضعیف انتهی و در فتح القدیر می نویسد

عن ابن مسعود و تر الليل ثلاث كوتر النهار وانما ضعفوا رفعه انتهى والله اعلم

حرر هذه الاجوبة الاربعة لهذه الاسئلة الاربعة ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله

عن ذنبه الجلی والخفی ہ

محمد عبد الحی ابو الحسنات

کتاب الوصیة

**استفتا ۲۵** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ہندہ نے زر قرضہ مندرجہ دستاویز جسمین جائداد غیر منقولہ مستغرق ہے یا فقتنی اپنا ذمہ زید وغیرہ اپنے پسر نابالغ کے نام بتقرر ایک شخص سربراہ کار و ولی کے اس عبارت سے ہبہ بلا عوض کیا کہ زر قرضہ مندرجۂ دستاویز کو ہبہ کرتی ہون اور دیدیتی ہون قبضہ و استحقاق اپنا اوس سے اوٹھالیا اور اوس دستاویز مین ولی کو اختیار وصول زر مذکور کا اور اوسکے محاصل مین پرورش و تعلیم نابالغ کا دیا اور یہہ بھی لکھا کہ اگر پسر مذکور فوت ہو جاوے تو فیما بین دختران ہماری جو اوس وقت زندہ و قائم ہون زر مذکور بحصہ مساوی تقسیم ہو تو اس صورت مین دستاویز مذکور ہبہ متصور ہوگی یا وصیت اگر ہبہ نامہ متصور ہو تو ایسے ہبہ سے واہبہ کو اختیار فسخ کا ہوگا یا نہین اور ولایت قوم ہندو کا ایک مسلمان نابالغ کے لیئے جائز ہی یا نہین

**ہو المصوب** چونکہ وصیت عبارت ہے اوس تملیک سے جو مضاف بما بعد الموت ہو جیسا کہ تنویر الابصار مین ہے ہی تمليك مضاف الى ما بعد الموت انتهى اور عبارت ہبہ نامہ مین صاف لفظ ہبہ و اعطا بغیر اضافت بعد موت کے موجود ہے بنا علیہ یہ تحریر ہبہ نامہ متصور ہوگی لیکن چونکہ یہہ تملیک دین غیر مدیون کو ہے ایسے ہبہ سے اختیار رجوع و فسخ ہبہ کا ہوگا جبتک کہ موہوب لہ اوس دین پر قابض نہووے در مختار مین ہے واما تمليك الدين من غير من عليه الدين فان امره بقبضه صحت لرجوعها الى هبة العين انتهى رد المحتار مین ہے وهذا لا يلزم الا اذا قبض وله الرجوع قبله فلم منعه حيث كان بحكم النيابة عن القبض انتهى

از فتاوی مولوی محمد عبد الحی صاحب مطبوعہ ...

اور ولایت غیر مسلمان کی نابالغ مسلمان کے لیئے ناجائز ہے واللہ اعلم حررہ

محمد عبد الحی عفا عنہ

**استفتا** ۱۵۲ سوال شیخ محدث دہلوی در مدارج میفرماید کہ بہ بست وششم ماہ صفر روز دوشنبہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اسامہ را بر جنگ رومیان گماشت و بست وہشتم روز چارشنبہ طبع مبارکش دردمند شدہ انتہی و باز میفرماید بہ یازدہم ربیع اول مرض بہ آن حضرت غلبہ کردہ و بروز دوازدہم روز دوشنبہ بود وفات یافت انتہی و ہمچنین در روضۃ الاحباب وغیرہ نیز مذکور ہست حالانکہ اگر ہر دو تاریخ صفر حساب کنند تاریخ دوازدہم بروز دوشنبہ نمی تواند شد نہ بحساب بست ونہ و نہ بحساب سی روز بینوا توجروا

**ہو المصوب** مخفی نماند کہ وفات آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم بروز دوشنبہ بماہ ربیع اول بود بالاتفاق اما آن روز کدام تاریخ بودہ پس درین باب اختلاف است آنچہ کہ بین الناس مشہور و در اکثر کتب مذکور ہست این ہست کہ روز دوشنبہ دوازدہم ربیع اول بودہ لیکن این امر ممکن نیست بدین وجہ کہ غرہ ذی حجہ سنہ ۱۰ ہجری بالاتفاق ارباب سیر وغیرہ روز پنجشنبہ بود و چون حج نبوی کہ آن را حجۃ الوداع نامند بروز جمعہ واقع گشتہ بالاتفاق پس روز جمعہ نہم ذی حجہ بود و این امر قطع نظر از تصریح ارباب سیر از روایات حدیث ہم ثابت ہست و کسے را درین باب اختلافی نیست بناءً علیہ ممکن نیست کہ دوازدہم ربیع اول سنہ ۱۱ ہجری بروز دوشنبہ واقع گردد چہ اگر ہر سہ ماہ یعنی ذی حجہ و محرم و صفر سی ۳۰ روز قرار دادہ شوند پس غرہ محرم بروز شنبہ و غرہ صفر بروز دوشنبہ و غرہ ربیع بروز چارشنبہ واقع خواہد شد برین تقدیر دوشنبہ اول ربیع اول ششم و دوشنبہ دوم سیزدہم خواہد شد و اگر ہر سہ ماہ بست ونہ روز قرار یابند غرہ محرم بروز جمعہ و غرہ صفر بروز شنبہ و غرہ ربیع اول بروز یکشنبہ

باب المناقب

خواهد شد و برین تقدیر دوشنبهٔ اول ربیع اول تاریخ دوم و دوشنبه دوم نهم خواهد شد
واگر هر سه ماه مختلف باشند پس از دو حال خالی نیست یا غره محرم بروز جمعه باشد یا بروز
شنبه بحساب نقصان ذیحجه یا کمال آن چه غره اش اتفاقاً بروز پنجشنبه بوده پس اگر
غره محرم جمعه باشد از دو حال خالی نیست محرم کامل گرفته شود و صفر ناقص یا بالعکس بر تقدیر
اول غره صفر یکشنبه و غرهٔ ربیع دوشنبه می شود و بر تقدیر دوم غرهٔ صفر شنبه
و غره ربیع دوشنبه می شود بهر دو تقدیر دوشنبه اول ربیع غره و دوشنبهٔ دوم هشتم
خواهد شد و اگر غره محرم بروز شنبه گرفته شود پس اگر محرم کامل و صفر ناقص گرفته شود
غرهٔ صفر بروز دوشنبه و غره ربیع بروز سه شنبه می شود و بعکس آن غره صفر بروز
یکشنبه و غرهٔ ربیع سه شنبه می شود بهر دو تقدیر دوشنبهٔ اول ربیع هفتم و دوشنبه
دوم چهاردهم خواهد شد و سوای این احتمالات احتمالی در عالم وقوع نیست که بران بودن
دوشنبه دوازدهم ربیع اول سنه ۱۱ هجری که سال وفات نبوی است مستقیم گردد و علمای
محققین درین باب مختلف شده اند بعضی بر مجرد اشکال کفایت کرده سکوت ساختند
چنانچه امام یافعی در تاریخ خود مرآة الجنان می نویسند قلت فیما قیل انه توفی الثانی
عشر منه اشکال من اجل انه صلی الله علیه وسلم کانت وقفته بالجمعة فی السنة
العاشرة اجماعاً فاذا کان کذلک لا یتصور وقوع یوم الاثنین ثانی عشر ربیع الاول من
السنة التی بعدها و ذلک مطرد فی کل سنة یکون الوقفة قبله بالجمعة علی کل تقدیر
من تمام الشهور و نقصانها او تمام بعضها و نقصان بعض انتهی و بعض تقدیر کمال هر سه
ماه اختیار کرده تاریخ وفات سیزدهم را مرجح ساختند چنانچه ابن رجب دمشقی در لطائف
المعارف می نویسند اختلفوا فی تعیین ذلک الیوم من الشهر فقیل کان اوله و قیل
کان ثانیه و قیل ثانی عشره و قیل ثالث عشره و قیل خامس عشره والمشهور بین
الناس انه کان ثانی عشر ربیع الاول و قد رد ذلک السهیلی و غیره بان وقفة

حجة الوداع فی السنة العاشرة وکانت الجمعة وکان اول ذی الحجة الخمیس ومتی کان
کذلک لم یصح ان یکون یوم الاثنین ثانی عشر ربیع الاول سواء حسبت الشهور
الثلثة اعنی ذا الحجة ومحرما وصفر کلها کاملة او ناقصة او بعضها کاملة وبعضها
ناقصة وانا اجیب عن هذا بجواب حسن هو ان ابن اسحق ذکر انه توفی لاثنتی عشرة
لیلة من ربیع الاول وهذا یمکن فان العرب تورخ باللیالی دون الایام ولکن لا تورخ
الا بلیلة مضی یومها فیکون الیوم تبعا اللیلة وکل لیلة لم یمض یومها لم یعتد بها
وح فیوم الاثنین الذی توفی فیه رسول الله صلعم کان ثالث عشر الشهر لکن لما لم یکن
یومه قد مضی لم یورخ بلیلته انتهی وبعضے تاریخ دوم وبعضے غره وبعضی چاردهم را
اختیار کردند ابو عبد الله محمد الزرندی المدنی در کتاب الاعلام بسیرة النبی علیه السلام
می نولیسند اتفق العلماء واهل السیر علی ان رسول الله صلعم توفی یوم الاثنین فی الربیع الاول
غیر ان اکثرهم قالوا فی الثانی عشر منه ولا یصح ان یکون یوم الاثنین ثانی عشر لاجماع
المسلمین علی ان وقفة عرفة کانت فی حجة الوداع یوم الجمعة وهو تاسع ذی الحجة و
کان اول ذی الحجة یوم الخمیس وکان اول المحرم اما الجمعة واما السبت فان کان الجمعة
فقد کان صفر اما السبت واما الاحد فان کان السبت فقد کان الربیع اما الاحد
او الاثنین وکیف ما دارت الحال علی هذا الحساب فلا یکون یوم الاثنین الثانی
عشر من الربیع بوجه وذکر الطبری عن ابن الکلبی انه توفی فی الثانی من الربیع قال
السهیلی هذا وان کان خلاف الجمهور فانه لا یبعد ان کانت الثلثة الاشهر التی قبله
من تسعة وعشرین ونقل الخوارزمی انه توفی فی اول یوم من الربیع وهذا اقرب
فی القیاس مما ذکره الطبری ونقل الاستاذ ابو سعید عبد الملک الواعظ فی کتاب
شرف المصطفی انه توفی یوم الاثنین للنصف من ربیع الاول وهذا اقرب انتهی
ودرینجا احتمالی دیگر است که در سنه در مدینه طیبه بسبب اختلاف مطالع یا امور آخر

غرہ ذی حجہ بروز جمعہ شدہ باشد و بہ تکمیل ہر سہ ماہ غرۂ ربیع در سنہ ۱۱ بروز پنجشنبہ شدہ
باشد برین تقدیر البتہ دوازدہم بروز دوشنبہ واقع خواہد شد لیکن برین تقدیر لازم
خواہد شد کہ چار ماہ متوالی بمدینہ کامل حساب کردہ شدہ باشند چہ در فتح الباری و
ارشاد الساری وغیرہ شروح صحیح بخاری مصرح است کہ غرۂ ذی قعدہ سنہ ۱۰ در
مدینہ بروز چارشنبہ بودہ و آنحضرت صلعم مع صحابہ برای حج بروز شنبہ تاریخ بست
و پنجم ذیقعدہ از مدینہ روانہ شدند و در اثنای راہ ہلال ذی حجہ بتاریخ ۲۹ ذیقعدہ
بروز چارشنبہ دیدہ شد پس اگر بحساب کمال ذیقعدہ ہلال ذی حجہ بروز پنجشنبہ
در مدینہ شدہ باشد غرہ بروز جمعہ قرار دادہ خواہد شد و بہ تکمیل ذی حجہ غرۂ محرم بروز
یکشنبہ و بہ تکمیل محرم غرہ صفر بروز سہ شنبہ و بہ تکمیل صفر غرہ ربیع بروز پنجشنبہ
خواہد شد و ہذا و ان کان نادر الوقوع لکنہ لیس بخارج عن حیز الامکان لیکن برین
تقدیر بروز چارشنبہ ہشتم صفر خواہد بود نہ بست و ہشتم صفر بالجملہ بودن بست و ہشتم
صفر روز چارشنبہ و بودن دوازدہم ربیع روز دوشنبہ بوجہ من الوجوہ صحیح
نمی تواند شد و در تاریخ سعید محمد گازرونی می نویسد ابتداء مرضہ فی اواخر صفر
لللیلتین بقیتا من صفر یوم الاربعاء و قیل للیلۃ و قیل فی مفتتح الربیع الاول
انتہی و در تاریخ خمیس میگوید فی ہذہ السنۃ کانت سریۃ اسامۃ الی
کانت یوم الاثنین لاربع لیال بقین من صفر فلما کان یوم الاربعاء بدء مرض
رسول اللہ و روی انہ ابتدأ بہ صداع فی اواخر صفر لللیلتین بقیتا من صفر
یوم الاربعاء و قیل للیلۃ و قیل بل مفتتح الربیع الاول و فی الوفاء مرض لعشر
بقین منہ و ذکر الخطابی ان ابتداءہ یوم الاثنین و قیل السبت
و قیل الاربعاء قالہ الحاکم انتہی از ہمچو اختلافات بر خذماء صفا ودع ماکدر عمل کردن
لازم است واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

| تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ٥ | محمد عبدالحی ابوالحسنات |
|---|---|

٢٥٢

**استفتا** مشتمل بر سہ سوال — **سوال اول** کیا فرماتی ہین علماے دین ومفتیان شرع متین اس صورت مین کہ زید سے ہندہ حاملہ ہوئی بوجہ حرام مگر چونکہ علم بالحمل زید کو نتھا لوگون کے پند ونصیحت سے دونون نے توبہ کرکے نکاح کرلیا پس بحکم قرآن و حدیث خواہ قول مدلل فقہا نکاح صحیح ونافذ ہوا یا نہین یا صرف بموجب قول فقہا صحیح ونافذ ہوا اور زید ہمیشہ بوجہ عدم علم بالحمل ہندہ سے جماع کرتا رہا اس صورت مین زید صرف گنہگار رہا یا نکاح بہی باطل ہوگیا بر تقدیر صحت ونفوذ یا دونون امر ہو گئے یعنے گنہگار بہی ہوا اور نکاح بہی باطل ہوگیا اور یہ امر کہ حمل قبل نکاح کے وطی سے مستقر ہوا بعد از وضع حمل شمار کرنے ایام سے معلوم ہوا اور بر تقدیر علم بالحمل زید نے وطی کیا تو کیا لازم آیا گناہ یا بطلان نکاح یا دونون بہرکیف اب زید ہندہ سے تجدید نکاح کرے یا نہین ونیز اگر نفوذ نکاح بحکم قرآن وحدیث ہے بہ تصریح تحریر فرمائیے اور اگر بموجب قول فقہا ہے تو اوس قول کے صحت کی دلیل مقنع نقل فرمائیے — **سوال دیگر** ایک عورت سنیہ منسوب ہوئی ساتھ مرد سبائی شیعہ کے مگر بوقت ایجاب وقبول بوجہ تشیع ودیگر عیوب اوس مرد کے نہ زبان سے قبول کیا اور نہ دل سے مگر بوجہ غایت شرم وغیرت کے بوقت رخصت دم بخود رہی نبولی اس صورت مین نکاح صحیح ہوا یا نہین اس عورت سنیہ کا مگر بعد دو ایک مہینے کے نااتفاقی ظاہر ہوئی وتا زندگی قائم رہی اور بعد مرنے کے عورت نے قبل گذرنے ایام عدت کے اس خیال سے کہ مینے تو نکاح قبول ہی نہین کیا عدت کیا بیٹھون دوسرے مرد سے نکاح کرلیا تو نکاح صحیح ہوا یا نہین اب پہر تجدید نکاح کرے اور تجدید نکاح کرے تو اب اسر نو اوس مرد شیعہ کے مرنے کی عدت بیٹھے یا نہین حالانکہ مرے ہوئے دو تین سال ہو گئے یا اب عدت کے بیٹھنے کی ضرورت

نہین ہے بلا عدت نکاح کرے **سوال سوم** کسی شخص کی منکوحہ نے اگر شرک کیا خواہ
کفر تو نکاح ٹوٹ جاتا ہے یا نہین بر تقدیر ٹوٹ جانے کے توبہ کرنے سے مثل
ایمان کے عود کر آتا ہے یا نہین عود کرتا تجدید نکاح کی ضرورت پڑتی ہے بینوا توجروا
**ہو المصوب جواب سوال اول** نکاح صحیح ہو گیا اور زید وطی کرنے سے بعد
نکاح کے گنہگار نہین ہوا اور اب حاجت تجدید نکاح کی نہین ہے رد المحتار مین ہے
وصح نکاح حبلی من زنا عندهما وقال ابو یوسف لا یصح والفتوی علی قولهما کما فی
القهستانی انتهی اور در مختار مین ہے لو نکحها الزانی حل له وطیها اتفاقا انتهی
**جواب سوال دوم** اوس عورت نے اگرچہ بوقت نکاح قبول نہ کیا لیکن جب شوہر کی
مجامعت و خلوت پر بلا اکراہ راضی رہی وہ نکاح جائز ہو گیا بحر الرائق مین ہے لو خلا بها
برضاها هل یکون اجازة عندی ان هذا اجازة انتهی اور رد المحتار مین ہے
التمکین من الوطی کالاقرار انتهی اور جب نکاح جائز ہوا بعد فوت شوہر کے اوس پر
عدت واجب ہوئی اور قبل گذرنے ایام عدت کے جو اوسنے نکاح کر لیا وہ نکاح
فاسد ہو گیا اب اس نکاح کا فسخ کرنا دونون پر اور شوہر ثانی کا ایسا لفظ کہنا جس سے
مضمون ترک کا سمجھا جاوے جیسے ترکتک یا خلیت سبیلک واجب ہے اور
بعد اس فسخ کے عورت پر لازم ہے کہ عدت مثل عدت طلاق کے بیٹھے در مختار
مین ہے ولکل واحد منهما فسخه دخل بها او لا فی الاصح خروجا عن المعصیة
بل یجب علی القاضی التفریق بینهما وتجب العدة بعد الوطی لا الخلوة للطلاق
لا للموت من وقت التفریق او متارکة الزوج انتهی اور رد المحتار مین ہے تقدم
فی باب المهر ان الدخول فی النکاح الفاسد موجب للعدة ومثله فی البحر بالتزوج
بلا شهود و نکاح المعتدة انتهی ملخصا بعد تمام عدت کے پھر شوہر ثانی کو اختیار
تجدید نکاح کا ہے اور عورت کو اب عدت موت شوہر اول کی بسبب تمادی ایام کے

ضرورت نہین ہے جواب سوال سوم شرک و کفر منکو حہ سے نکاح ٹوٹ جاتا ہے
بعد توبہ و ایمان کے تجدید نکاح لازم ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؏ | محمد عبد الحی ابو الحسنات

سنہ ۲۵۳
**استفتا سوال** جو چیزین اپنی لڑکی کو جہیز مین دیتے ہین مستحق اونکا
کون ہوگا شوہر یا اوسکے والدین

**ہو المصوب** جس بلدہ مین یہہ عرف ہو کہ اشیاء جہیز کی بطور تملیک کے دیجاتی
ہین نہ بطور عاریت کے جیسا کہ اکثر بلاد ہند مین وہان وہ چیزین ملک لڑکے کی
ہونگی درمختار مین ہے جہز ابنته ثم ادعی ان ما دفعه لها عارية وقالت هو
تمليك او قال الزوج ذلك بعد موتها ليرث منه وقال الاب او ورثته بعد
موته عارية فالمعتمد ان القول للزوج ولها اذا كان العرف مستمرا ان الاب يدفع
مثله جهازا لا عارية انتهى پس اون چیزون کی مستحق وہ لڑکی ہوگی اور بعد وفات
اوسکے جملہ ورثہ پر بحسب حصص شرعیہ تقسیم ہوگی واللہ اعلم - حررہ محمد عبد الحی عفی عنہ

سنہ ۲۵۴
**استفتا سوال** ما قولكم ايها العلماء المتورعون والمنصفون في حق
رجال عام او خاص يذكرون الله بارادة الوصول الى الحقيقة قياما وقعودا و
يتواجدون ويهتزون ويرقصون في حالة الذكر ويتصفق رجل للاشارة
او لتهييج الذكر هل يجوز هذا الفعل ام لا افتونا بالصواب واسقونا بالجواب توجروا
بالاجرين وتكرموا في الدارين

**ہو المصوب** ذكر الله تعالى حسن على كل حال وقد كان رسول الله صلى الله
عليه وسلم يذكر الله في كل احيانه اخرجه ابو داود وغيره وقال الله جل وعلا
في كتابه في وصف اولي الالباب والمتفكرين في خلق السموات والارض
الَّذِينَ يَذْكُرُونَ اللهَ قِيَامًا وَقُعُودًا وَعَلَىٰ جُنُوبِهِمْ الآيه لكن التوحيد

والاهتزاز والرقص والتصفيق وامثال ذلك ان صدرت من الذاكر فی حالة الطرب
والخروج عن حيز الاختيار وغلبة الشوق غلبة اخرجته عن حيز الخبرة فهو فی ذلك معذور وغير
ملام واما ارتكاب هذه الامور مع الاختيار فلا يجوزه الشرع ولا يرخص لهذه الامور
قال فی نصاب الاحتساب للسنامی الحنفی لا يجوز الرقص والسماع ومن اباحه
من المشائخ فذلك للذين صارت حركاته حركات الارتعاش وانه ليس له ايضا فی
الشرع رخصة وذكر فی العوارف انه لا يليق بمنصب المشائخ الذين يقتدی بهم لانه
يشبه اللهو انتهى وفی الامتاع فی احكام السماع لجعفر بن تغلب الادفوی الشافعی
ذهبت طائفة الی التفرقة بين ارباب الاحوال الذين يقومون بوجد فيجوز لهم الرقص
ويكره لغيرهم وهذا ما اورده الاستاذ ابو منصور واشار اليه القاضی حسين فی
تعليقه والغزالی فی الاحياء انتهى وفی تبعيد الشيطان مختصر كتاب ابن القيم الحنبلی
المسمى باغاثة اللهفان عن مصائد الشيطان قال ابن عباس كانت قريش يطوفون
بالبيت عراة ويصفرون ويصفقون وقال مجاهد كانوا يعارضون النبی صلعم فی
الطواف ويصفرون ويصفقون يخلطون عليه طوافه وصلوته فالمتقربون الی
الله بالصفير والتصفيق اشباه النوع الاول والمخلطون به على اهل الصلوة والذكر
والقرأة اشباه النوع الثانی انتهى وفيه ايضا لم يشرع الله التصفيق للرجال عند
الحاجة فی الصلاة بل امروا بالعدول الی التسبيح فكيف اذا فعلوه لا لحاجة انتهى
وفی الدرة المنيفة شرح الجواهر المنيفة والبزازية ورد المحتار وغيرها من كتب الحنفية
الرقص والغناء الذی يفعله متصوفة زماننا عند الذكر حرام انتهى والكلام
فی هذا البحث طويل مشروح فی كتب الفقه والحديث وفيما ذكرناه كفاية لارباب البصيرة
والله اعلم بالصواب حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله
عن ذنبه الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۲۵۵

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین کہ ذات باری تعالی کو فقط عرش ہی پر سمجھے یعنے موجود سمجھے یا مستقر سمجھے یا جو کچھہ جانین اور ماسوا فوق العرش کوئی چیز کو مخلوقات آلہی سے بذات باری تعالی محیط نہ جاننا بلکہ یہہ کہنا کہ فقط علم آلہی ساری اشیا کو محیط ہے اور ذات اوسکی فقط عرش ہی پر ہے اور دوسری جگہہ نہین یہہ عقیدہ اہل سنت کا ہے یا نہین اور جو معتقد اس عقیدے کا ہو نماز پیچھے اوسکے ادا کرنا جائز ہے یا نہین و آین ہم تحریر فرمایند کہ ایشایان این عقیدہ را منسوب بحنابلہ می گویند فی الحقیقت عقائد حنابلہ ہمچنین ہست یا نہ

**ہو المصوب** ذات پروردگار کو عرش پر سمجھنا بدون بیان کیفیت استوا اور اوسکے علم کو محیط تمام عالم سمجھنا اور آیات معیت وقرب وغیرہ کو قرب ومعیت علمی پر حمل کرنا مذہب اہل سنت کا ہے اور معتقد اس مذہب کے پیچھے نماز درست ہے بلا کراہت شرح حکمت نبویہ مین ہے نعتقد انہ علی العرش مستو علیہ استواء امتزھا عن التمکن والاستقرار وانہ فوق العرش ومع ذلک ھو قریب من کل موجود ھو اقرب من حبل الورید ولا یماثل قربہ قرب الاجسام انتہی اور سیر النبلا مین ہے قال اسحق بن راھویہ اجمع اہل العلم علی انہ تعالی علی العرش استوی وھو یعلم کل شئ فی اسفل الارض السابعۃ انتہی اور جامع ترمذی مین بعد ذکر حدیث لو انکم دلیتم بحبل الی الارض السفلی لھبط علی اللہ ثم قرء رسول اللہ صلعم ھو الاول والآخر والظاہر والباطن وھو بکل شئ علیم مرقوم ہے قرأۃ ھذہ الآیۃ تدل علی انہ اراد یھبط علی اللہ علی علم اللہ وقدرتہ وسلطانہ وعلم اللہ فی کل مکان وھو علی العرش کما وصف نفسہ فی کتابہ انتہی اور یہہ جو مشہور ہے کہ یہہ مذہب حنابلہ کا ہے غلط ہے بلکہ یہہ مذہب جمہور محققین حنفیہ وشافعیہ وحنابلہ ومالکیہ ومحدثین وغیرہم کا ہے البتہ بعض حنابلہ استوا مع بیان الکیفیۃ کے قائل ہوئے ہین

اور استقرار پروردگار کو مثل استقرار مخلوقات کے سمجھتے ہین یہہ مذہب مردود ہے والتفصیل یستدعی بسطاً بسیطاً وفیما ذکرناہ کفایۃ واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ۵ ۵ ۵

۲۸۶

**استفتا** زید کہتا ہے رب العالمین کی ذات پاک کو کسی جگہہ مین معین نہین کہہ سکتا کہ عرش پر ہے یا زمین پر یا آسمان مین اور اسکے خلاف عقیدہ کرنا خلاف عقیدۂ اہل سنت ہے ذات پاک اوسکی بالکل مخلوقات کو اوسکے از عرش تا فرش محیط ہے اور یہی عقیدہ اہل سنت ہے اور ہم نہین کہہ سکتے اس بات کو کہ رب العالمین یہان یا وہان کہان ہے کوئی جگہہ ہم اوسکی تعین نہین کہہ سکتے اور ہر مخلوقات کو از عرش تا فرش اور سب اشیا کو پروردگار کی ذات و علم کے ساتہہ نسبت واحد ہے البتہ کوئی سرفراز اور صفت سے اور کوئی دوسری صفت سے ممتاز ہے اتنا فرق ہے اور رب العالمین کی کوئی جہت معین ٹہرا نہین سکتا اور احاطہ اور قرب اور معیت رب العالمین کی مین نہین کہہ سکتا کہ کیسی ہے اور اوسکے کیا معنی ہین اور کیا اوسکی مراد ہے فقط ایمان اسقدر ہے کہ جو کچہہ رب العالمین کا ارادہ ہے اوسی پر ایمان لائے اور یہی عقیدہ اہل سنت کا ہے - اور عمرو یہہ کہتا ہے ذات باری تعالی بلا کیفیت خاص کر عرش ہی پر ہے نہ مثل جسم کے اوپر جسم کے کیونکہ وہ جسم نہین ہے اور باوجود عرش پر ہونے کے بذاتہ و علمہ و قدرتہ سبکو محیط ہے اور سب سے قریب ہے اور سب کے ساتہہ جیسا اوسکو لائق ہے بلا تشبیہ جیساکہ آفتاب فلک چہارم پر ہے اور سبکے ساتہہ ہے اور رب العالمین زمین و آسمان مین نہین ہے بلا تشبیہ جیساکہ آفتاب زمین مین نہین ہے اور ساتہہ ہے البتہ بعلمہ و قدرتہ سبکو ایک طرح برابر دیکھتا اور جانتا اور سنتا ہے اور جتنی صفتین اللہ تعالی کی کتاب و سنت مین ہین جیسے فوق العرش ہونا دیکھنا سننا جاننا

اوترنا خوش ہونا غصہ ہاتھہ منہ نفس وغیرہ سب کے معنے معلوم اور کیفیت متشابہ ہے
یعنے مثل فوقیت دیکھنے سننے جاننے اوترنے خوش ہونے غصہ ہونے ہاتھہ منہ نفس
وغیرہ اوسکی مخلوقات کے نہین ہے بلکہ کیفیت اوسکی اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے جیسے
اللہ تعالیٰ کی بیشک ایک ذات ہے مگر نہ مثل ذات مخلوقات کے اوسیکے مناسب
اوسکی سب صفتین ہین نہ مثل صفات مخلوقات کے اور جتنے صفات سے کتاب و سنت
مین اللہ تعالیٰ کی تنزیہہ ہے اوس سے منزہ ہے غرض اثباتاً نفیاً پیروی کتاب و سنت
کی ضرور ہے اور زیادتی وکمی موجب ضلالت ان دونون عقیدون مین موافقت
اہل سنت والجماعت کے کسکا عقیدہ رکھتا ہی بینوا توجروا ۵

ہو المصوب اہل سنت کی رای اس باب مین مختلف ہے اگرچہ بعض مثل قول زید
کے بہی لکھہ گئے ہین مگر صحیح و مذہب جمہور محققین و ائمہ متبوعین و محدثین وغیرہم مثل
قول عمرو کے ہے ابو شکور حنفی تمہید مین لکھتے ہین سئل مالک عن قولہ تعالیٰ الرحمن
علی العرش استوی کیف استوی فقال الاستواء غیر مجہول والکیف غیر معقول
والایمان بہ واجب والسوال عنہ بدعۃ وما اراک الا ضالا فامر بہ فاخرجوہ
فاذا ہو جہم بن صفوان وقال ابو مطیع البلخی سألت ابا حنیفۃ فی من قال
لا ادری این اللہ فقال ابو حنیفۃ انہ یکفر لانہ خالف النص واللہ یقول الرحمن
علی العرش استوی اقرؤہا وآمنوا بہ فقال ابو مطیع کیف استوی قال آمنوا
بہ کما جاء الجواب انتہی اور حکمت نبویہ مین ہے لہ ید ووجہ ونفس کما ذکر اللہ
فی القرآن ولا یقال ان قدرتہ ہو یدہ لان فیہ ابطال الصفۃ وہو قول اہل
القدر والاعتزال ولکن یدہ صفۃ لہ بلا کیف انتہی اور سیر النبلاء مین ہے
قال حرب الکرمانی قلت لاسحق بن راہویہ ما تقول فی قولہ تعالیٰ ما یکون من
نجوی ثلاثۃ الا ہو رابعہم کیف تقول فیہ قال حیث ما کنت فہو اقرب الیک

من حبل الورید وھو بائن من خلقه وا بین شئ فی ذلك قوله الرحمن علی العرش استوی انتھی اور نہی اوسمین ہے قال السراج سمعت اسحق بن راھویه یقول دخلت علی طاھر بن عبد اللہ وعندہ منصور بن طلحة فقال لی القول ان اللہ ینزل کل لیلة قلت تؤمن به اذا انت لا تؤمن ان لك ربا فی السمآء لا تحتاج ان تسألنی عن ھذا قلت ھذہ الصفات من الاستواء والنزول والاتیان قد صحت بھا النصوص ونقلھا الخلف عن السلف ولم یتعرضوا لھا برد ولا تاویل بل انکروا علی من اول مع الاتفاق علی انھا لا تشبه نعوت المخلوقین وان اللہ لیس کمثله شئ انتھی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

## استفتا ۲۵۷

اطاعت زوجه کو شوھر کی کسقدر چاھیئے اور اگر شوھر عورت کو منع کرے کہ تم اپنے پھوپھیرے یا میرے بھائی کے سامنے نہو اور اوسکے والدین کہتے ھون کہ تم سبکے سامنے ھو اسوقت کسکی اطاعت کرے اور اگر زوجه اپنے میکے گئی ھو اور وھان سے شوھر کے مکان پر آنے کا قصد نکرے تو شوھر کو اختیار اوسکے لانے کا ہے یا نہین بینوا توجروا

ھو المصوب زوجه کو اطاعت شوھر کی جمیع امور شرعیه مین چاھیئے شرح شرعة الاسلام مین ہے وعلیھا ان تطیع زوجھا فی الامور الشرعیة ولو امرھا ان تنقل الحجر من جبل وان لا تخرج من بیته الا باذنه انتھی اور جب عورت میکے سے نہ آتی ھو تو اوسکو جبراً شوھر لا سکتا ہے اور شوھر کی اطاعت درباب پردہ کے غیر محارم سے مقدم ہے رد المحتار مین ہے الذی ینبغی تحریرہ ان یکون له منعھا عن کل عمل یؤدی الی تنقیص حقه او ضررہ او الی خروجھا من بیته انتھی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ

استفتا ما قولکم مدظلکم اندرین صورت کہ زید شوہر ہندہ نے وفات کیا
ہندہ تین مہینے کئی روز عدت مین رہی پہر کسی وجہ سے اوسی مدت عدت ہی مین
ہندہ مذکورہ نے عمرو سے عقد ثانی کر لیا عمرو بارہ تیرہ روز ساتھ ہندہ کے خلوت مین رہا اور
اوس سے وطی بہی واقع ہوئی پس جب لوگ معترض ہوئے عمرو پر کہ تمنے اندر
عدت کے نکاح کیا کیونکر صحیح ہوا ایسا نہ چاہیئے تفریق کر لو بعد گذرنے ایام عدت
کے تجدید نکاح کر لینا پہر عمرو نے کسی اہل علم سے بہی دریافت کیا تو یہی جواب
دیا اوس اہل علم نے کہ تفریق کر لو بعد گذرنے مدت عدت کے تجدید نکاح ضرور کر لینا پہر
عمرو نے یہہ بات سنتے ہی قاضی تو وہان نتہا کہ تفریق کرا وے خود بخوف خدا
ہندہ سے جدا ہو گیا اور تفریق کر لی اور یون کہا ہندہ سے کہ یہہ نکاح صحیح نہین
ہوا بعد انقضای ایام عدت تجدید نکاح کرینگے تم سے جب حلال ہوگی تم ہم پر پہر
اوس وقت سے تا گذرنے ایام عدت ہمیشہ جدا رہا عمرو نے ہندہ سے پہر جب ایام
عدت کے گذر گئے تو تجدید نکاح کر لیا مگر عمرو کی تفریق کی عدت نہین بیٹہی ہندہ
یہہ نکاح صحیح ہوا یا نہین اور اس نکاح سے کئی لڑکے بہی ہین ایہہ لڑکے کیسے قرار
دیئے جاوینگے ولد الزنا یا غیر اسکے و بحکم قول حضرت علی رض فاذا انقضت عدتہا
الاول تزوجہا الآخر ان شاء معلوم ہوتا ہی کہ نکاح صحیح ہو گیا اور اولاد اوسکی
ولد الزنا نہ قرار پاوے گی کیونکہ اس قول مین زوج ثانی کی تفریق کی عدت بیٹہنے
کا حکم نہین ہے اور یہہ قول خاص اسی مادہ مین ہے نقل کیا اسکو صاحب مجلی
شرح موطا نے ضمن مین شرح قولہ لا یجتمعان الخ کے اور یہہ عبارت متن موطا
کی ہے اور قول حضرت عمر رض کا چنانچہ الفاظ عبارت متن و شرح کے بعینہ نقل
وارسال خدمت کرتا ہون وہا ہذا ان قال عمر بن خطاب ایما امرأۃ نکحت

کتاب النکاح

فی عدتها فان کان زوجها الذی تزوجها لم یدخل بها فرق بینهما ثم اعتدت
بقیة عدتها من زوجها الاول ثم کان الآخر خاطبا من الخطاب وان کان
دخل بها فرق بینهما ثم اعتدت بقیة عدتها من الاول ثم اعتدت من
الآخر ثم لا یجتمعان ابدا قال وقال سعید بن المسیب لها مهرها بما استحل منها
انتهی عبارة المتن وعبارة المحلی هکذا قوله ثم لا یجتمعان ابدا زجرا له وسیاسة
فی حقهما جزاء سرعة مبادرتهما الیه قبل انقضاء عدتها وهذا مما تفرد به عمر وعامة
اهل العلم علی انه تحل له بعد الخروج عن العدة قال محمد وبلغنا ان عمر رجع عن هذا
القول الی قول علی ان الحسن بن عمارة عن الحکم بن عیینة عن مجاهد قال رجع عمر
الی قول علی فی التی تزوج فی عدتها وذلک ان عمر قال اذا دخل بها فرق بینهما ولم
یجتمعا ابدا واخذ صداقها فجعلها فی بیت المال فقال علی لها صداقها بما استحل
من فرجها فاذا انقضت عدتها من الاول تزوجها الآخر ان شاء فرجع عمر
قول علی رضا اب جو امر حضور کے نزدیک صاف صاف مدلل بہ برہان حق قرار
پاوے ارشاد ہو کہ بموجب اوسکے تعمیل کیجاوے یعنے اگر یہہ نکاح بہی ہندہ
کا ساتہہ عمرو کے جو بعد انقضای عدت کے شوہر اول سے بطور تجدید ہو
صحیح ہو پہر اب تفریق کرائی جاوے اور اس تفریق کے عدت بیٹہے
کے بعد ازان تجدید نکاح کرائی جاوے اور صحیح ہو گئی ہو تجدید نکاح تو
ثابت فرماکر مع دستخط و مہر خود مرحمت فرمایئے کہ مین صاف صاف لوگون
سمجہادون اور اس محنت کا اجر خدا سے لیجیئے

ہو المصوب عمرو کا نکاح کہ صحیح ہو گیا اور بعد گذرنے ایام عدت شوہر
کے جو اوسنے نکاح کر لیا قبل گذرنے ایام عدت تفریق کے وہ نکاح صحیح ہے
اسوجہ سے کہ عدت تفریق کی بہ نسبت دوسرے شخص کے واجب ہے نہ

اوسی شخص کے یعنے اگر بعد تفریق عمرو کے کوئی اور شخص چاہتا کہ اوس سے نکاح کرے اوسکو بدون گذرنے ایام عدت تفریق کے نکاح ناجائز تھا اور عمرو نے کہ صاحب تفریق ہے جب قبل گذرنے اون ایام کے نکاح کیا تو جائز ہوگیا اور اولاد اس نکاح کی اولاد حلال ہین ملا علی قاری شرح موطاء امام محمد مین تحت قول حضرت علیؓ کے فاذا انقضت عدتها من الاول تزوجها الآخر ان شاء کے لکھتے ہین اذ لا عدة ثانیة بالنسبة الیه فان اراد ثالث ان یتزوجها فلا یجوز حتے تخرج من عدة الثانی ایضا انتهی واللہ اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی

محمد عبد الحی ابو الحسنات

۲۵۹

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ حجرۂ مسجد جو صحن مین یعنے چبوترہ مسجد مین واقع ہے اور ہنگام نماز جماعت مصلی محاذی حجرۂ مسجد کے کھڑی ہوتی ہے اوس حجرہ مین ایک شخص کاروبار تجارت کرتا ہے اور اکثر کفار و مشرکین واسطے خرید و فروخت اسباب کے صحن مسجد مین ہوکر اوس حجرہ مین جایا کرتے ہین کیونکہ اوس حجرہ مین جانے کی اور کوئی راہ نہین علاوہ برین مسجد کا اسباب و غیرہ رکھنے کی سوای حجرہ کے اور کوئی جگہہ نہین ہے لہذا اسباب کی حفاظت بخوبی نہین ہوسکتی ہے یا کوئی مسافر خواہ طالب علم اوس مسجد مین آوے تو سوای مسجد کے حجرۂ مذکورہ مین بباعث رکھنے اشیاء تجارت کے قیام نہین کرسکتا ہے پس ایسا فعل جائز ہے یا نہین

**ہو المصوب** اگر وہ حجرہ داخل مسجد ہے تو اوسمین خرید و فروخت کرنا خصوصًا اسباب تجارت رکھنے کے ساتھہ مکروہ ہے در مختار مین ہے ویکره کل عقد الا المعتکف بشرطه انتهی رد المحتار مین ہے قوله بشرطه هو ان لا یکون للتجارة بل یکون ما یحتاجه لنفسه او عیاله بدون احضار السلعة انتهی اور

درمختار مین باب الاعتکاف مین ہے وکرہ ای تحریما احضار مبیع فیہ کما کرہ فیہ مبایعۃ غیر المعتکف مطلقا للنہی انتہی ردالمحتار مین ہے قولہ مطلقا ای سواء احتاج الیہ لنفسہ او عیالہ او کان للتجارۃ احضرہ او لا انتہی اور جامع ترمذی مین مروی ہے ان رسول اللہ نہی عن الشراء والبیع فی المسجد انتہی اور کفار کا مسجد مین داخل ہونا اگرچہ حنفیہ کے نزدیک درست ہے لیکن راستہ بنانا کسی جزو مسجد کو اور اوسمین آمد و رفت کرنا کاروبار دنیا کیواسطے نہین جائز ہے درمختار مین ہے وکرہ تحریما اتخاذہ طریقا لغیر عذر انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی

عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

۳۷۶

**استفتا** ہندہ دائنہ نے زر قرضہ مندرجہ دستاویز جسمین جائداد غیر منقولہ مستغرق ہے جو ذمگی زید وغیرہ چند مدیونون کے اوسکا یافتنی ہے بنام اپنے بیٹے بکر نابالغ مسلمان کے اس عبارت و مضمون سے ہبہ بلا عوض کیا کہ زر قرضہ مندرجہ دستاویز مذکورہ ہبہ کرتی ہون و دیدیتی ہون قبضہ اور استحقاق مالکانہ اپنا اوس جائداد سے اوٹھا لیا اور اپنی جانب سے ایک شخص غیر کو قوم ہنود سے سربراہ کار و ولی اوسکا مقرر کرکے اوسی دستاویز ہبہ نامہ مین ولی مذکور کو اختیار وصول زر مذکور کا اور اوسکے محاصل سے پرورش و تعلیم نابالغ کا دیا اور ہنوز زر مذکور وصول نہین ہے اور اوسی دستاویز مذکور مین یہہ بہی لکہا کہ کاش پسر مذکور فوت ہو جاوے تو فیمابین چار دختران ہماری کے جو اوسوقت زندہ اور قائم رہین زر مذکور بحصۂ مساوی تقسیم ہوگا تو ایسی صورت مین دستاویز مذکور ہبہ نامہ متصور ہوگی یا وصیت نامہ اگر وصیت نامہ ہو تو وصیت بمقابلہ وارثہ کی جائز ہوی یا ناجائز ہے اور اگر ہبہ نامہ ہو تو ایسے ہبہ سے واہبہ کو اختیار رجوع و عود کا حاصل ہو سکتا ہے یا نہین بینوا توجروا

الجواب وہو الموفق للصواب جواب سے پہلے ایک امر کا گذارش کرنا
ضرور ہے وہ یہہ کہ چونکہ ہبہ شرعی عبارت ہے تملیک عین سے یعنے عین کا
مالک کر دینا جیسا کہ تنویر الابصار مین ہے تملیک العین مجاناً اور جیسا کہ دُرر
مین ہے الھبة ھی تملیک العین بلا عوض علی مانقلہ مولانا عبد الحی اللکنوی
سلمہ اللہ العلی فی حاشیة الھدایة اور عین غیر دین ہے بنا بر علیہ تملیک دین
قیاساً باطل اور ناجائز ہوگی لیکن اگر واہب دین موہوب لہ کو دین موہوب کے
قبضہ کرنے پر مسلط کر دیوے اور موہوب لہ اوس دین پر قبضہ کر لیوے تو
اس نظر سے کہ اب دین مذکور بعد قبضہ کے عین ہو جاوے گا اور تملیک عین
متحقق ہو جاویگی تملیک مذکور استحساناً صحیح اور جائز ہو جاویگی اور یہہ ایسا
تصور کیا جاوے گا کہ گویا جب موہوب لہ نے دین مذکور پر قبضہ کر لیا اوسوقت
واہبہ نے ہبہ کیا چنانچہ در مختار مین ہے واما تملیک الدین من غیر من
علیہ الدین فان امرہ بقبضہ صحت لرجوعھا الی ھبة العین الخ اور رد المحتار
مین ہے قولہ (واما تملیک الدین الخ) جواب عن سوال مقدر ھو ان تقییدہ بالعین
یخرج تملیک الدین من غیر من علیہ الدین مع انہ ھبة فیخرج عن التعریف فاجاب
بانہ کان عیناً مآلاً فالمراد بالتعریف ما کان عیناً حالاً او مآلاً الخ
اور غایة الاوطار ترجمہ اردو در مختار مین ہے واما تملیک الدین من غیر
من علیہ الدین فان امرہ بقبضہ صحت لرجوعھا الی ھبة العین اور دین کی
تملیک تو غیر مدیون کو اگر صاحب دین نے اوسکو دین قبض کرنے کا امر کیا ہو تو
صحیح ہے بسبب راجع ہونے ہبہ دین کے ہبہ عین کی طرف م یہہ جواب ہے اس
سوال مقدر کا کہ ہبہ کی تعریف مین تو تملیک عین داخل ہے تو چاہیئے کہ دین
مذکور کی تملیک کو ہبہ نکہیئے اسکا جواب شارح نے یون دیا کہ جب صاحب دین نے

اوسکو قبض دین کا امر کیا اور اوسنے دین پر قبضہ کیا تو دین عین ہو گیا تو تملیک عین
متحقق ہو گئی آہ اور جب یہہ بات معلوم ہو گئی تو اب اصل سوال کا جواب لکھا جاتا ہے کہ
ہبہ مذکور صورت مسئولہ مین باطل اور ناجائز ہے اور دستاویز مذکور ہبہ نامہ نہین ہے
اسلیئے کہ ہبہ مذکورہ تملیک دین ہے غیر مدیون کو اسواسطے کہ ہندہ نے اپنے زر
قرضہ مندرجہ دستاویز جو ذمگی مدیون کے ہے اپنے بیٹے نابالغ کو ہبہ کیا ہے
اور ایسی ہبہ کی صحیح اور جائز ہونے کے لیئے یہہ شرط ہے کہ واہب موہوب لہ کو
دین موہوبہ کے قبض کرنے پر صراحۃ مسلط کرے اور یہہ شرط صورت مسئولہ مین مفقود
ہے بنا بر علیہ ہبہ مذکورہ باطل اور ناجائز ہے چنانچہ ایک عبارت درمختار کی اسی
مضمون کی گذر چکی اور نیز درمختار مین ہے تملیک الدین ممن لیس علیہ الدین
باطل الا فی ثلث حوالۃ ووصیۃ واذا سلط ای المملک غیر المدیون علی قبضہ ای
الدین فیصح حینئذ الخ اور ردالمحتار مین ہے (قولہ ولا یجوز من غیرہ) ای لا یجوز تملیک
الدین من غیر من علیہ الدین الا اذا سلطہ علیہ واستثنی فی الاشباہ من ذلک
ثلث صور الاولی اذا سلطہ علی قبضہ فیکون وکیلا قابضا للموکل ثم لنفسہ الثانیۃ
الحوالۃ الثالثۃ الوصیۃ الخ اور نیز درمختار مین ہے ومنہ مالو وھبت من ابنہا
ما علی ابیہ فالمعتمد الصحۃ للتسلیط الخ وفی ردالمحتار (قولہ وما علی ابیہ) ای
وامرتہ بالقبض بزازیہ مدنی (قولہ للتسلیط) ای اذا سلطہ علی القبض کما یشیر
الیہ قولہ ومنہ الخ وفیہ ایضا فقول الشارح للتسلیط ای التسلیط صریحا لا حکما کانہ
کما فہمہ السائحانی وغیرہ الخ اور نیز درمختار مین ہے فی الخانیۃ وھبت المہر
الصغیر الذی من ھذا الزوج الصحیح انہ لا تصح الہبۃ الا اذا سلطت ولدھا علی
القبض فیجوز ویصیر ملکا للولد اذا قبض الخ اور نیز ردالمحتار مین ہے قال
فی البحر عن المحیط ولو وھب دینا لہ علی رجل وامرأۃ ان یقبضہ فقبضہ جازت

صفحہ ۴۹۴ چھاپہ دہلی فصل ۲ من کتاب الہبۃ

استحسانا وان لم یاذن بالقبض لم یجز الخ اور محیط مین ہے واما ھبتہا علی الناس
فہو ھبۃ الدین من غیر من علیہ الدین وھبۃ الدین من غیر من علیہ الدین اذا سلطہ
علی القبض وقبض صحیح استحسانا اور فصول عمادیہ مین ہے ذکر فی الصغری
فی کتاب الھبۃ ھبۃ الدین من علیہ الدین لا یصح الا اذا وھبہ واذن لہ بالقبض
فقبضہ جاز وذکر فی العدۃ وان لم یامر بالقبض لا یجوز والبنت لو وھبت
مہرھا من ابیھا ان امرتہ بالقبض جاز الخ اور فتاوی قاضی خان مین ہے
امرأۃ لھا مھر علی زوجھا وھبت المھر لابنھا الصغیر الذی من ھذا الزوج الصحیح
انہ لا یصح ھذہ الھبۃ لان ھبۃ الدین من غیر من علیہ الدین لا تجوز الا اذا وھبت
وسلطت ولدھا علی القبض فیجوز ویصیر ملکا للولد اذا قبض الخ اگر یہہ کہا جاوے
کہ واہبہ نے ایک شخص کو موہوب لہ یعنے بکر نابالغ کا ولی اپنی جانب سے مقرر کرکے
اوس ولی کو دین موہوبہ کے قبضہ کرنے پر صراحۃ مسلط کیا اور حکم دیا ہے اور ولی
مذکور کو قبضہ کرنے پر صراحۃ مسلط کرنا اور حکم دینا عین موہوب لہ یعنے نابالغ مذکور کو
مسلط کرنا اور حکم دینا ہے پس شرط صحت وجواز ہبہ مذکورہ کہ واہب کا موہوب لہ
کو دین موہوب کے قبضہ کرنے پر مسلط کرنا ہے صورت مسئولہ مین متحقق ہوئی
پس چاہیئے کہ ہبہ مذکورہ صحیح اور جائز ہو۔ تو جواب اوسکا اولا یہہ ہے کہ واہبہ نے
جس شخص کو جن امور مین ولی نابالغ مذکور کا مقرر کیا ہے اون امور مین خود ہی
ولایت نہین رکھتی ہے جیسا کہ آیندہ معلوم ہوگا تو اون امور مین دوسرے
کو اپنی جانب سے کیونکر ولی مقرر کرسکتی ہے اور ثانیا یہہ کہ واہبہ نے جس شخص کو
ولی موہوب لہ یعنے نابالغ مذکور کا مقرر کیا ہے وہ شخص ولی اوسکا نہین ہو سکتا
دو وجہ سے ایک یہہ کہ وہ شخص قوم ہنود سے ہے اور ہندو شخص مسلمان لڑکے
کا ولی نہین ہو سکتا اسلیئے کہ کافر کو مسلمان پر ولایت نہین چنانچہ ہدایہ مین ہے

ولا ولایة للکافر علی مسلم لقوله تعالی ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلا
ولهذا لا تقبل شهادته ولا یتوارثان الخ اور نیز ہدایہ مین ہے لانه لا شهادة للکافر
علی المسلم الخ اور حاشیہ مولانا آلہ داد مین ہے قوله لا شهادة للکافر الخ اذ لا ولایة
له علیه قال اللہ تعالی ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلا الخ اور نیز ہدایہ
مین ہے وبخلاف شهادة الذمی علی المسلم لانه لا ولایة له بالاضافة الیه الخ
اور فتاوی عالمگیری مین ہے ولا ولایة لصغیر ولا مجنون ولا کافر علی مسلم
ومسلمة کذا فی الحاوی الخ اور قاضیخان مین ہے لا ولایة للصبی والمجنون ولا
المملوک ولا الکافر علی المسلم الخ اور مستخلص شرح کنز مین ہے لا ولایة لعبد
وصغیر ومجنون وکافر علی مسلمة اما العبد فلانه لا ولایة له علی نفسه والولایة
علی الغیر بناء علی الولایة لنفسه وکذلک الصغیر والمجنون لعدم الولایة علی
النفس واما الکافر فلقوله تعالی ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین سبیلا الخ
اور تبیین شرح کنز مذکور مین ہے لا شهادة للکافر علی المسلم لقوله تعالی ولن یجعل اللہ
للکافرین علی المؤمنین سبیلا لان اللہ تعالی نفی الولایة لهم عن المسلمین والشهادة من باب
الولایة الخ اور رد المحتار مین ہے (قوله لعدم الولایة) تعلیل للمفهوم یعنی ان الکافر
لا یلی علی المسلمة وولده المسلم لقوله تعالی ولن یجعل اللہ للکافرین علی المؤمنین
سبیلا الخ اور فتاوی عالمگیری مین ہے ولا یصح ولایة القاضی حتی یجتمع فی
المولی شرائط الشهادة کذا فی الهدایة من الاسلام والحریة والتکلیف
کذا فی النهر الفائق الخ اور ہدایہ مین ہے لان حکم القضاء یستقی من حکم الشهادة
لان کل واحد منهما من باب الولایة فکل من کان من اهل الشهادة یکون اهلا
للقضاء وما یشترط لاهلیة الشهادة یشترط لاهلیة القضاء الخ اور در مختار
مین ہے واهله اهل الشهادة ای اداءها علی المسلمین الی قوله وشرط اهلیتها

اشتراط اهلیتہ فان کل منہما من باب الولایۃ الخ اگر یہہ سوال کیا جاوے کہ گو ولایت اجبار بمعنے تنفیذ القول علی الغیر شاء اوابی کافر کو مسلمان پر نہین لیکن صورت مسئولہ مین واہبہ نے جس شخص کو ولی مقرر کیا ہے اوسکو ولی بمعنے سربراہ کار مقرر کیا ہے نہ ولی بمعنے مذکور پس ولی بمعنے مذکور مین اسلام کی شرط ہونے سے لازم نہین آتا کہ ولی بمعنے سربراہ کار مین بہی اسلام شرط ہو۔ تو جواب اسکا یہہ ہے کہ صورت مسئولہ مین واہبہ نے جس شخص کو ولی مقرر کیا ہے اوسپر تعریف ولی بولایت اجبار کے صادق ہے اسلیئے کہ واہبہ نے جو اختیارات شخص مذکور کو نسبت نابالغ مذکور کے دیئے ہین جیسے وصول کرنا زر قرضہ مندرجۂ دستاویز کا مدیون سے اور اوسمین تصرف کرنا اور اوسکے محاصل سے پرورش و تعلیم نابالغ کی کرنا وہ سب اختیارات شخص مذکور کے واہبہ کے اختیارات دیدینے سے نابالغ مذکور کے حق مین نافذ ہونگے خواہ نابالغ مذکور منظور کرے یا نکرے اور یہی معنے تنفیذ القول علی الغیر شاء اوابی کے ہین پس تعریف ولی بولایت اجبار کے شخص مذکور پر بے شبہہ صادق ہے اب چاہو اوسکا نام سربراہ کار رکہو یا اور کچہہ رکہو نام بدل دینے سے حکم نہین بدلتا اور جب تعریف ولی مذکور کی شخص مذکور پر صادق آئی تو اوسمین اسلام کا پایا جانا بہی شرط ہوا اور ہر گاہ اسلام اوسمین مفقود ہے تو ولی نابالغ مذکور کا نہین ہو سکتا اور دوسری وجہ یہہ ہے کہ واہبہ نے شخص مذکور کو ولی فی المال ہے قرار دیا ہے اسلیئے کہ زر قرضہ مندرجۂ دستاویز مدیونون سے وصول کرکے اوسمین تصرف کرنے اور اوسکے محاصل سے پرورش نابالغ کی کرنے کا بہی اوسکو اختیار دیا ہے اور ولی مال مین چہہ ہی شخص ہو سکتے ہین اونکے سوا اور کسیکو ولایت مال مین نہین ہو سکتی ایک باپ دوسرے اوسکا وصی تیسرے دادا چوتہے اوسکا وصی پانچوین قاضی چہٹے اوسکا نائب اور شخص مذکور ان چہؤن سے نہین ہے پس شخص مذکور ولی نابالغ

مذکور کا نہین ہو سکتا اور اسی سے معلوم ہوا کہ واہبہ بھی کہ ماں نابالغ مذکور کی
ہے ولی مال مین نہین ہو سکتی در مختار مین ہے الولی فی النکاح لا المال العصبة
بنفسه الخ اور رد المحتار مین ہے (قوله لا المال) فان الولی فیه الاب و وصیه والجد
والقاضی ونائبه فقط الخ اور فصول عمادیہ مین ہے ذکر فی باب المصراة من بیوع
شرح الطحاوی ان الولاية فی مال الصغیر الی الاب و وصیه ثم الی وصی وصیه فان
مات الاب ولم یوص الی احد فالولاية الی اب الاب ثم الی وصیه ثم الی وصی وصیه
فان لم یکن فالقاضی ومن ینصبه القاضی الخ اور نیز فصول عمادیہ مین ہے لیس
لغیر الاب والجد ووصیهما ولاية التصرف فی مال الصغیر الخ اور نیز اوسی مین ہے
وللاب والجد ووصیهما اجارة عبد الصغیر وسائر املاکه وامواله فاما غیر هولاء
ممن الصغیر فی حجره لا یملك اجارة مال الصغیر لانه لیس لغیر هولاء ولاية التصرف
فی مال الصغیر الخ اور نیز اوسی مین ہے وذکر فی ماذون شرح الطحاوی ویجوز اذن
الاب والجد ووصیهما واذن القاضی ووصیه للصغیر فی التجارة وعبد الصغیر
ولا یجوز اذن الام للصغیر واخیه وامه لان هولاء لیس لهم ولاية التصرف
فی ماله فلا یکون لهم ولاية الاذن الخ اور ثالثاً یہ کہ واہبہ کا ولی مذکور کو تسلیط
صریحی کرنا عین موہوب لہ کی نسبت تسلیط صریحی ہونا ممنوع ہے اور غیر مسلم غاية الامر
یہ ہے کہ تسلیط مذکور موہوب لہ کی نسبت تسلیط حکمی ہوگی اور تسلیط حکمی اس باب
مین کافی نہین تسلیط صریحی درکار ہے جیسا کہ عبارت مرقومۃ الصدر منقولہ رد المحتار
سے معلوم ہوا اور تسلیط صریحی یہان مفقود ہے پس شرط صحت وجواز ہبہ
مذکورہ صورت مسئولہ مین مفقود ہے پس ہبہ مذکورہ باطل اور ناجائز ہے
اگر یہ کہا جاوے کہ صورت مسئولہ مین واہبہ کہ ماں موہوب لہ کی ہے اگرچہ ولی
فی المال نہین ہو سکتی لیکن جبکہ موہوب لہ نابالغ ہو اور ماں کے عیال مین ہو

اور باپ یا دادا یا اونکی وصی مین سے کوئی موجود نہو تو مان ایسی صورت مین
درباب قبضہ ہبہ کے ولی ہوسکتی ہے جیسا کہ رد المحتار مین ہے والوصی کالاب
والام کذالک لوکان الصبی فی عیالہا ان وہبت لہ او وہب لہ تملک الام القبض و
ہذا اذا لم یکن للصبی اب ولا جد ولا وصیہما الخ اور یہان بھی یہی صورت واقع
ہے کہ موہوب لہا نابالغ ہے اور مان کی عیال مین ہے اور باپ اور دادا اور
اونکے وصی مین سے کوئی موجود نہین ہے پس مان درباب قبضہ ہبہ کے ولی
ہوگی اور ایسے ولی کا ہبہ نابالغ کو مجرد عقد ہبہ سے تام اور کامل ہو جاتا ہے
پس ہبہ مذکورہ بھی تام اور کامل ہوگی اور حاجت شرط مذکور کی نہوگی ۔ تو جواب
اوسکا یہہ ہے کہ ولی کا ہبہ نابالغ کو اوس صورت مین تام اور کامل ہوتا ہے
جبکہ شی موہوب واہب کے یا امین واہب کے قبضہ مین ہو اور صورت مسئولہ مین یہہ شرط
مفقود ہے اسلیئے کہ دین موہوب نہ واہبہ کے قبضہ مین ہے نہ اوسکے امین
کے قبضہ مین، بلکہ اوسکے مدیونون ذمگی ہے جو اوسکے امین نہین ہین پس
اس صورت مین مان کی ولایت کافی نہین ہوئی اور حاجت شرط مذکور کی باقی
رہی اور ہبہ مذکورہ باطل اور ناجائز ہی درمختار مین ہے وہبة من لہ الولایة
علی الطفل فی الجملة الی قولہ تتم بالعقد لو کان الموہوب معلوما وکان فی یدہ او ید
مودعہ لان قبض الولی ینوب عنہ الخ اور ہدایہ مین ہے واذا وہب الاب لابنہ
الصغیر ہبة ملکہا الابن بالعقد لانہ فی قبض الاب فینوب عن قبض الہبة
ولا فرق بین ما اذا کان فی یدہ او فی ید مودعہ لان یدہ کیدہ بخلاف
ما اذا کان مرہونا او مغصوبا او مبیعا بیعا فاسدا لانہ فی ید غیرہ او فی
ملک غیرہ الی قولہ وکذا اذا وہبت لہ امہ وہو فی عیالہا والاب میت ولا وصی
لہ وکذلک کل من یعولہ الخ الحاصل جب صورت مسئولہ مین ہبہ مذکورہ ہبہ دین کا

غیر مدیون کو ہے اور ایسے ہبہ کے صحیح اور جائز ہونے کے لیئے واہب کا
موہوب لہ کو دین موہوب کے قبضہ کرنے کا صراحۃً حکم دینا شرط ہے اور یہہ شرط
ما نحن فیہ مین مفقود ہے اور ولایت ولی مذکور کی متصور نہین اور نہ تولیت
واہبہ کے صحیح اور نہ خود واہبہ کی ولایت قبض ہبہ مین کافی ہے جیساکہ بہ سبب امور
وجوہ مذکورہ بالا سے معلوم ہوئے تو بے شبہہ ہبہ مذکورہ باطل اور ناجائز
ہے اور جب ہبہ مذکورہ خود ہی باطل اور ناجائز ہے تو حاجت اوسکے
رجوع وعود کی نہین اور اگر بالفرض ہبہ مذکورہ صحیح اور جائز ہے ہو جب بھی
اس ہبہ سے بدین وجہ کہ ہنوز قبضہ دین موہوب پر نہین ہوا ہے واہبہ کو
اختیار رجوع اور عود کا حاصل ہے اور بدون حکم حاکم اور رضامندی یکدیگر
کے رجوع اور عود کر سکتی ہے اسلیئے کہ ایسی ہبہ مین بلکہ عام ہبہ مین جبتک
موہوب لہ شئے موہوب پر قبضہ نکر لیوے شئے موہوبہ نہ اوسکی ملک ہوتی ہے
اور نہ ہبہ لازم اور مستحکم ہوتا ہے اور جبتک ہبہ لازم اور مستحکم نہو واہب کو
اوس سے اختیار رجوع وعود کا بدون حکم حاکم اور رضامندی یکدیگر کے حاصل
رہتا ہی گو ہبہ دین ذی رحم محرم کا ہو بلکہ ہبہ دین غیر مدیون مین واہب کو یہہ بھی اختیار حاصل رہتا ہی کہ موہوب لہ
کو دین موہوب پر قبضہ کرنے سے منع کردیوے قاضیخان مین ہے ویصیر ملکا للولد اذا قبض الخ اور اسیطرح رد المحتار مین ہے نقلا
عن الخانیۃ کما نقلنا سابقا اور فصول عمادیہ مین ہے وفی بعض الکتب الفقہ
الموثوق علیہ ہبۃ الدین من غیر من علیہ الدین لا یجوز الا اذا سلطہ علی
قبضہ ویصیر کانہ وہبہ حین قبضہ ولا یستحکم الا بالقبض الخ اور رد المحتار
مین ہے قال بعض الفضلاء وبہذا لا یلزم الا اذا قبض ولہ الرجوع قبلہ فلہ منعہ
حیث کان بحکم النیابۃ عن القبض الخ اور نیز رد المحتار مین ہے قال فی الاشباہ
صحت ویکون وکیلا قابضا للموکل ثم لنفسہ ومقتضاہ عزلہ عن التسلیط

قبل القبض الخ اور محیط مین ہے الہبۃ انواع ہبۃ لاجنبی وہبۃ لذی رحم محرم و
ہبۃ لذی رحم لیس بمحرم وہبۃ لمحرم لیس بذی رحم وفی جمیع ذلک للواہب حق الرجوع قبل التسلیم لانہ بالرجوع
قبل التسلیم یمتنع عن تمام القبض الخ اور درمختار مین ہے صح الرجوع فیہا بعد القبض اما قبلہ فلم
تتم الہبۃ الخ اور قاضی خان مین ہے والصدقۃ اذا تمت بالقبض لا یرجع فیہا کان
للقریب او للاجنبی وللواہب ان یرجع فی ہبتہ قبل ان یقبضہ الموہوب لہ کان
الموہوب لہ حاضرا او غائبا اذن لہ فی القبض ولم یاذن ینفرد الواہب فی الرجوع
قبل القبض وبعد القبض لا یرجع الا بقضاء او رضاء الخ اور یہہ قول سائل کا کہ واہبہ
نے ہبہ کرکے قبضہ اور استحقاق مالکانہ اپنا اوس جائداد سے اوٹھالیا قبضہ ہبہ
کے لیئے کچھ مفید نہین بلکہ یہہ قول بے معنے ہے اسواسطے کہ مراد سائل کی
اوس جائداد سے کیا ہے اگر زر قرضہ مندرجہ دستاویز ذمگی مدیونان ہے
تو وہ ہنوز واہبہ کے قبضہ مین نہین کہ ہبہ کرکے اوس سے اپنا قبضہ اوٹھالیتی
اور اگر مراد اوس سے جائداد مستغرقہ ہے تو وہ موہوب نہین اور نہ واہبہ کے
ملک ہے کہ اوسکو ہبہ کرسکتی اور نہ استحقاق مالکانہ اپنا اوسپر رکھتی ہے کہ اوسکو
اوٹھالیتی پس یہہ قول بے معنے اور لغو ہے اگر یہہ کہا جاوے کہ جس دستاویز مین
زر قرضہ مندرج ہے یعنے جسکو مدیونون نے دائنہ کو لکھکر دیا ہے وہ دستاویز
یا تو خود دائنہ کے قبضے مین ہوگی یا دائنہ نے موہوب لہ کے یا اوسکے ولی کے
قبضے مین دیدیا ہوگا اور ان سب صورتون مین قبضہ ہبہ متحقق ہوتا ہے اسلیئے
کہ اگر خود دائنہ کے قبضہ مین ہوگا تو اسواسطے کہ دائنہ درباب قبضہ ہبہ نابالغ کے
ولایت رکھتی ہے جیسا کہ اوپر گذر چکا اور قبضہ ولی کا بجای قبضہ موہوب لہ کے
ہے جیسا کہ یہہ بہی معلوم ہوا پس قبضہ ہبہ متحقق ہوا اور اگر موہوب لہ کے قبضے
مین دیدیا ہے تو اس صورت مین تحقق قبضہ ہبہ ظاہر ہے اور اگر ولی کے قبضہ مین دیدیا

تو اسواسطے کہ وہ امین واہبہ کا قبضہ بجای قبضہ موہوبہ کی قبضہ کے ہے اور واہبہ کا
قبضہ بجای موہوب لہ کے قبضہ کے ہے جیسا کہ اوپر معلوم ہوا پس ان صورتون مین
قبضۂ ہبہ متحقق ہوا اور جب قبضۂ ہبہ متحقق ہوا تو اب ہبہ مذکور تام اور کامل ہوگیا
اور اوس سے رجوع اور عود ناجائز ہوگا اور اگر جائز بھی ہو تو بدون حکم حاکم یا رضامندی
یکدیگر کے ناجائز ہوگا تو جواب اوسکا یہہ ہے کہ کسی صورت مین صورمذکورہ سے
قبضہ ہبہ متحقق نہین ہوتا اسلیئے کہ دستاویز مذکور موہوب نہین ہے کہ اوسکا
قبضہ قبضۂ ہبہ ٹھہرے بلکہ موہوب زر قرضہ مندرجۂ دستاویز ہے جو ذمگی مدیونان ہے
اور زر قرضۂ مذکور نہ واہبہ کے قبضہ مین ہے نہ موہوب لہ کے قبضہ مین اور نہ اوس
شخص کے قبضہ مین جسکو واہبہ نے ولی اوسکا مقرر کیا ہے بلکہ اگر زر مذکور پر اس
شخص مذکور کا قبضہ ہوگیا ہوتا جب بھی قبضہ ہبہ کے لیئے کافی نہین ہوتا اسواسطے
کہ شخص مذکور موہوب لہ کا ولی نہین جیسا کہ سابقا معلوم ہوا اور اگر مجرد دستاویز
مذکور کا قبضہ واہبہ مین ہونا یا موہوب لہ کا اوسپر قبضہ کرا دینا قبضہ زر مندرجہ
دستاویز کے لیئے کفایت کرتا تو جسوقت مدیونان نے دستاویز مذکور لکھکر دائنہ
کو دیدیا تھا اور اوسپر اوسکا قبضہ کرا دیا تھا تو یہی دستاویز مذکور کا دائنہ
کو دیدینا اور اوسپر اوسکو قبضہ کرا دینا ادای زر قرضہ دائنہ مندرجہ دستاویز کے
لیئے کفایت کرجاتا اور یہی ادای زر قرضہ دائنہ سمجھا جاتا اور پھر مطالبہ ادای
زر قرضۂ مذکور کا اون سے ساقط ہوجاتا وہو کما تری اور جب ثابت ہوا کہ کسی
صورت مین صور مذکورہ سے قبضہ ہبہ متحقق نہین ہے تو ہبہ مذکورہ ناتمام اور
ناکمل رہا پس واہبہ کو اختیار رجوع اور عود کا ہبہ مذکورہ سے بلا حکم حاکم اور بے
رضامندی یکدیگر کے باقی رہا اگر یہہ کہا جاوے کہ گو دستاویز مذکور نہ موہوب لہ
یا اوسکے ولی کا قبضہ کرا دینا قبضہ ہبہ کے لیئے مفید نہین ہے لیکن حصول شرط صحت

وجواز ہبہ مذکورہ کے لئے تو ضرور مفید ہوگا پس ہبہ مذکورہ صحیح اور جائز ہوگی
تو جواب اوسکا یہہ ہے کہ شرط صحت وجواز ہبہ مذکورہ تسلیط صریحی ہے نہ حکمی
اور دستاویز مذکور پر قبضہ کرا دینے سے اگر تسلیط متحقق بہی ہو تو تسلیط حکمی
متحقق ہوگی نہ تسلیط صریحی اور تسلیط حکمی کافی نہین اور با این ہمہ تسلیط مانع
رجوع نہین کما سلف مفصلا بلکہ ایسے ہبہ سے کہ واہب نے اسمین بے انصافی
کی ہے کہ صرف بیٹے کو ہبہ کیا اور بیٹیان بہی موجود ہین اونکو محروم کیا رجوع کر لینا
واسطے اوسکے بہتر ہے چنانچہ صحیحین اور دیگر صحاح مین نعمان بن بشیر سے روایت ہے
کہ اونکے باپ نے اونکو ایک غلام ہبہ کیا تہا اور اپنی اور اولاد کو محروم کیا تہا تب
اونکی مان نے اونکے باپ سے کہا کہ مین راضی نہونگی یہانتک کہ گواہ کرو تم رسول اللہ
صلعم کو تب اونکے باپ اونکو لیکر حضرت رسول اللہ صلعم کے پاس حضور مین حاضر ہوے اور
عرض کیا کہ مینے اپنے اس لڑکے کو ایک غلام ہبہ کیا تہا اور اوسکی مان نے ہمکو
حکم کیا ہے کہ مین آپکو گواہ کرون سو آپ گواہ رہین آپ نے پوچہا کہ اسیطرح
تو نے اپنی اور اولاد کو بہی ہبہ کیا ہے کہا نہین فرمایا کیا خوش آتا ہے تجکو کہ تیری
سب اولاد تیرے ساتہہ بہلائی کرنے مین برابر ہون کہا کیون نہین فرمایا سو ایسا
مت کر اور پہیر لے اوس غلام کو اور مت گواہ کر مجکو کہ مین ظلم پر گواہی نہین کرتا
اور فرمایا کہ اللہ سے ڈرو اور اپنی اولاد مین انصاف کرو تب اونکے باپ نے
اوس ہبہ سے رجوع کیا یعنے اوس غلام کو پہیر لیا فے المشکوۃ عن النعمان بن بشیر
ان اباہ اتی بہ رسول اللہ صلعم فقال انی نحلت ابنی ھذا غلاما فقال اکل ولدک
نحلت مثلہ قال لا قال فارجعہ و فی روایۃ انہ قال ایسرک ان یکونوا الیک
فی البر سواء قال بلی قال فلا اذا و فی روایۃ انہ قال اعطانی ابی عطیۃ فقالت
عمرۃ بنت رواحۃ لا ارضی حتی تشہد رسول اللہ صلعم فاتی رسول اللہ صلعم

فقال انی اعطیت ابنی من عمرة بنت رواحة عطیة فامرتنی ان اشهدك یا
رسول الله قال اعطیت سائر ولدك مثل هذا قال لا قال فاتقوا الله واعدلوا
بین اولادکم قال فرجع فرد عطیته وفی روایة انه قال لا اشهد علی جور
علیه الخ اور دستاویز مذکور وصیت نامہ بھی نہین ہے اسلیے کہ وصیت اوس
تملیک کو کہتے ہین جو مضاف بما بعد موت ہو تنویر الابصار مین ہے هی تملیک
مضاف الی ما بعد الموت اور تملیک مذکور دستاویز مین مضاف بما بعد موت
نہین ہے پس دستاویز مذکور وصیت نامہ نہین ہے اور وصیت بمقابلہ وارث
کے یعنے وصیت واسطے وارث کے ناجائز ہے ہدایہ مین ہے لا تجوز لوارثه لقوله
علیه السلام ان الله اعطی کل ذی حق حقه الا لا وصیة لوارث خلاصہ جواب
اصل سوال کا یہ ہے کہ ہبہ مذکورہ بوجہ فوت ہونے شرط صحت وجواز اوسکے
باطل ہے اور ناجائز ہے اور دستاویز مذکورہ ہبہ نامہ نہین ہے اور بفرض صحت
وجواز بوجہ عدم لزوم واستحکام اوسکے بجہت عدم قبضہ کے واہبہ کو اختیار
رجوع اور عود کا بلا حکم حاکم و رضامندی یکدیگر کے حاصل ہے اور بجہت
بے انصافی کے رجوع اوسے اور بہتر ہے اور دستاویز مذکور وصیت نامہ بھی
ہے اور وصیت بمقابلہ وارث کے ناجائز ہے واللہ اعلم بالصواب حسبہ

محمد عبد اللہ عفی عنہ اللہ

فی الواقع صورت مذکورہ مین ہبہ غیر نافذ ہے اور واہبہ کو اختیار رجوع کا
کلی ہے بلکہ رجوع بہتر ہے اور ولایت کافر کی مسلمان پر غیر معتبر ہے واللہ اعلم
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ
الجلی والخفی (محمد عبد الحی ابو الحسنات)



استفتا ماقول اهل التحقيق ابقاهم الله تعالى في امرأة المفقود

لها التزوج باخر بعد انتظار اربع سنين وتربص اربعة اشهر عشرة ايام على ما قضى به الناطق بالحق والصواب امير المؤمنين عمر ابن الخطاب رض وافتى به علماء المدينة الطيبة عليهم الرضوان ام لا بينوا الحق والصواب توجروا يوم الحساب

هو المصوب قد اختلف فيه فى عهد الصحابة فجمع من الصحابة والتابعين الى ان زوجة المفقود تنتظر حتى ياتيها خبر موت اوطلاق كما فى فتح القدير ذهب على الى انها امرأته حتى ياتيها البيان وروى عبد الرزاق عن ابن جريج قال بلغنا ان ابن مسعود وافق عليا على ان امرأة المفقود تنتظر ابدا واخرج ابن ابى شيبة عن ابى قلابة وجابر بن سعيد والشعبى والنخعى كلهم قالوا ليس لها ان تتزوج حتى يستبين موته انتهى و هذا هو مذهب الحنفية وقد اختلفوا فى تقدير المدة اختلافا فاحشا على ما يعلم من مطالعة كتبهم واوردوا التائيد مذهبهم كما فى الهداية وغيره حديثا مرفوعا امرأة المفقود امرأته حتى ياتيها البيان انتهى لكنه حديث لا يصح الاحتجاج بسنده فقد ذكر الزيلعى وابن حجر فى تخريج لهاديتها والعينى فى شرح الهداية انه خبر اخرجه الدارقطنى فى سننه عن سوار بن مصعب حدثنا محمد بن شرحبيل عن المغيرة بن شعبة قال ابن ابى حاتم فى العلل سألت ابى عن حديث رواه سوار عن محمد عن المغيرة فقال ابى هذا حديث منكر ومحمد متروك الحديث يروى عن المغيرة مناكير واباطيل وذكره عبد الحق فى احكامه من طريق الدارقطنى وعلله بمحمد بن شرحبيل وقال انه متروك وقال ابن القطان فى كتابه سوار اشهر فى المتروكين انتهى وذهب جمع منهم الى جواز التزوج بعد اربع سنين وتربص اربعة اشهر وعشرا اخرجه ابن ابى شيبة وعبد الرزاق والدارقطنى ومالك فى الموطا بطرق متعددة عن عمر بن الخطاب وروى عبد الرزاق عن ابن عمر وابن عباس مثله على ما بسطه ابن حجر والزيلعى وغيرهما وبه قالت المالكية وغيرهم وهو قوى من حيث الدليل واصول

الحنفية ايضاً تقتضي الافتاء به فان قول الصحابي في ما لا يعقل بالرأى في حكم المرفوع عندهم فلاجرم جوز الحنفية ايضاً الافتاء به في موضع الضرورة كما في جامع الرموز بعد ذكر مذهب مالك فلو افتى به في موضع الضرورة ينبغي ان لا باس به على ما اظن انتهى وذكر ابن وهبان في منظومته انه لو افتى به في موضع الضرورة يجوز انتهى ومثله في رد المحتار وغيره والله اعلم هذا مختصر الكلام والتفصيل يستدعي بسطا بسيطا في المرام وخير الكلام ما قل ودل حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي [مهر: ابو الحسنات محمد عبد الحي]

۲۶۲

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اور مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ جمعہ کے روز بعد فرض کے چار رکعت آخری ظہر اس نیت سے پڑہے کہ یہ جائز بہی فرض ہے اور جو کوئی اوسکے پڑہنے کو منع کرے یا فرض کہنے کو منع کرے تو اون منع کرنے والے کو گدہا اور گمراہ اور لامذہب کہے تو اوسکے لیے کچہ گناہ ہے یا نہین بینوا توجروا۔

**ہو المصوب** اگرچہ اس مسئلہ مین جواز و عدم جواز مین چار رکعت آخری ظہر کے علمار کا بہت سا اختلاف ہے لیکن صاحب رد المحتار نے بعد رد و قدح بہت کے پڑہنا آخری ظہر کا خوب تحقیق سے ثابت کیا ہے بلکہ وقت قائم ہونے شک و اشتباہ جمعہ کے صحیح ہونے مین واجب لکہا ہے جیسا کہ کہا و بالجملة فقد ثبت انہ لا ینبغی الاتیان بهذه الاربع الخ اما عند قیام الشک والاشتباه فی صحة الجمعة فالظاهر الوجوب الخ اور واجب عمل مین حکم فرض کا رکہتا ہے اور اطلاق فرض کا بہی اوسپر صحیح ہی جیسا کہ وتر کی نماز عمل مین فرض ہے اور اعتقاد مین واجب کہا صاحب مذکور نے واعلم ان الفرض نوعان فرض عملاً وعلماً وفرض عملاً فقط ما لا الخ کالصلوة الخمس الخ والثانی کالوتر فانه فرض عملاً کما ذکرناه ولیس بفرض علماً الخ

کتاب الصلوة
انہین کا مطبع علوی لکہنؤ مین ۱۲۹۲ء مین چہپا۔ مولوی عبد الحی صاحب کا یہ مجموعہ فتاوی سید محمد حسن صاحب

تو اس راہ سے اگر ان چار رکعت واجب کو بہی فرض کہے اور فرض کی نیت سے
پڑہے تو درست ہے اور منع کرنا درست نہین ہان اگر فرض علمی و عملی جانے تو
منع کرنے والے کو گدہا اور گمراہ اور لامذہب کہنا درست نہین کما لا یخفے اور چونکہ
نیت مین آخری ظہر کے عوام الناس بلکہ بعضے خواص بہی بہت کچہہ اختلاف
کرتے ہین اسواسطے لکہتا ہون کہ حق یہہ ہے کہ فرض کی نیت سے ادا کرے تا
جمعہ صحیح نہونے کی صورت مین ظہر کا فرض سے خلاصی پاوے اور یہی مقتضا
دلیلون کا ہے جو اوسمین لکہا ہے ونقل المقدسی عن المحیط کل موضع وقع الشک
فی کونہ مصرا ینبغی لهم ان یصلوا بعد الجمعۃ اربعا بنیۃ الظہر احتیاطا حتے لو لم تقع
الجمعۃ موقعها یخرجون عن عهدۃ فرض الوقت باداء الظهر بلکہ تصریح لفظ فرض کی
بہی اوسی نے فتح سے نقل کی ہے جیسا کہ کہا ثم نقل المقدسی عن الفتح انہ ینبغی ان
یصلی اربعا ینوی بها اٰخر فرض ادرکت ولم اودہ ان ترددت فی کونہ مصرا او تعددت
الجمعۃ پس حاصل یہہ ہے کہ جس جگہہ جمعہ کے صحیح ہونے مین شک واقع ہووے
جیسا کہ اکثر دیہات اور قریہ مین بنگالہ کے کہ اوسمین کوئی تعریف مصر کی بخوبی نہین
پائی جاتی ہے اور بے ضرورت کے ایک ایک بستی مین دو تین جگہہ خالی ضدیادل سے جمعہ
پڑہتے ہین تو وہان آخری ظہر چار رکعت پڑہنا واجب ہے اور نیت فرض کی بہی کیا
چاہیئے تا کہ فرض سے ظہر کے خلاصی پاوے اور بہتر یہہ ہے کہ بعد فرض جمعہ کے
دس رکعت نماز اس ترتیب سے پڑہے کہ چار رکعت سنت بعد الجمعہ کے پہر چار رکعت
فرض آخری ظہر کی پہر دو رکعت سنت الوقت کو ادا کرے تا کہ ظہر پورا پورا بلا کم و کاست
ادا ہو جاوے اور ہر ایک چار رکعت مین آخری ظہر کے سورۂ فاتحہ کے ساتہہ کوئی
سورہ بہی ملاوے کیونکہ اگر یہہ فرض مین داخل ہوئی تو ضم سورہ سے کچہہ حرج
نہین وگرنہ نفل بے سورہ کے درست نہوگا جیسا کہ اوسی رد المحتار مین تصریح کیا ہے

قال فی شرح المنیة الصغیر والاولی ان یصلی بعد الجمعة سنتها ثم الاربع بهذه النیة ای نیة اٰخر ظهر ادرکته ولم اصله ثم رکعتین سنة الوقت وینبغی ان یقرء السورة مع الفاتحة فی هذه الاربع ان لم یکن علیه قضاء فان وقعت فرضا فالسورة لا تضر وان وقعت نفلا فقرأة السورة واجبة فقط والله اعلم بالصواب۔ تممه الراجی الی الله الصمد محمد عبد الحلیم نعام الدین احمد عفا عنه الله الکریم وتجاوز عن سیاٰته بفضله العمیم ۔ [محمد عبد الحلیم ۱۲۹۴]

الجواب صحیح والمجیب نجیح حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی [محمد عبد الحی ابو الحسنات ۱۲۶۳]

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ خالد نے ایک قطعہ باغ خواہ قطعہ اراضی اپنی پاس ولید کے رہن رکہی اور فصل اوس باغکی یا منافع اراضی کا خالد نے ولید کو بعوض اوس روپیہ کے بحل اور مباح کر دیا ہے پس ایسا منافع جائز ہے یا نہین ہے اگر نہین ہے تو کیون نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** ایسا منافع ناجائز ہے حواشی درمختار للطحطاوی مین ہے فی شرح الملتقی انه یحرم الانتفاع بلا اذن وبه ای بالاذن یکرہ کما فی المضمرات وغیرها انتہی اور بہی اوسمین ہے والغالب من احوال الناس انما یریدون عند الدفع الانتفاع ولولاہ لما اعطاہ الدراهم وهذا بمنزلة الشرط لان المعروف کالمشروط وهو مما یعین المنع انتہی اس سے معلوم ہوا کہ اگر راہن اجازت ندے تو نفع لینا مرتہن کو حرام ہے اور اگر اجازت دے تو مکروہ تحریمی ہے خصوصا جبکہ مشروط ہو یا حکم مشروط مین ہو جیسا کہ اس زمانہ مین دستور ہے کہ بعض تو ایسے معاملہ کے وقت راہن سے شرط اذن کی کر لیتے ہین اور رہن نامہ مین لکہوا لیتے ہین اور بعض محتاطین اگرچہ بظاہر شرط نہین کرتے ہین لیکن مقصود اونکو یہی ہوتا ہے یہانتک کہ اگر اونکو یہہ معلوم ہو کہ راہن اجازت منافع وفصل وغیرہ کی ندیگا تو کبہی رہن نہ لیوین یہہ صورت حکما مشروط کی ہے اور حدیث مین بہی ایسی صورت سے ممانعت وارد ہے تاریخ بخاری مین حضرت انس سے مروی ہے قال قال رسول الله صلعم اذا اقرض احدکم قرضا فلا یاخذ هدیة کذا فی اغاثة اللهفان اور بہی اوسمین ہے

فی صحیح البخاری عن ابی بردة عن ابی موسی قال قدمت المدینة فلقیت عبد اللہ
بن سلام فقال لی انک بارض الربا فیه فاش فاذا کان لک علی رجل حق فاهدی
الیک حمل شعیر فلا تاخذه فانه ربا وجاء هذا المعنی عن ابن مسعود وابن عباس
وابن عمر انتهی اور مصنف ابن ابی شیبہ مین عطا سے مروی ہے کانوا ای الصحابة
یکرهون کل قرض جر به منفعة اور مسند حارث بن اسامہ مین آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم سے مروی ہے کل قرض جر به نفعا فهو ربا انتهی ان احادیث سے اور
اقوال صحابہ سے معلوم ہوا کہ قرض دینے والے کو کسیطرح کا ہدیہ قبول کرنا اوس شخص کا جسنے
قرض لیا ہے یا اوس سے کسیطرح کی منفعت حاصل کرنا مکروہ تحریمی ہے اگرچہ رضا
و رغبت اوس شخص کے ہو اور یہہ جو بعض کتب حنفیہ مین مرقوم ہے کہ نفع لینا مرتہن کو
باذن راہن جائز ہے اوس سے مراد یہہ ہے کہ جب اذن خالص ہو شائبہ اوسمین
شرط کا نہ ہو نہ عبارت مین اور نہ خاطر مین اور جب دل مین خیال آگیا جیساکہ اس
زمانے مین ہے تو وہ حکم ربا مین داخل ہو گیا علاوہ ازین جیسے ایک جماعت فقہا
کی اذن کے صورت مین جائز رکھتے ہین ایک جم غفیر فقہا کی منع بہی کرتی ہے عبارت
طحطاوی کی اسپر شاہد ہے اور تنقیح فتاوی حامدیہ مین ہے لیس للمرتهن ولا
للراهن ان یزرع الارض ولا یواجرها لانه لیس لهما الانتفاع بالرهن انتهی
اور قنیہ مین جامع التفاریق سے منقول ہے عن ابی یوسف للمرتهن سکنی الدار باذن الراهن یکره انتهی
اور مجمع البرکات مین ہے الحاصل ان المرتهن لا ینتفع بالرهن سواء اذن له الراهن او لم یاذن وفی
التهذیب یکره للمرتهن الانتفاع بالرهن وان اذن له الراهن کذا فی المعدن انتهی اور حواشی اشباہ
مین ہے فی الجامع لمجد الائمة عن عبد اللہ محمد بن اسلم انه لا یحل له ان ینتفع بشیء منه وان
اذن له الراهن لانه اذن فی الربا لانه یستوفی دینه فیکون المنفعة ربا
انتهی اور اشباہ مین ہے یکره للمرتهن الانتفاع بالرهن باذن الراهن انتهی

اور زیادہ تحقیق اس مسئلہ کی میرے رسالہ الفلک المشحون فیما یتعلق بانتفاع المرتہن بالمرہون مین موجود ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؁

۲۶۴

کتاب الرہن — محررہ ۲۱ صفر روز چہار شنبہ ۱۳۰۲ ہجری

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ زید نے ایک قطعۂ نوٹ اپنا پاس عمرو کے اس غرض سے رکھدیا ہے کہ عمرو منافع اوسکا زید کو دیا کرے پس یہہ منافع جائز ہے یا نہین اگر نہین ہے تو کیون کیا یہہ بھی داخل سود ہے بینوا توجروا ؁

**ہو المصوب** یہہ منافع صریح سود اور حرام ہے اس سبب سے کہ نوٹ اگرچہ ظاہراً کاغذ ہے لیکن بحسب استعمال وہ روپیہ ہے اسیوجہ سے اگر کسیکا نوٹ مثلاً دس روپیہ کا ہلاک ہو گیا تو مالک دس روپیہ ہلاک کرنے والے سے بہر لیتا ہے نہ قیمت اوسقدر کاغذ کی کہ شاید دو ایک پیسا ہو پس نوٹ کا رکھنا بعینہ روپیہ کا رکھنا ہی اور اوس سے منافع لینا حرام قطعی ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؁

۲۶۵

کتاب النوادر — ارسال نمودہ مولوی محمد عبد الحی ... ۲۹ صفر روز ... ۱۳۰۲ ہجری

**استفتا** انقلاب نحاس وغیرہ بطرف ذہب و فضہ کہ نتیجہ علم کیمیا ہست ممکن ہست یا نہ بینوا توجروا ؁

**ہو المصوب** علماء حکمت درین باب اختلاف دارند بعضے مثل شیخ رئیس وغیرہ قائل بامتناع گشتہ اند لیکن دلیلے قوی کہ مفید استحالہ باشد نزد شان نیست و جمعی از اشیایان قائل بامکان اند و ادلہ امتناع را از بیخ برکندہ اند در کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون می نویسد حاصل ما ذکرہ ای الصفدی فی شرح لامیۃ العجم ان الناس فیہ علی طریقین فقال کثیر منہم ببطلانہ منہم الشیخ الرئیس ابن سینا ابطلہ بمقدمات من کتاب الشفا والشیخ تقی الدین ابن

ابن تيمية صنف رسالة في الكيميا في انكاره وصنف يعقوب الكندى ايضًا

رسالة في ابطاله لكنهم لم يوردوا شيئا يفيد الظن لامتناعه فضلا عن اليقين

وذهب آخرون الى امكانه منهم الامام الرازى فانه في المباحث المشرقية عقد

فصلا في بيان امكانه والشيخ نجم الدين بن ابى الدار البغدادى رد على الشيخ

ابن تيمية وزيف ما قاله في رسالته ورد ابو بكر محمد بن زكريا الرازى على يعقوب

الكندى واستدل الامام فى الملخص على امكانه فقال الامكان العقلى ثابت

لان الاجسام مشتركة الجسمية فوجب ان يصح على كل واحد ما يصح فى

الآخر وحكى ابن ماجة الاندلسى فى بعض تاليفه عن الشيخ ابى نصر الفارابى انه

قال قد بين ارسطو فى كتابه من المعادن ان صناعة الكيمياء داخلة تحت

الامكان الا انها من الممكن الذى يعسر وجوده بالفعل انتهى ملخصًا واكثر از

ارباب شرع هم قائل بامكان هستند ابن حجر مكى هيتمى در تحفهٔ شرح منهاج در باب

الانجاس مى نويسند اختلف فى انقلاب الشئ عن حقيقته كالنحاس الى الذهب

هل هو ثابت فقيل نعم لانقلاب العصا ثعبانا حقيقتًا والا لبطل الاعجاز وقيل

لا لان قلب الحقائق محال والحق الاول انتهى ونيز مى نويسند كثيرا ما يسأل

عن تعلم علم الكيميا وحله ولم ار لاحد كلامًا فى ذلك والذى يظهر انه

يبتنى على هذا الخلاف فعلى الاول من علم العلم الموصل لذلك القلب

علما يقينًا جاز له علمه وتعليمه اذ لا محذور فيه بوجه وان قلنا بالثانى

او لم يعلم الانسان ذلك بالعلم اليقينى وكان ذلك وسيلة الى الغش فالوجه

الحرمة انتهى ودر رد المحتار حاشيهٔ در مختار بعد نقل اين عبارت مى نويسد

حاصله انا اذا قلنا باثبات قلب الحقائق وهو الحق جاز العمل به وتعلمه

لانه ليس بغش لان النحاس ينقلب ذهبا وفضة حقيقة وان قلنا انه غير ثابت

لا یجوز لانه غش کما لا یجوز لمن لا یعلمه حقیقة لما فیه من اتلاف مال المسلمین او غش المسلمین والظاهر ان مذهبنا ثبوت انقلاب الحقائق بدلیل ما ذکروه فی انقلاب العین فی النجاسة کانقلاب الخمر خلا والدم مسکا وغیر ذلک انتهی واللہ اعلم۔ حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی ؎

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

۲۶۶

**استفتا** نماز مین ارسال یدین کی حدیث وارد ہوئی ہے یا نہین ؎

**ہو المصوب** بعض روایات مین ارسال وارد ہوا ہے طبرانی نے معاذ رضی سے روایت کی ہے ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کان اذا کان فی الصلوة رفع یدیه قبال اذنیه فاذا کبر ارسلهما اور ابن ابی شیبہ نے عمرو بن دینار سے روایت کی ہے قال کان ابن الزبیر اذا صلے ارسل یدیه لیکن جمہور کے نزدیک اس ارسال سے مراد وہ ارسال ہے کہ قبل وضع کے اور تحریمہ کے بیقدر ارسال مستحب ہے اور تمام قیام مین صرف ارسال نہین ثابت اور شیخ دہلوی فتح المنان فی تائید مذہب النعمان مین لکھتے ہین مذهب مالک ارسال الیدین وهو عزیمة عنده والوضع رخصة والعجب انه لا یوجد حدیث یتمسک به لا فی جامع الاصول الذی جمع احادیث الکتب ومنها الموطا ولا فی الجامع الکبیر وجمع الجوامع للسیوطی وقد ادعی احاطة الاحادیث وجمعها من نحو خمسین کتابا لا من روایة مالک ولا من روایة غیره انتهی واللہ اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی ؎

کتاب الصلوٰۃ

۲۶۷

**استفتا** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لحم بقر کا کھایا ہے

**ہو المصوب** آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بقر کو ذبح کرنا اپنے

الوداع مین اور آپکی ازواج کی پاس اوس گوشت کا آنا صحیح مسلم وصحیح بخاری وغیرہ مین
موجود ہے اور کہانا آپکا صراحۃً کسی روایت مین نظر سے نہین گذرا اور شیخ دہلوی
نے مدارج النبوۃ مین لکہا ہے وخوردہ است آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لحم شاۃ
و لحم بقر بخصوص معلوم نشدہ جز آنکہ در حدیث آمدہ است کہ آنحضرت قربانی
کرد از ازواج مطہرۂ خود گاوی را و ظاہر آنست کہ از لحمی ہم خوردہ باشد انتہی۔
صحیح مسلم مین آخر کتاب الزکوۃ مین حضرت عائشہ سے مروی ہے قالت لتی
النبی صلی اللہ علیہ وسلم بلحم بقر فقیل ہذا ما تصدق بہ علی بریرۃ فقال ہو لہا
صدقۃ ولنا ہدیۃ انتہی اس سے ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ آپنے تناول فرمایا اور
محتمل ہے کہ آپنے خود نہ کہایا ہو ازواج کو دیدیا ہو واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو
ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ڈ ڈ

استفتا ۲۶ ما قولکم رحمکم اللہ تعالی درین مسئلہ کہ عادت عوام این دیار ہست کہ در وقت
مصیبت وحاجت از دور و بعید انبیا علیہم السلام یا اولیای کرام را بطریق استمداد
مے خوانند و اعتقاد میدارند کہ ایشان حاضر و ناظر اند در ہمہ حال و ہر وقت کہ
مردم ایشان را می خوانیم مطلع گشتہ در انجاح مقاصد دعا میکنند این صورت
جائز ہست یا نہ بینوا توجروا

**جواب وہو الموفق للصواب** صورت مذکورہ حرام بلکہ شرک صریح است
این صورت متضمن اعتقاد علم غیب ہست برای غیر او تعالی و اعتقاد مذکور
شرک صریح است بیانش آنکہ شرک در شرع عبارت است از شریک گردانیدن غیر
حق جل شانہ در ذات یا صفات مختصہ یا عبادت وی عز و جل و علم غیب از صفات
مختصۂ باری سبحانہ و تعالی ہست کما ہو مصرح فی کتب العقائد لا نطول بذکر العبارات
بل نقتصر علی نقل عبارۃ علی القاری فی شرح الفقہ الاکبر و ہے ہٰذہ —

بالجملة العلم بالغيب امر تفرد به سبحانه وتعالى ولا سبيل اليه للعباد الا باعلام
منه والهام بطريق المعجزة والكرامة وارشاد الى الاستدلال بالامارات فيما
يمكن فيه ذلك ولهذا ذكر في الفتاوى ان قول القائل عند روية هالة القمر
اى دائرته يكون مطرا مدعيا علم الغيب لا بعلامة كفر وذكر الحنفية تصريحا
بالتكفير باعتقاد ان النبي صلى الله عليه وسلم يعلم الغيب لمعارضة قوله تعالى
قل لا يعلم من في السموات والارض الغيب الا الله كذا في المسايرة انتهى ملخصا
درين جزو زمان رسائل متعدده درين باب تاليف شده و فتويها نوشته آمده
من شاء الاطلاع على الدلائل فليرجع اليها والله اعلم وعلمه اتم - كتبه محمد بشير عفى الله عنه
صح الجواب عبد الصمد پشاوری - صح الجواب ذو الفقار - صح الجواب سید محمد سیو
**هو المصوب** في الواقع همچو اعتقاد که حضرات انبیاء و اولیا هر وقت حاضر
ناظر اند و بهمه حال بر نذار ما مطلع میشوند اگرچه از بعید باشد شرک است چه این صفت
از مختصات حق جل جلاله است کسی را دران شرکت نیست در فتاوی بزازیه
تزوج بلا شهود وقال خدای و رسول خدای و فرشتگان را گواه کردم یکفر لانه
اعتقد ان الرسول والملك يعلمان الغيب انتهى و نیز در بزازیه است وعن
قال علماؤنا من قال ان ارواح المشائخ حاضرة تعلم يكفر انتهى والله اعلم
حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

۲۶۹

**استفتا** مشتمل بر چہار مسئلہ **مسئلہ** طلاق لغت عربی ہے معنے اسکے چھوڑ دینے کے ہیں
پس اس صورت مین اگر کوئی زوج اپنی زوجہ کو بلغت ہندی کہے کہ ہمنے تجکو
اور پھر زوج عرصہ سال یا دو سال تک نان نفقہ یا اور کسی طور سے پرسان حال
زوجۂ مذکورہ کا نہو تو ایسی حالت مین زوجہ پر طلاق واقع ہوگا یا نہیں
**مسئلہ** جبکہ زوج نے اپنی زوجہ کو گھر سے اپنے نکالدیا اور آپ سفر دور و دراز

اور زوجہ اپنے مان باپ کے گھر چلی آئی اور عرصہ دو سال یا زیادہ گذر گیا زوج کبھی پرخاش و پرسان حال نان نفقہ یا خط کتابت سے زوجہ کا نہوا پس آیا ایسی حالت مین زوجہ کے والدین کو اختیار ہوگا کہ نکاح کو جو کہ زوج مذکور سے ہوا ہے فسخ کرکے اپنی لڑکی کا نکاح کسی دوسرے مرد سے کردیوین یا نہین۔ بینوا توجروا۔

مسئلہ [۳] زن منکوحہ اپنے خاوند کے گھر سے نکل جاوے اور یار عام زنا ہر ایک کی ساتھ کرتی ہو اور یہی کسب شعار ہو یہہ بات بخوبی ہرکس خورد و کلان پر بلکہ اوسکے زوج پر معروف و معلوم ہو جاوے اور اسکو عرصہ پانچ سات برس کا گذر جاوے زوج مذکور کو زن زانیہ سے کچھہ سروکار نہین ہو اگرچہ زوج مومی الیہ طلاق دینے سے انکار کرتا ہو تو ایسی حالت مین زن مومی الیہ مطلقہ ہوگی یا نہین اور قابل دین مہر پانے کے ہوگی یا نہین

مسئلہ [۴] جبکہ زن منکوحہ بلا اجازت شوہر کے گھر سے شوہر کے نکل کر اپنے مان باپ کے گھر یا ایک قریہ سے دوسرے قریہ مین چلی جاوے تو آیا ایسی حالت مین دین مہر زوجہ مذکور کا جو کہ اوبر ذمہ زوج اوسکی فرض ہے باطل ہوگا یا نہین

**ھو المصوب** جواب سوال اول۔ اس لفظ سے کہ ہمنے تجکو چھوڑدیا کہ معنے صریح طلاق کے ہین طلاق واقع ہو جاوے گا۔ جواب سوال دوم۔ اس صورت مین نکاح دوسرا نہین ہوسکتا جب تک کہ شوہر طلاق نہ دیوے۔ جواب سوال سوم ایسی حالت مین بغیر طلاق دینے شوہر کے زن مطلقہ نہوگی اور مہر اوسکا شوہر پر واجب الادا ہوگا۔ جواب سوال چہارم۔ ایسی حالت مین نان و نفقہ عورت کا ذمہ شوہر سے ساقط ہو جاوے گا لیکن دین مہر ساقط نہوگا واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** [۲۷] کیا فرماتے ہین علمای محققین اس مسئلہ مین کہ اگر کوئی شخص جناب خیر البشر علیہ صلوۃ اللہ الاکبر کی نعت مین معلم ہر خیر و شر لکھے تو معنی

اصطلاحی کیا ہونگے اور اگر معنے لغوی لیئے جاوین تو لفظ معلم شر فعل شر مشیر ہوگی یا ترک شر پر اور ان دونون صورتون مین کاتب اس نعت کا مرتکب کسی گناہ کا یا داخل کسی سوء ادب مین ہوسکتا ہے یا نہین بینوا توجروا

**ہو المصوب** اس لفظ کے یہہ معنے ہوسکتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر خیر کی خیریت کو اور ہر شر کی شریت کو تعلیم کیا بایں معنے اس لفظ کا اطلاق درست ہوگا مگر احتمال اسمین دوسرے معنے قبیح کا ہے کہ آپنے ارتکاب شر کی تعلیم کی پس اطلاق ایسے لفظ کا خالی سوء ادبی سے نہین واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؂

۲۷۱

متعلق بالاکل والشرب

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای شرع شریف اس مسئلہ مین کہ کوئی عرق انگریزی جسمین ڈاکٹرون کے بیان سے شراب کا ملا ہونا معلوم ہوتا ہے الا اس مقدار کہ جزو اوسکی پائداری کا ہوسکے اور نشہ نہ لاوے اور رنگ و بو اوس دوا مین محتمل ہین ایسے کہ ناواقف کو شبہہ مین ڈال سکتی ہین اور مزہ اوسکا تلخ بکہٹا معلوم ہوتا ہے واللہ اعلم شراب کا یہی مزہ ہے یا کچھہ اور خلاصہ یہہ کہ تغیر ان تینون چیزون کا کما حقہ ثابت نہین ہوسکتا پس پینا ایسی دوا کا عند الشرع درست ہے یا نہین ؂

**ہو المصوب** جس دوا مین شراب کا ملنا اگرچہ ایک قطرہ بہی ہو یقینی یا ظنی ہو اوسکا پینا حرام ہے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؂

۲۷۲

متعلق الصلوٰة

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین متین اس مسئلہ مین کہ جسطرح نماز متوضی کی متیمم کے پیچھے حالت عذر مین درست ہے اسیطرح نماز غاسل کی جنب متیمم کے پیچھے درست ہے یا نہین ؂

ہو المصوب درست ہے واللہ اعلم- حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۷۳

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین ان مسئلون مین ۱؎ اثنا عشریہ کو کافر کہنا چاہیے یا نہین ۲؎ حضرت کو دافع البلاء کہنا چاہیے یا نہین ۳؎ جو شخص کہ خلاف لا تقربوا الزنا ولا تاکلوا الربا کرے اوسکو کافر کہنا چاہیے یا نہین

**ہو المصوب** جو شیعہ کہ منکر ضروریات دین ہین وہ کافر ہین اور صرف تبرائی شیعہ کافر نہین ہین اور جو شخص لا تقربوا الزنا وغیرہ کے خلاف کرے وہ کافر نہین فاسق ہے اور آن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دافع البلاء باین معنے کہنا کہ آپکے ذریعہ سے بلاء دفع ہوتی ہے درست ہے اور باین معنے کہ آپ خود استقلالاً دفع کرتے ہین نہین درست ہے ایسے الفاظ سے کہ موہم معنی غیر مشروع کو ہوین اجتناب اولی ہے الفاظ تعریفات صحیحہ شرعیہ منقولہ کچھہ کم نہین ہین واللہ اعلم- حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۷۴

**استفتا** چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اندرین مسئلہ اہل تشیع چہ باشندگان لکھنؤ وچہ ساکنان جوار لکھنؤ آنانکہ فی زماننا موجود ہستند طعام خانہای شان و ذبیحہ دست آنہا جائز ہست یا نہ بینوا توجروا- دیگر زید بحالت غفلت وجاہلیت زنا کرد زان بعد بہوش آمدہ و خوف خدا در دلش پیدا شد توبہ کردہ درین حالت بباعث توبہ نمودن زید از جرم زنا بری شد یا نہ بینوا توجروا

**ہو المصوب** شیعہ کہ منکر ضروریات دین اند مثل آنانکہ علی رض را خدا میگویند وہمچنین آنانکہ قذف حضرت عائشہ رض میسازند کافر اند ذبیحہ شان ناجائز و آنانکہ چنان نیستند اگرچہ سب شیخین میسازند کافر نیستند بلکہ فاسق ذبیحہ شان درست است

وجرم زنا از توبہ نصوح معاف میشود واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؎

۲۷۵

**استفتا سوال** چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اندرین
باب زید بابت قرضہ یکصد روپیہ از آن خود بنام بکر دعوی بعدالت نمود در زمان
دوران مقدمہ بست پنج روپیہ خرچہ اسٹامپ و محنتانہ وکیل وغیرہ نیز زید را
دادنی افتاد بوقت ڈگری زر اصل و خرچہ جملہ یکصد و بست و پنج روپیہ مندرج
ڈگری گردیدہ پس زید را صرف یکصد روپیہ اصل گرفتن جائز است یا زر خرچہ ہم
بینوا توجروا ؎ ؎

**ہو المصوب** زر خرچہ گرفتن شرعا جائز نیست واللہ اعلم۔ حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۷۶

**استفتا سوال اول** تجارت چرم ذبیحہ و غیر ذبیحہ بلا دباغت درست ہے
یا نہین حسب الارشاد ہر چہار امام رحمۃ اللہ علیہم ارشاد فرماوین **سوال دوم**
تجارت غلہ کیونکر حلال ہے اور کس صورت مین اطلاق حرمت ہے **سوال سوم**
جہت خرید غلہ روپیہ کا دینا قبل در و زراعت کے بعد طے وزن کے درست ہے
یا نہین **سوال چہارم** زید نے بکر کو دو روپیہ دیئے اور غلہ کا دینا بروقت در و
زراعت کے بہ تعین وزن وقت معین قرار پایا یا کہ بلا تعین وزن بوقت معین
نرخ بازار قرار پایا مگر زید کو غلہ نہین ملا اور بعد در و زراعت غلہ بہی کم وزن معینہ
سے فروخت ہوا تو زید نے اوسی حساب سے دو روپیہ کا تین خواہ چار بذمی بکر
ٹھراکر اور اوسکا مطالبہ کیا اس صورت مین اطلاق حلت ہے یا حرمت بینوا توجروا

**ہو المصوب** تجارت چرم کی بغیر دباغت کے حرام ہے اور تجارت غلہ ہر طور سے
درست ہے جبتک کہ کوئی معاملہ خلاف شرع نہو اور واسطے خرید غلہ کے قبل زراعت

یہ دینا درست ہے مگر طے کرنا وزن کا اور بیان کرنا جنس و وصف غلہ کا ضرور
اور بدون تعیین وزن کے اس طور پر کہ جو نرخ بازار ہوگا لینگے نہین درست ہے
اس صورت مین کہ روپیہ دینے والے کو غلہ نہین ملا اوسکو صرف اپنا روپیہ
لے لینا درست ہے یا اوسقدر غلہ لینا جو وزن مقرر ہوگیا ہو زیادہ کم نہین
درست ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** سوال چہ میفرمایند علمای دین درین مسئلہ کہ شیخ بشارت اللہ چہار پسران مسمی منور
محمد و امان علی و زور آور نداشت و ہیچ ترکہ جدی و کسبی نگذاشت مسمیان مذکور
فات پدر جد اجد ابود و باش ساختند شیخ منور از قوت بازوی خود زرے پیدا
سامان کشتکاری و ٹھیکہ داری ساخت و برادران خود را یکجا ساختہ شریک
و نوش گردانید پیر محمد و زور آور بعد چندی علیحدہ شدند امان علی ۲۶ سنہ فصلی
سنہ حال شریک حال ماندہ باتفاق پسران منور کشتکاری و زراعت میکرد و
این مدت انچہ فائدہ و منافع گردید از ان شیخ منور در شادی برادر خود مسمی امان علی
بات پسران خود صرف کرد حالا بسبب ناموافقت باہمی امان علی علیحدہ شدہ
ی تقسیم جائداد موجودہ از قسم نقد و جنس و اثاث البیت مع زیور و اسباب
زوجہای پسران منور میکند پس شرعاً جائز است یا نہ و اگر جائز است چہ قدر
امان علی را میرسد بینوا توجروا

**المصوب** درین صورت چونکہ اصل مال پیدا کردہ شیخ منور است امان علی را
ان حصہ نیست مگر بقدر محنت و اعانت در کاشتکاری وغیرہ امان علی مستحق
ل خواہد بود واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۷۸

**استفتا** بعالی خدمت علمای دین ومفتیان شرع متین اید

کسے نام خود که هدایت علی میداشت بایهام اسمای شرکیه تبدیل نموده هدایت

نهاد شخصے بران معترض شد که لفظ هدایت مشترک ست بین معنیین ارارة ال

والایصال الی المطلوب وهکذا لفظ علی بغیر الف ولام مشترک هست بین اسمار ال

وحضرت علی کرم الله وجهه مجیب گفت که درین صورت تائید اثبات مدعای مع

چه هرگاه لفظ هدایت وعلی مشترک شد بین معنیین پس برین تقدیر چهار احتما

متحقق میشوند یکی ازان از هدایت معنے اول واز علی الله جلشانه دوم از هدا

معنے ثانی واز علی جل جلاله سیوم از هدایت معنی اول واز علی حضرت علی کر

وجهه چهارم از هدایت معنی ثانی واز علی حضرت علی پس سه احتمال اول خالی از

شرعیه هستند البته احتمال رابع خالی از ممنوعیت نیست چه در جمله اسمای شر

مفهوم میشود پس هر اسم که دائر شود بین اسمای شرکیه وعدمه احتراز ازان آ

بلکه واجب کما هو ثابت واگر کسے بر اسم متنازع فیه قیاس نموده بر عبد الله ن

ثابت کند ویا یاعلی گفتن ممانعت نماید آیا اعتراض معترض وقیاس او صحیح ا

یا نه وبر تقدیر صحت اعتراض تائید کلام مجیب قرار می یابد یا چنانکه معترض

تصور فرموده اند بینوا توجروا

**هو المصوب** لفظ علی که از اسمای الٰهیه هست الف لام بران زائد میشو

یا برای تعظیم چنانکه در الفضل والنعمان وغیره رضی در شرح کافیه می نوی

وقد یزاد اللام فی العلم وقال الکوفیون قد یکون اللام للتعظیم کما فی اله

الاعلام ولا یعرفها البصریون انتهی ملخصاً وابن مالک در الفیه وشراح الف

اعلام زیادت لام ذکر کرده به الفضل ونحو ذلک ممثل کرده اند وعلی کل تقد

لام بر اسمای الٰهیه سوای لفظ اله جزو علم نیست وبر لفظ علی که از اسمای مرتض

نام داخل نمیشود بحر العلوم در حواشی میرزاہد ملا جلال مینویسند دخول اللام علی الاعلام قصیحہ سوی لفظ محمد علے مسماہ الصلوۃ والسلام وسوی لفظ علی رضی اللہ عنہ مسماہ انتہی بنا بر علیہ ہدایت العلی اولی ہست از ہدایت علی چہ در اولی اشتباہ اضافت ہدایت بسوی علی مرتضیٰ رض نیست و در صورت ثانیہ بسبب اشتراک لفظ ہدایت بحسب استعمال و اشتراک لفظ علی اشتباہ امر ممنوع موجود و در اسامی از انجو اسم کہ ایہام مضمون غیر مشروع سازد احتراز لازم بہمین سبب علما از تسمیہ بعبد النبی وغیرہ منع ساختہ اند و اما در عبید اللہ وغیرہ پس ایہام امر غیر مشروع نیست بل ہو احب الاسماء الی اللہ علی ما ورد بہ الحدیث و ہمچنین در یا علی ہرگاہ مقصود ندا بر پروردگار باشد نزاعی نیست واللہ اعلم ۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۲۷۹ زید نے اپنی عورت مدخولہ سے کہا لفظ واحد مین طلاق ہے طلاق ہے طلاق ہے تب اوس سے پوچھا کہ تمنے کتنی طلاق دی ہین تب اوسنے جواب دیا کہ صرف ایک طلاق کی تائید مین باقی لفظون کو مینے ادا کیا ہے اب اوسکی عورت پر کے طلاق واقع ہوئی

**ہو المصوب** اس صورت مین اوسکی تصدیق فیما بینہ و بین اللہ کیجاویگی لیکن قاضی اسکو تسلیم نہ کریگا در مختار مین ہے کرر لفظ الطلاق وقع الکل وان نوی التاکید دین انتہی واللہ اعلم ۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** ۲۸۰ زید کو عمرو فریبًا اپنے مکان کے اندر لیگیا چند آدمیون کو بلا کے زید سے اوسکی بی بی کو جبرًا تین طلاق دلوایا بلکہ عمرو کے مددگار اور عمرو لاٹھی لیکر آمادہ ہوے کہ اگر ذرہ طلاق دینے مین انکار کیا تو فورًا مار ڈالینگے

بعد طلاق دینے کے رہا کیا چونکہ زید اور اوسکی بی بی سے نہایت الفت ہے جدائی
از حد محال ہے بضرورت بہ تقلید مذہب شافعی نکاح جائز ہے یا نہیں بینوا توجروا
**ہو المصوب** عند الضرورۃ الشدیدۃ تقلید مذہب شافعی درست ہے۔
حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۸۱
**استفتا** ایک شخص کی چار بیبیان ہین ایک مکان مین چارون موجود تہین
دروازہ بند تہا شوہر نے باہر سے پکارا کسی بی بی نے اندر سے جواب دیا اور جواب دیکر خاموش
ہو گئی صبحکو مرد نے کہا کہ جس بی بی نے جواب دیا اوسکو تین طلاق ہے عورتون سے
پوچہا کہ کس نے جواب دیا ہے ہر ایک نے انکار کیا ابکس پر طلاق واقع ہوا بینوا توجروا
**ہو المصوب** اس صورت مین سب سے وطی کرنا بسبب اشتباہ کے حرام ہی جبتک کہ تعیین
مطلقہ کی معلوم نہو اشباہ مین ہے الاصل فی الابضاع التحریم فاذا تقابل فی المرأۃ
حل وحرمۃ غلبت الحرمۃ ولہذا لا یجوز التحری فی الفروج واذا طلق احدی نسائہ
بعینہا ثلاثا ثم نسیہا وکذلک ان میز کلہن الا واحدۃ لم یسعہ ان یقربہا حتی
انہا غیر المطلقۃ انتہی اور یہی اوسیمین دوسرے مقام مین ہے لو اختلطت زوجتہ
بغیرہا فلیس لہ الوطی ولا بالتحری انتہی واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۸۲
**استفتا** جسکے ہاتہہ پاؤن اعضاء وضو سے کٹے ہون اوسکی نماز کیونکر
درست ہے بینوا توجروا
**ہو المصوب** جو عضو اعضاء وضو سے بالکل کٹا ہوا اوسکو دہونا وضو مین
اوس شخص سے ساقط ہے بقیہ اعضا کو دہو لے اور نماز پڑہے بحر رائق مین ہے
لو قطعت یدہ او رجلہ فلم یبق من المرفق والکعب شیء سقط الغسل ولو بقی وجب
انتہی اور در مختار مین ہے مقطوع الیدین والرجلین اذا کان بوجہہ جراحۃ

کتاب الطلاق — از مولوی محمد حشمت علی صاحب

کتاب الصلوۃ — از مولوی محمد حشمت علی صاحب

يصلي بغير طهارة انتهى اوسكے حاشيہ رد المحتار مين ہے قوله مقطوع اليدين
اي من فوق المرفقين والكعبين وله مسح محل القطع قوله اذا كان بوجهه جراحة
وله مسحه على التراب ان لم يمكن غسله انتهى والله اعلم حرره الراجي عفو ربه القوي
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

۲۹۳

**استفتا** اس ديار مين عرصهٔ دو ماه سے لوگون نے عجيب ايک نئی صورت
ذکر کی جاری کی ہے وہ يہہ ہے کہ نماز فرض کی سلام کے بعد زور سے تين چار بار سب
مقتدی لا اله الا الله کہتے ہين اور سر بہی دُہنتے ہين جب الله اکبر کہتے ہين کيا اسطرح سے
سر دُہن دُہن کر حضرت صلی الله عليه وسلم کے زمانے مين لوگ الله اکبر کہا کرتے تھے
فرض نماز کے بعد يا صحابہ رضی الله عنہم کے زمانہ مين لوگ کہا کرتے تھے يا ہمارے
امام اعظم رحمة الله عليه کے وقت مين يہہ دستور ہوا يا امام کے شاگردون سے يہہ صورت
کذائی ذکر کی منقول ہے اگر اسطرح کے ذکر ان حضرات مين کسی سے کسی معتبر کتاب مين منقول ہون
تو ہم لوگ بہی ذکر خير د کار خير جان کر ذکر مذکور کو بہ ہيئت کذائی رواج دين اور اگر اسطرح کی
ذکر امام اور شاگردان امام سے منقول نہين تو پہر اس ذکر محدث کو کيا کہين گے اور ايسے
ذکر سے لوگون کو بصورت اختيار باز رکہين يا اجازت کرنے کی ديوين اور ہمارے
حنفی مذہب مين علاوه اس محل خاص کے جو ذکر کہ ثابت ہے وہان زور سے ذکر کرنا
افضل ہے يا آہستہ بينوا توجروا

**هو المصوب** اس قسم کا ذکر آنحضرت صلی الله عليه وسلم اور صحابہ سے اور ائمہ وغيره سے
منقول نہين اور بہ تصريح علمای حنفيہ وغير حنفيہ ذکر بعد نماز کے سراً مستحب ہے نہ جہراً ليکن
بعض احاديث سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت صلعم کے زمانے مين صحابہ بعد نماز کے جہراً تکبير کہتے تھے
جيساکہ صحيح بخاری ومسلم مين ہے ابن عباس سے قال کنت اعرف انقضاء صلوة النبی
بالتکبير انتهى فتح الباری مين ہے الظاهر انه لم يكن يحضر الجماعة لانه كان صغيرا

لا يواظب على ذلك فكان يعرف انقضاء الصلوٰة بما ذكر وقال غيره يحتمل ان يكون حاضرًا
فی آخر الصفوف فكان لا يعرف انقضائها بالتسليم وانما كان يعرفه بالتكبير انتهی
لیکن شراح حدیث نے اسکو حالت جہاد وغیرہ پر محمول کیا اور سر کو جہر سے افضل قرار دیا
اور بعضون نے اسکو بعض اوقات پر محمول کیا اور التزام کو اسکے منع کیا کتاب المدخل لابن الحاج
المالکی مین ہے اما ما رویناه عن ابن الزبیر كان رسول الله صلعم اذا سلم من صلوته يقول
بصوته الاعلى لا اله الا الله وحده لا شريك له له الملك وله الحمد وهو على كل شیٔ
قدير لا حول ولا قوة الا بالله ولا نعبد الا اياه له النعمة وله الفضل وله الثناء الحسن
الجميل لا اله الا الله مخلصين له الدين ولو كره الكافرون وما روى البخاری عن
ابن عباس ان رفع الصوت بالذكر حين ينصرف الناس من المكتوبة كان على عهد
رسول الله ع فالجواب من وجهين احدهما ما ذكره الامام الشافعی فی الام حيث قال
واختار للامام والماموم ان يذكران الله بعد الانصراف من الصلوٰة ويخفيان الذكر
الا ان يكون اماما يحب ان يتعلم منه فيجهر حتى يرى انه قد تعلم منه ثم يسر فان الله يقول
ولا تجهر بصلوتك ولا تخافت بها يعنی بالدعاء لا تجهر ترفع ولا تخافت حتى لا تسمع
نفسك واحسب ما روى ابن الزبير من تهليل النبی صلعم وما روى ابن عباس من تكبيره
كما رويناه انما جهر قليلًا ليتعلم الناس منه وذلك لان عامة الروايات التی كتبناها
ليس يذكر فيها بعد التسليم ولا تكبير انتهى كلامه بلفظه فهذا الامام الشافعی حمل
ذلك على سبيل التعليم فان حصل التعليم امسك وهذا بخلاف ما يعهد اليوم من
القرأة والذكر جهرًا وجماعة فانهم لا يريدون التعليم بل الثواب فی الجواب الثانی
ما ذكره ابو الحسن ابن بطال فی شرح صحيح البخاری لما ان تكلم على حديث ابن عباس
قال يحتمل ان يكون اراد به المجاهدين فان كان كذلك فهو الى الآن وعليه العمل و
هو ان المجاهدين اذا صلوا الخمس فيستحب لهم ان يكبروا جهرًا يرفعون اصواتهم

ليرهبوا العدو فان لم يحمل على ذلك فيكون منسوخًا بالاجماع لانه لا يعلم احد من العلماء يقول به انتهى اور يهى مدخل مين دوسرے مقام مين ہے وليحذروا جميعًا من الجهر بالذكر والدعاء عند الفراغ من الصلوة ان كان فى جماعة فان ذلك من البدع انتهى اور علامه شيخ الاسلام بدر الدين العينى الحنفى بنايه شرح ہدايه مين لكهتے ہين قال ابو بكر الرازى قال مشائخنا التكبير جهرًا فى غير ايام التشريق والاضحى لا يسن الا بازاء العدو واللصوص وقيل وكذا فى الحريق والمخاوف كلها انتهى وفى نصاب الاحتساب ذاكرو اعلى اثر الصلوة جهرًا يكره وانه بدعة يعنے سوے ايام النحر والتشريق انتهى اور عبارات حنفيه اس قسم كى بہت ہين جس سے كراہت ذكر جهرى بجز چند مواضع مستثناة كے ثابت ہوتى ہے تفصيل اسكى ميرے رساله سباحة الفكر فى الجهر بالذكر مين موجود ہے الحاصل ذكر جهرى بعد نماز كے سواى ايام تشريق وغيره كے اگر احيانًا ہو تو كچهه مضائقه نهين بشرطيكه جهر مفرط نہو اور ايسهى اگر مقصود جهر سے تعليم ہو اور بدون ان اغراض كے اوسكا التزام واہتمام كرنا جيساكه سوال مين مذكور ہے خلاف طريقۂ نبويه و طريقۂ سلف صالح ہے والله اعلم۔ حرره الراجى عفو ربه القوى ابو الحسنات محمد عبد الحى تجاوز الله عن ذنبه الجلى والخفى ۵ ۵

۲۸۴

**استفتا** چه ميفرمايند علماى دين درين صورت كه مثلا درميان زيد و عمرو بحث درين امر ہست كه زيد ميگويد كه گواہان نفى متواتر دران صورت شرعًا مقبول اند كه كسان كوفه گواہى دہند كه فلان كس در فلان سال در مقام كوفه بود زيراكه اين متضمن نفى بودنش در بصره است نه اينكه چهل يا پنجاه كسان شهر بصره گواہى دہند كه فلان كس در فلان سال در بصره نيامده بود چه اين گواہى بر علم نيست بلكه بر عدم علم آمدنش ہست و زيد استدلال قول خود بروايت فتاوى ہنديه مرقومۂ ذيل ميكند و عمرو اين گواہى عدم علم را نيز جائز ميگويد و استدلال قول خود بروايت حموى مرقومۂ

سخت میکنند و میگوید که این گواهی بر عدم علم نیست بلکه بر علم عدم آمدن فلان هست پس
قول واسته لال زید صحیح هست یا عمرو بینوا بالدلائل والتفصیل لتکون الخواطر تسکنوا
وانتم توجروا باجر الجلیل — روایة فتاوی هندیه اقام امرأة رجلین ان فلانا طلق امرأته
یوم النحر بالکوفة واقام فلان البینة انه کان فی ذلک الیوم حاجا بمنی فالبینة بینة
المدعی ولا یلتفت الی بینة المدعی علیه الا ان تاتی العامة وتشهد بذلک فیوخذ
بشهادتهم کذا فی الذخیرة انتهی روایة حموی قال فی المحیط ان تواتر عند الناس و
علم الکل عدم کونه فی ذلک المکان والزمان لا تسمع الدعوی علیه ویقضی بفراغ
ذمته لانه یلزم تکذیب الثابت بالضرورة والضروریات مما لا یدخلها الشک انتهی
**هو المصوب** شهادت نفی در هر دو صورت خواه النفی معنی باشد واثبات صورت
مثل گواهی باین طور که فلان کس در فلان سال در کوفه بود که متضمن نفی بودنش در
بصره هست وخواه نفی صریح باشد مثل اینکه گواهی دهند که در بصره نبوده مقبول نیست
مگر به تقدیری که امر مشهود به متواتر باشد خواه نفی صریح باشد یا النفی ضمنی درین صورت
مقبول هست در روایت فتاوی هندیه متضمن یک صورت و روایت حموی متضمن صورت دیگر است و بینه
بزازیه می آرد شهدا انه استقرض من فلان فی یوم کذا فی بلد کذا فبرهن علی
انه لم یکن فی ذلک المکان بل کان فی مکان آخر لا یقبل لان قوله لم یکن فیه نفی
صورة ومعنی وقوله بل کان فی کذا نفی معنی واصله ما ذکر فی النوادر عن الثانی
شهدا علیه بقول او فعل یلزم علیه بذلک اجارة او کتابة او بیع او طلاق او
عتاق او قصاص او قتل فی مکان وزمان وصفات فبرهن المشهود علیه انه
لم یکن ثمه یومئذ لا یقبل لکن قال فی المحیط ان تواتر عند الناس وعلم الکل عدم
کونه فی ذلک المکان والزمان لا یسمع الدعوی ویقضی بفراغ الذمة لانه
یلزم تکذیب الثابت بالضرورة والضروریات مما لا یدخلها الشک وکذا

کل بینة اقامت علی ان فلانا لم یفعل ولم یقل ولم یقر انتہی و در در مختار می نویسد
شہادة النفی المتواتر مقبولة انتہی و در رد المحتار میگوید بخلاف غیرہ فلا یقبل سواء
کان نفیا صورة او معنی وسواء احاط به علم الشاهد اولا انتہی ۔ واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی | محمد عبد الحی ابو الحسنات

مصلی

استفتا سوال اول کہنا یا رسول اللہ و یا ولی اللہ کا جائز ہے یا نہین سوال دوم مدد چاہنا پیغمبران و ولی اللہ سے جائز ہے یا نہین سوال سیوم شفاعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حق جانتے ہو و شفاعت ہوےگی یا نہین و کہنا اب شفیع المذنبین کا جائز ہے یا نہین سوال چہارم اب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم رسول ہین یا نہین و نبوت ختم ہو گئی یا نہین و خاتم النبیین ہین یا نہین سوال پنجم چار امام و چار مذہب کو حق جانتے ہو یا نہین سوال ششم تقلید مذہب کا واجب و فرض جانتے ہو یا نہین سوال ہفتم ثواب درود شریف و کلام اللہ پاک و خیرات و صدقہ کا بروح مردگان پہونچتا ہے یا نہین سوال ہشتم مولود شریف کرنا و شیرینی پر فاتحہ کرنا و قیام کرنا و خوشبو جلانا کہ کعبہ شریف و مدینہ منورہ مین جاری ہے اس ملک مین بھی جائز ہے یا نہین سوال نہم کرامات اولیاء اللہ حق ہے یا نہین اگر حق ہے تو بعد ممات کے بھی حق ہے یا نہین ۔

## جوابات مولوی محمد اسحق صاحب

جواب سوال اول کہنا یا رسول اللہ ساتھ صلوة و سلام کے جائز ہے جیسا کہ التحیات وغیرہ سے سمجھا جاتا ہے باقی کہنا یا رسول اللہ و یا ولی اللہ کا جو ہندیون کی عادت ہے کہ اوٹھتے بیٹھتے کہا کرتے ہین سارے فقہاء حنفیون کے نزدیک بالاتفاق ناجائز ہے بلکہ اس محل خاص مین بمقتضای آیہ اَلَّذِیْنَ یَذْکُرُوْنَ اللّٰهَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِهِمْ الخ و موافق دستور قرون ثلثہ یا اللہ یا رحیم یا کریم وغیرہ کہنے کی عادت کرنا چاہیے

جواب سوال دوم مدد چاہنا واسطے قبول ہونے دعا اور حاصل ہونے مطلب کے جناب بالاتفاق جائز تہا اور ذات بابرکات آپ لوگون کی باعث حصول مقاصد اور موجب قبولیت دعا ہوتی رہی اور سلف صالح کا قرون ثلثہ وغیرہ مین یہی دستور رہا کہ جو حضرات اپنے زمانہ مین صالح وولی اللہ معلوم ہوئے اونکو لوگ اپنے قبولیت دعا کے واسطے تکلیف دیتے رہے اور اونسے دعا کرانے کی خواستگاری رہی بنار علیہ اگر ابہی کوئی صالح ویا ولی اللہ معلوم ہوا اور اوس سے لوگ دعا کرائین یا اپنی دعا کی قبولیت مین اوسکو وسیلہ ٹھہرائین جیسا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ مین حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو لوگون نے پیشوا کرکے اپنی طلب حاجت کی تہی بالاتفاق جائز ہوگا اور اسمین کسی فقہای حنفیہ کا اختلاف نہین باقی رہا بعد عالم وصال کے اونسے دعا کرانے یا واسطے حاجت روائی اپنی کسیطرح اونکو تکلیف دینے یہہ دستور قرون ثلثہ مشہود لہا بالخیر مین اور زمانہ مجتہدین مین پایا نہین گیا بنار علیہ ہمارے فقہار حنفیہ اسمین مختلف ہین اکثر عدم جواز کے قائل ہین اس بنار پر کہ سماع موتی ثابت نہین جیسا کہ کتاب الایمان فتح القدیر حاشیہ ہدایہ مین و مستخلص شرح کنز مین و کفایہ شرح ہدایہ و در مختار و دیگر فتاوی مین صراحۃً واشارۃً لکہا ہے دیکہے جسکا جی چاہے اور واضح رہے کہ یہی مذہب اکثر فقہا کا قابل فتوی زمانہ ہمارے کے ہے کیونکہ اسمین احتیاط ہے جیسا کہ واقف کتب فقہ پر مخفی نہین واللہ اعلم وعلمہ اتم جواب سوال ثالث شفاعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حق جانتا ہون جسکو آپکے شفیع ہونے مین شک ہے وہ میرے نزدیک بلکہ سارے اہل اسلام کے نزدیک گمراہ ہے ظہور شفاعت انشاء اللہ روز محشر مین ہوگا کہ سب کوئی نفسی نفسی کہینگے اور آپ رحمۃ للعالمین وشفیع المذنبین ہم گنہگارون کی شفاعت کے لیے امتی امتی کہتے ہوئے سجدہ مین جاوینگے اور بحکم اشفع تشفع سب سے پہلے ہم امت گنہگارون کو جنت مین داخل کرائینگے اللہم ارزقنا شفاعتہ

اور واضح رہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم شفیع الکافرین و شفیع المشرکین نہین
اور آپ بیشک شفیع المذنبین ہین اور آپکو شفیع المذنبین کہنا جائز بلکہ ضرور ہے
جیسا کہ کتب عقائد وکتب فقہ و احادیث اس سے مملو ہے فقط جواب سوال رابع
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم رسول ہین نبوت ختم ہوگئی اب کوئی نبی قیامت تک
نہین ہونے کا آپ خاتم النبیین ہین فقط جواب سوال خامس چار مذہب اور
چار امام کو حق جانتا ہون بلکہ تقلید امام اعظم کوفی رحمۃ اللہ علیہ کو سبکی تقلید سے
احسن سمجھتا ہون اور مین انہین کا مقلد ہون فقط جواب سوال سادس
مسائل اجتہادیہ مین تقلید ائمہ مجتہدین واجب جانتا ہون فقط جواب سوال
سابع ثواب درود شریف و قرآن مجید و خیرات و صدقہ کا خواہ مالی ہو یا بدنی موافق
عقائد اہل سنت و جماعت فقہاء حنفی ہمارے پہونچتا ہے جیسا کہ کتاب الحج عن الغیر
صاحب ہدایہ اور درمختار وغیرہ نے بتصریح لکھا ہے واللہ اعلم وعلمہ اتم جواب
سوال ثامن ذکر مولد شریف یعنے وقائع ولادت و معجزات بیان کرنا خواہ ملک ہند
ہو یا سندہ ایران ہو یا توران خراسان ہو یا ملتان روم ہو یا شام جائز ہے
اسمین کسی اہل اسلام کو کلام نہین باقی سائل جو یہہ بیان کرتا ہے کہ کعبہ شریف مین
شیرینی پر فاتحہ کرتے ہین یہہ محض غلط ہے کیونکہ اس فقیر نے اکثر ثقات اہل دیار حرمین
سے کہ جو متفق علیہ فریقین ہین دریافت کیا معلوم ہوا کہ دستور آیہ خوانی وسورہ خوانی
جیسا کہ یہان شیرینی پر کرتے ہین نہین ہے بلکہ شیرینی کبھی اثناء مولد خوانی مین
اور کبھی بعد مولد خوانی کے تقسیم ہوتی ہے بلکہ اس فاتحہ ہندیہ مروجہ پر جب کوئی اہل
عرب ذی علم مطلع ہوتا ہے تو سوای منع کے جواز کا حکم نہین دیتا ہے کیونکہ یہہ
طریق ایصال ثواب کا زمانہ شفیع المذنبین رحمۃ للعالمین وصحابہ و تابعین وتبع
تابعین و ائمہ مجتہدین مین نتہا اور نہ ابتک خاص شرفای عرب کا یہہ دستور ہے

بنا رعلیه میرے نزدیک طریقهٔ مروجه مشروع نهین باقی قیام کرنا جو وقت ذکر ولادت کے کرتے ہین میرے نزدیک یه بے اصل ہے اور کوئی ادلهٔ شرعیه سے ثابت نهین اور کرنا عرب کا کسی فعل کو بعد قرون ثلثه یعنے نوی برس کے حجت نهین ہے ابن الهمام اور عینی اور ملا علی قاری وغیره رحمة الله علیهم اپنی کتابون مین لکھ گئے دیکھیے جسکا جی چاہے اور استشهاد یعنے بطور شاہد کے ایک کتاب کی عبارت جو میرے پاس اس وقت موجود ہی لکھے دیتا ہون قلت هذا انما کان فی زمن النبی صلی الله علیه وسلم والخلفاء الراشدین الی انقضاء القرون الثلثة وهی تسعون سنة واما بعد ذالک فقد تغیرت الاحوال وکثرت البدع خصوصًا فی زماننا هذا علی ما لا یخفی انتهی ما فی العینی یعنے عینی حنفی نے لکھا ہے که مین کہونگا سلامت رہنا اہل مدینه کا بدعات سے اور اونکے عمل کا حجت اور دلیل ہونا سوای اسکے نهین که تها زمانه نبی صلی الله علیه وسلم وخلفای راشدین مین قرون ثلثه کے گذرنے تک که وه نوی برس ہے لیکن بعد قرون ثلثه کے پس تحقیق متغیر ہوگئے احوال اور بہت ہوئین وہان بدعتین خصوصًا ہمارے زمانه مین فقط تمام ہوا مطلب عبارت مذکور کا اور بہی ملا علی قاری نے مستقل ایک رساله بدعات حرمین مین لکھا ہے دیکھے جسکا جی چاہے وبا سقه ۱۲ خوشبو کا جلانا چونکه ذکر مولد مثل ذکر پند ونصائح کے ہے اور وعظ وپند ونصائح برابر زمانهٔ صحابه وتابعین وتبع تابعین وائمهٔ مجتهدین مین جاری رہا کسی مین اسکا التزام نه تها اور اب چونکه اسکو التزام کرلیا ہے اور اس گگل اور لوبان وغیره جلانے کو اور مولد خوان کے آگے رکھنے کو رکن ذکر ٹھہرالیا بنا رعلیه باین التزام ما لا یلزم خالی کراہت سے نهین ہے فقط جواب سوال تاسع کرامت اولیاء الله کی حق ہے جیساکه عقائد نسفی اور شرح فقه اکبر وغیره مین لکھا ہے کرامات الاولیاء حق یعنے کرامات اولیاؤنکی کتاب وسنت سے ثابت ہے اوسمین کسی اہلسنت وجماعت

انکار نہین اور پوشیدہ نرہے کہ بہت سے ولی اللہ رحمہم اللہ ایسے بہی گذرے
ہین کہ اونسے ایک کرامت بہی صادر نہین ہوئی تو اس سے یہہ لازم نہین آتا ہے
کہ وہ بزرگان طریقت ولی اللہ نہ تھے کیونکہ صدور کرامات ولی ہونے کو شرط و لازم
نہین ہان البتہ استقامت علی الدین ولایت مین شرط ہے جیسا کہ تعریف ولی سے
کہ اہل عقائد و اہل تصوف لکھتے ہین سمجھا جاتا ہے الولی ہو العارف باللہ وصفاتہ
مایمکن لہ المواظب علی الطاعات المجتنب عن السیآت المعرض عن الانہماک فی
اللذات والشہوات واللہوات انتہی ما فی شرح الفقہ الاکبر یعنے ولی اوسکو کہتے
ہین کہ عارف ہو بقدر طاقت بشری اپنی ساتھہ ذات و صفات حق سبحانہ و تعالی کے
مواظب ہو یعنے مواظبت و مداومت کرنے والا ہو طاعات و عبادات پر مجتنب ہو
یعنے اجتناب و پرہیز کرنے والا ہو بری باتون سے و معرض ہو یعنے اعراض
و روگردانی کرنیوالا ہو لذتون و شہوتون مین پڑنے سے پس ولی کے واسطے مواظبت
علی الطاعات شرط ہوئی اور اسی مواظبت کو استقامت عرف مین کہتے ہین اور
بغیر اس استقامت کے ولی ہونا ممکن نہین پس طالب صادق کو چاہیئے کہ طالب استقامت
کا رہے نہ طالب کرامت کا کیونکہ نفس خواہش کنندہ و طالب کرامت کا ہے اور پروردگار
تیرا تجھسے استقامت طلب کرتا ہے جیسا کہ ملا علی قاری رح شرح فقہ اکبر مین صاحب
طریقت ابو علی جرجانی سے نقل کرتے ہین کن طالبا للاستقامۃ لا طالبا للکرامۃ
فان نفسک متحرکۃ فی طلب الکرامۃ وربک یطلب منک الاستقامۃ انتہی ما فی
شرح فقہ اکبر اور پہر اوسی کتاب مین شیخ سہروردی رح سے نسبت عطا ہونے خرق
عادات یعنے کرامات کہ جو بزرگون کو بعض اوقات مین فضلا من اللہ عطا ہوتی ہے
لکھتے ہین کہ حکمت اس کرامات کے عطا ہونے مین اور فائدہ اس خرق عادات کے
صادر ہونے کا بزرگان موصوفین کو یہہ تہا کہ اپنے اس خرق عادت و کرامت و آثار

قدرت کو دیکھکر یقین زیادہ ہو اور عزم زہد پر اور ارادہ موجبات حرص و ہوا سے
خارج ہونے پر دنیا مین قوی ہو اور عبارت اوسکی یہہ ہے والحکمۃ فیہ ان یزداد
بما یری من خوارق العادات وآثار القدرۃ یقیناً فیقوی عزمہ علی الزہد فی
الدنیا والخروج من دواعی الھوی پس اسے سمجھنا چاہیے کہ سائل کا یہہ سوال کہ اگر
حق ہے تو بعد ممات بہی حق ہے یا نہین اسکا کیا مطلب ہے اگر یہہ مطلب ہے کہ
صدور کرامات بعد ممات بہی حق ہے یا نہین تو اسکا جواب میرے نزدیک یہہ ہے کہ کوئی
معتبر روایت صراحۃً کتاب فقہ و عقائد کی اسکے حق ہونے مین میری نظر سے نہین
گذری باقی اشارۃً موافق تصریح شیخ الطریق شیخ سہروردی رحمۃ اللہ علیہ اوسکی
حقیت کے بطلان سمجھی جاتی ہے کسواسطے کہ اب صدور کرامات یعنے خرق عادات
سے اون بزرگون کو کچھہ فائدہ نہین کیونکہ وہ بزرگان اس دار المحن اور دار الفراق
سے دار العشرت و دار الوصال کو پہونچے اب کوئی درجہ یقین کی زیادتی کا باقی نہین
رہا خیر بہرکیف اور علماء و فقہاء حنفیہ سے اس بارہ مین سوال کرنا چاہیے جو کچھہ
کتاب و سنت سے تحقیق ہو اوسپر اعتقاد حقیت کا کرنا لازم ہے کیونکہ یہہ مسئلہ
عقائد کا ہے اور اگر یہہ مطلب ہے جیساکہ اعتقاد بعض جہلا کا ہے کہ جو خرق
عادات حالت حیات مین کسیوقت فضلاً من اللہ صادر ہوئی تہی بعد ممات بہی
اون بزرگون سے وہ خرق عادت بالاستقلال صادر ہوتی ہے یہہ حق ہے یا نہین
تو ایسا اعتقاد بیشک خلاف اہل سنت والجماعت کے ہے خصوصاً ہمارے فقہای حنفیہ
کے اصول کی بناپر محض باطل ہے جیساکہ ماہر کتب عقائد و فقہ پر پوشیدہ نہین ہے
اور علم تصوف مین بہی ہمارے بزرگان قادریہ رحمۃ اللہ علیہم خوب تصریح سے لکھتے ہین
دیکھے جسکا جی چاہے واللہ اعلم و علمہ اتم - حررہ محمد اسحق بڈوسری البہارے

مہر مولوی محمد اسحق صاحب | محمد اسحق

۲۷۶

**استفتا** کیا ارشاد ہے اس باب مین کہ زید مدعی نے ایک دعوی بیجا عمرو مدعا علیہ پر کیا عمرو نے اس نالش کی جوابدہی کے واسطے مجبورانہ کچھہ روپیہ مہاجن سے قرض لیا چونکہ قرضہ بلا سود میسر نہوا لہذا اوسکو اپنے قرضہ کا سود بھی ادا کرنا پڑا چنانچہ اصل روپیہ عمرو نے مدعی کی جوابدہی مین صرف کیا اور اوسکا سود مہاجن نے عمرو کے دوسرے مال خالص سے وصول کیا الغرض زید کی نالش نے عمرو کو ایک سو دس روپیہ کا زیر بار کیا سو روپیہ صرف نالش کی جوابدہی مین مع اوردس روپیہ سود مہاجن کو دینا پڑا اب اس زیر باری کے بعد زید نے عمرو کے ساتھہ جز مدعا بہا پر اس طور سے مصالحت کی کہ کل مصارف جسکا عمرو زیر بار بوجہ نالش زید مدعی کے ہوا اوسکا معاوضہ زید نے اپنے ذمہ قبول کیا اور اسکو درج مصالحت کیا کہ کل مصارف ضروری اس نالش کے جسکا عمرو زیر بار ہوا اوسکو زید ادا کرے گا اسوقت مین قاضی کو عند المخاصمہ دس روپیہ کا تاوان یا معاوضہ جو عمرو کو سود مین دینا پڑا یا زید سے دلانا جائز ہے یا نہین اور عمرو کو اوسکا لینا مباح ہے یا نہین اور نیز سود دینا قرض بلا سود کے نہ ملنے کی وقت عند الحوائج جائز ہے یا نہین فقط

**ہو المصوب** خرچہ متعلقہ عدالت جو بحسب قوانین حکام لازم ہوتا ہے مدعی علیہ کو مدعی سے لینا نہین درست ہے ہان اگر مدعی بطیب خاطر دیوے وہ مختار ہے مگر معاوضہ سود کا جو عمرو کو دینا پڑا مدعی سے دلانا حاکم کو نہین جائز ہے اور نہ عمرو کو لینا درست ہے اور سود دینا کسی حالت مین درست نہین ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۸۷

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای شرع شریف اس مسئلہ مین کہ زید نے جو مدعی ہے ایک دعوی بیجا بکر مدعا علیہ پر کیا بکر نے اس جوابدہی کے واسطے مجبورانہ کچھہ روپیہ مہاجن سے لیا چونکہ قرضہ بلا سود میسر نہوا لہذا اوسکو اپنے قرضہ کا سود بھی

کتاب الدعوے

کتاب الدعوے

ادا کرنا پڑا اور بکر نے جو روپیہ لیا تہا اوسکو زید کی نالش کی جوابدہی مین صرف کیا
اور مہاجن نے اپنے زر سود کو بکر سے وصول کیا الغرض زید کی نالش نے بکر کو اصل
اور سود دونون کا زیر بار کیا اور اب اس زیر باری کے بعد زید نے بکر کے ساتہہ جو مدعا
بہا پر اس طور پر مصالحت کی کہ کل مصارف جسکا بکر بوجہ نالش زید مدعی کے زیر بار ہوا
وہ زید نے اپنے ذمہ لیا اور اقرار کیا کہ ہم کل مصارف اس نالش کے جسکا بکر زیر بار
ہوا ہے بکر کو ادا کرینگے اور اس خرچہ کے تعیین کے لیئے ایک شخص غیر خالد برضای
فریقین صرف اسلیئے ثالث مقرر کیا گیا کہ وہ مقدار اوس کل خرچہ کی مشخص اور متعین
کرکے جسکا بکر مدعا علیہ بوجہ نالش زید مدعی کے زیر بار ہوا ہے عدالت مین داخل
کر دے اب ثالث مقدمہ کو مقدار خرچہ مین اوس زر سود کا بہی شامل کرنا جائز ہے یا نہین
جسکا بکر بمجبوری زیر بار ہوا ہے بینوا توجروا فقط

**ہو المصوب** نہین جائز ہے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی فقط

**استفتا** ۲۸۸ بالفعل اس مقام مین ایک مسجد تیار ہوتی ہے اور
چندہ مین اوسکی تیاری تجویز ہوئی ہے بحث یہہ ہے کہ اہل ہنود کا روپیہ اسکی تعمیر
کے واسطے لیا جا سکتا ہے یا نہین درحالیکہ وہ بلا تحریک احدی شریک ہون اور
درحالیکہ کسیکی تحریک پر رضامند ہون دونون صورتون مین جو فتوی ہو اوس سے
آگہی بخشی جاوے فقط

**ہو المصوب** حسب تصریح معتبرات اہل ہنود کا تعمیر معابد خاصۂ اہل اسلام مین
صرف کرنا درست نہین ہے بنا بر علیہ صورت مسئولہ مین روپیہ ہنود کا خواہ بہ تحریک غیر
خواہ بلا تحریک دین نہین لینا چاہیئے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۸۹

**استفتا** سوال چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اندرین صورت شخصی بقدر بلندی یک مکان کرسی بلند ساختہ بران مسجد تعمیر نمود و بپیش کرسی مذکور مکانات بطور مسافر خانہ مسقف ساختہ بالای سقف آن صحن مسجد قرار داد پس حاصل استفتا اینکہ بالای سقف صحن مسجد قرار دادن جائز ہست یا بودن صحن مسجد بالای کرسی ضروری بود بینوا توجروا۔

**ہو المصوب** اگر مکانات بغرض نفع مسجد و صرف آمدنی آن بمسجد ساختہ شدہ باشند بودن صحن مسجد بالای سقف آن مضائقہ ندارد والا نشاید کہ درین حال صحن مذکور بحکم صحن مسجد نخواہد ماند واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی۔

۲۹۰

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ زید نے وارث ذیل چہوڑکر انتقال کیا پس ترکۂ زید کتنے سہم پر تقسیم ہوگا۔ زوجہ ایک۔ دو دختر۔ ایک بہائی اخیافی۔ ایک ما۔

**ہو المصوب** صورت مسئولہ مین بعد ادای ما تقدم علی الارث و رفع موانع ارث کل ترکہ ستائیس سہام پر منقسم ہوگا منجملہ اوسکے تین سہم زوجہ کو اور آٹھہ آٹھہ سہم ہر ایک دختر کو اور چار سہم ما کو اور اسیقدر بہائی اخیافی کو ملیگا واللہ اعلم۔

**سوال دیگر** زید نے وارث ذیل چہوڑکر انتقال کیا پس ترکۂ زید کتنے سہم پر تقسیم ہوگا۔ ایک زوجہ۔ دو دختر۔ ایک بہائی حقیقی۔ ایک ما۔

**ہو المصوب** بصورت مسئولہ بعد ادای حقوق مقدمہ علی الارث و نبونی موانع ارث کے مجموع ترکہ چوبیس سہام پر منقسم ہوگا اوسمین سے تین سہم زوجہ کو اور آٹھہ آٹھہ سہام ہر ایک دختر کو اور چار سہم ما کو اور ایک سہم بہائی حقیقی کو دیا جاویگا واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی۔

**استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم ہندہ اور مریم دائنان ہین اور زید مدیون زید نے
بکر پر حوالہ کیا و نیز عمرو باپ زید نے برضای زید مدیون بحضور ہندہ اور مریم دائنان بضمون
رقعہ بنام بکر یہہ تحریر کیا کہ اس قدر روپیہ ہندہ اور مریم کو دیدینا زر مندرجہ رقعہ درحساب
ذمگی زید مدیون ہندہ اور مریم دائنان مجرا کیا جائیگا چنانچہ حسب تحریر رقعہ مذکورہ بکر نے
کل دین مریم بمقدار مندرجہ رقعہ بدفعات منجانب زید مدیون مریم کو ادا کر دیا اور جو مقدار
دین ہندہ مندرجہ رقعہ تہی بعض اوسکا بدفعات ہندہ کو ادا کیا اور بعض اوسکا باقی ہے
جسکا دعوی ہندہ کو بربنای حوالہ بنام بکر ہے اور اقرار بکر نسبت ادای بقیہ دین ہندہ باشہادت شہود
ثابت ہے اب ہنگام مطالبہ ہندہ نسبت بقیہ دین خود بکر بعد ادای کل دین مریم و بعض
دین ہندہ نسبت ادای دین ہندہ منکر حوالہ ہے بعد اظہار صورت نزاعی بخدمت مقتیان
شرع متین یہہ التماس ہے کہ از روی روایات فقہ اور مسائل شرعیہ حضور محیل و محتال
و محتال علیہ ہنگام حوالہ شرط صحت حوالہ ہے یا نہین اور اگر یہہ صورت فرض کیجاوے
کہ جسوقت عمرو نے بحضور ہندہ اور مریم دائنان زید مدیون یہ مضمون دینے روپیہ مندرجہ
رقعہ منجانب زید مدیون بنام بکر تحریر کیا تہا تو بلا رضا اور بلا امر زید مدیون لکہا تہا
اور نہ کچہہ دین زید مذکور ذمہ بکر تہا اور نہ کوئی شے زید کی بطور ودیعت عند البکر تہی
الا بکر نے موافق مضمون رقعہ نوشتہ پدر زید مدیون زر مندرجہ رقعہ بدفعات ہندہ
اور مریم کو اسطرح کہ کل دین کا مریم کو اور بعض دین ہندہ کا ادا کیا من حیث الشرع
عقد حوالہ منعقد ہے یا نہین اور اگر محتال لہ بہی مجلس حوالہ مین موجود نہو مگر اوسکی
جانب سے کوئی شخص فضولی حوالہ کو قبول کرے گا تو بصورت ہذا بحسب الشرع حوالہ منعقد
ہے یا نہین بینوا توجروا۔

**الجواب واللہ سبحانہ الموفق للصواب** درباب صحت حوالہ حضور محیل و محتال علیہ
بمجلس حوالہ شرط نہین فقط حضور محتال لہ بمجلس حوالہ شرط ہے مگر جبکہ کوئی شخص

از جانب محتال لہ حوالہ کو قبول کرے گا تو اوسوقت مین بلا حضور محتال لہ بھی حوالہ صحیح ہے
چنانچہ در فتاوی حمادیہ مرقوم ہے وشرط حضور الثانی الا ان یقبل ای الحوالة
فضولی ای لاجل الغائب لا حضور الباقین ونیز فتاوی عالمگیری مین دربارۂ عدم
حضور محتال علیہ تصریح ہے وعبارتہ ہکذا ولا یشترط حضرتہ لصحة الحوالة حتی لو احال
علی رجل غائب ثم علم الغائب فقبل صحت الحوالة اور حوالہ بلا رضا وبلا امر محیل بھی
صحیح ہے چنانچہ روایت در مختار بہذا العبارة شرط لصحتہا رضی الکل بلا خلاف الا
الاول وهو المحیل فلا یشترط علی المختار شرنبلالیہ عن المواهب وروایت فتاوی
حمادیہ بہذہ العبارة واما رضاء المحیل وهو مدیون فلیس بشرط ذکرہ فی الزیادات
ونیز روایت فتاوی احمدی مثبت اسکی ہی ونیز بحالت عدم لزوم دین محیل بذمہ محتال علیہ وعدم
وجود شے محیل عند المحتال علیہ بھی حوالہ صحیح ہے چنانچہ کافی مین مصرح ہے کہ حوالہ
دو قسم ہے مقیدہ ومطلقہ مقیدہ وہ ہے کہ محتال علیہ پر محیل کا دین ہو یا اوسکے
پاس کوئی عین ہو محیل کا بطریق غصب یا ودیعت یا اور طرح سے اور مطلقہ برخلاف اوسکے
ہے اور قول بعض فقہا درباب تعریف حوالہ مطلقہ مقید اسکا ہے کہ محیل حوالہ کو مقید
بدین یا عین نکرے چنانچہ بفتاوی عالمگیری درباب تقسیم حوالہ مرقوم ہے وهی
نوعان مطلقة ومقیدة فالمطلقة ان یرسل الحوالة ولا یقیدها بشیء مما عنده
من ودیعتا وغصب ودین او محیلة علی رجل لیس لہ علیہ شیء مما ذکرنا کذا فی
التبئین باعتبار تعریف ثانی حوالہ مطلقہ محیل اپنا دین یا وہ شے جو پاس محتال علیہ
ہے محتال علیہ سے طلب کرسکتا ہے کما یفہم ہذا من روایة الو[illegible] ور روایات اکثر
الکتب الفقهیة اور جب بادای بعض ہندہ ونیز بشہادت شہود در صورت[illegible] ہی بکر محتال علیہ
بقبول حوالہ ثابت ہے تو اب انکار بکر محتال علیہ بنسبت عدم قبول حوالہ غیر مقبول ہے

واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب ۵

فی الواقع حضور محتال علیہ شرط صحت حوالہ نہیں جیساکہ در شرح غرر مین ہے الشرط
قبول المحتال او نائبہ ورضی الباقین لاحضورھما انتہی بلکہ رضاء محیل بھی مذہب
مختار شرط نہیں رد المحتار مین ہے لایخفی ان اشتراط رضا المحیل مبنی علی روایۃ
القدوری وھی خلاف المختار انتہی بناء علیہ صورت مسئول عنہا مین محتال علیہ پر ادای
بقیہ دین بھی واجب ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی
تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۹۲ **استفتا** بسم اللہ الرحمن الرحیم کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ایک
مسجد کے متولیو نمین سے تین شخص موجود ہین اور تینون غنی صاحب نصاب ہین منجملہ انکے
ایک شخص چاہتا ہے کہ جو مکان متعلقہ مسجد مال وقف سے بالای دروازہ وغیرہ مسجد
مذکور اوس چندہ سے جو واسطے مسجد کے جمع ہوا ہے بنے ہین بہ تصرف ذاتی اپنے رکھے یعنے
اہل وعیال بطور سکونت ان مکانات مین رکھون اور جو آمدنی دوکانات متعلقہ مسجد سے
ہوتی ہے اوسمین سے تنخواہ اپنے واسطے بعوض تولیت یا وعظ گوئی چاہتا ہے اور یہہ
خواستگاری اسواسطے ہے کہ مین نے لوگون سے کوشش کرکے روپیہ واسطے تعمیر مسجد کے
جمع کرایا ہے پس حسب شرع شریف لینا تنخواہ کا اور تصرف مکانات مذکورہ متولی غنی
کو بلا رضامندی دیگر متولیان جائز ہے یا نہیں اور اگر متولی خود خواستگار ہو اور
دیگر اشخاص باشندگان شہر خلاف دیگران ومتولیان اجازت رہنے مکانات کے
اور یہہ کہ تنخواہ دین آمدنی مسجد سے تو دینا دہندگان کو اور لینا غنی مذکور کو جائز ہے
یا نہیں بینوا توجروا

**ہو المصوب** متولی کو تصرف مکانات مذکورہ مین اور اوسمین سکونت کرنا اور آمدنی
وقف سے تنخواہ زائد لینا نہیں درست ہے رد المحتار مین ہے وفی الجواہر القیم اذا
لم یراع الوقف یعزلہ القاضی وفی خزانۃ المفتین اذا زرع القیم لنفسہ یخرجہ القاضی

من یدہ قال البیری یوخذ من الاول ان الناظر اذا امتنع من اعادۃ الکتب الموقوفۃ کان للقاضی عزلہ ومن الثانی لوسکن الناظر دار الوقف ولو باجر المثل لہ عزلہ لانہ نص فی خزانۃ الاکمل انہ لایجوز لہ السکنی ولو باجر المثل انتہی البتہ متولی کو تنخواہ اوس قدر جو واقف نے مقرر کردی ہو اور اگر نہ مقرر ہو تو بقدر اجر مثل لینا درست ہے درمختار مین ہے لیس للمتولی اخذ زیادۃ علی ما قررہ الواقف اصلا ویجب صرف جمیع ما یحصل من نماء وعوائد شرعیۃ وعرفیۃ لمصالح الوقف الشرعیۃ الکل من فتاوی المصنف قلت لکن سیجیٔ فی الوصایا وہم ایضا ان للمتولی اجر مثل عملہ انتہی واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؎

**مسئلہ ۲۹۳**

**استفتا** ایک شخص نے ایک آدمی سے کہا کہ تم اپنی لڑکی کے ساتھہ ہمارا نکاح کردو چنانچہ لڑکی کے باپ نے کہا کہ تمہاری زوجۂ منکوحہ موجود ہے ہم اپنی لڑکی کا ساتھہ تمہارا نکاح نہین کرینگے تب اوس مرد نے جواب دیا کہ میری زوجۂ منکوحہ قریب المرگ ہے یقین ہے کہ امروز فردا مین گذر جاوے بعد اوسکے لڑکی کے باپ نے کہا کہ ہم اقرار کرتے ہین کہ جب زوجۂ منکوحہ تمہاری مرجاویگی تب اپنی لڑکی کے ساتھہ تمہارا نکاح کردیوینگے چنانچہ بعد اس بات کے اوس مرد کے باپ نے جو طلبگار نکاح کا تہا کہا کہ ہم اپنے بیٹے سے چار آدمی کے سامنے اوسکی زوجہ منکوحہ کو طلاق دلوادینگے چنانچہ مرد طلبگار نکاح نے بموجب استرضا اپنے باپ کے اپنی زوجۂ منکوحہ کو طلاق دیا مگر اس لفظ کے ساتھہ مین طلاق دیتا ہون وزیر کی بیٹی کو جو میری زوجہ منکوحہ ہے پس مرد طالق نے اشارہ اپنی زوجۂ منکوحہ کا اور نام زوجہ کے باپ کا تو صحیح وقت طلاق کے بیان کیا مگر نام اصلی اپنی زوجہ کا وقت طلاق کے نہین لیا بلکہ وقت طلاق کے نام دوسری عورت کا لیا یعنی مرد طالق کی زوجۂ منکوحہ کا نام سماۃ راجی ہے پس بر وقت طلاق کے یہ نام نہین لیا

مسماة پوٹنی کے نام سے طلاق دیا حالانکہ یہہ مسماة پوٹنی رشتہ مین اوسکی سالی ہوتی ہے
اور وقت طلاق کے چار آدمی گواہ موجود تھے چنانچہ یہہ تینون گواہان بیان کرتے
ہین کہ مرد طالق نے وقت دینے طلاق کے کہا ہے کہ مین طلاق دیتا ہون اپنی زوجۂ
منکوحہ کو کہ جو بیٹی وزیر کی میرے نکاح مین ہے مگر نام مین صرف فرق کردیا یعنے اوسکی
منکوحہ کا نام مسماة راجی تھا اور مرد طالق نے وقت دینے طلاق کے مسماة پوٹنی کے
نام سے طلاق دیا پس یہہ طلاق نزد علمای شرع شریف صحیح ہوا یا نہین فقط

**ہو المصوب** اگر مجلس طلاق مین زوجہ مسماة راجی موجود تھی اور طالق نے اوسکی طرف
اشارہ کرکے کہا کہ یہہ زوجہ میری طالق ہے تو اس صورت مین طلاق پڑجاویگا گو اوسنے
نام کے لینے مین خلاف کیا اور اگر زوجہ راجی اوس مجلس مین نہ تھی اور نہ اوسکی طرف اشارہ
کیا فقط اسی قدر کہا کہ مین طلاق دیتا ہون وزیر کی بیٹی کو جو میری زوجہ ہے مسماة پوٹنی
تو اس صورت مین زوجہ پر طلاق نہ پڑےگا رد المحتار حاشیۂ درمختار مین ہے قالوا لا تعتبر
الصفة والتسمية مع الاشارة كما لو كان له امرأة بصيرة فقال امرأته هذه
العمياء طالق واشار الى البصيرة تطلق انتهى اور بہی اوسمین ہے لو حلف ان خرج
من المصر فامرأته عايشة كذا واسمها فاطمة لا تطلق اذا خرج انتهى اور درمختار مین ہے
في النهر قال فلانة طالق واسمها كذلك وقال عنيت غيرها دين ولو غيره صدق
قضاء وعلى هذا لو حلف لدائنه بطلاق امرأته فلانة واسمها غيره لا تطلق انتهى
حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

۲۹۴

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ ایک عورت مسماة محفوظن
کی گود مین ایک لڑکا موسومہ زید شیر خوار ہے اور ایک عورت دوسری مسماة شریفن ایک
لڑکی مسماة ہندہ کو بنی چنانچہ مسماة محفوظن نے وہی شیر جو کہ زید کو پلاتی تہی ہندہ کو ایکبار
یا دو بار یا تین بار پلایا تو اس صورت مین زید اور ہندہ دودہ شریکی بہائی بہن

ہوسکتی ہین یا نہین بشرط ہونے مذکے پہر اگر ہندہ کی مان نے ایک دوسری لڑکی مسماۃ
زینب کو جنی کہ اوسنے زید کا دودہ نہین پیا ہے مگر باپ اور مان وہی ہین جو ہندہ کے
ہین تو اس صورت مین زید اور زینب سے نکاح ہوسکتا ہے یا نہین بشرط جائز نہونے
نکاح درمیان زید و زینب کے پہر اگر بسبب عدم یاد کی سہواً درمیان زید و زینب کے نکاح
ہوگیا ہو اور اوسی نکاح مین زید سے زینب کو لڑکا یا لڑکی پیدا ہوچکے ہو تو اس
صورت مین کیا حکم علمای مقلدین امام اعظم رہ کے دیتے ہین مسئلہ گواہی ثبوت دودہ پلانے
کے صرف مادر رضاعی اور مادر رضیعہ کے قول پر تمام ہوسکتی ہے یا اور گواہ سوا ان دو کے
حسب قول امام اعظم رہ مسئلہ مسماۃ نصیبن کو کہ عمر اوسکی گیارہ بارہ برسکی ہے اوسکے مان باپ نے
جبراً بنا ر اضگی اوسکے ساتہہ عبداللہ کے نکاح کردیا ہو اور بعد اوسکے دو تین مہینہ جبراً مسماۃ
مذکورہ عبداللہ کے ساتہہ رہی ہو بعد اوسکے مسماۃ اپنے مان باپ کے گہر چلی آئی ہو اور
عبداللہ شوہر اوسکا دور دیس چلا گیا ہو پہر پرسان حال اوسکا نہین رہتا ہو تو اس
صورت مین مسماۃ کو پہونچتا ہے کہ کسی عالم شرع کے پاس جاکر اپنی نارضامندی ساتہہ
شوہر کے ظاہر کرکے نکاح فسخ کرا دیوے اور شوہر سے طلاق لے لیوے بینوا توجروا
**ہوالمصوب** دودہ پینے والے پر مرضعہ کی سب اولاد اور شوہر مرضعہ کی اولاد دوسری
زوجہ سے حرام ہوجاتی ہے اور دودہ پینے والے کے بہائی بہن کیطرف حرمت نہین
آتی ہے بنا رعلیہ نکاح زید کا ساتہہ ہندہ کے ناجائز اور ساتہہ زینب کے جائز ہے
خزانۃ الروایات مین ہے اذا ارضعت ثدیتہ تحرم ہذہ الصبیۃ علی زوجہا
وعلی ابائہ واولادہ وعلی اب المرضعۃ وعلی اولادہ والاصل ان اقرباء المرضعۃ
واقرباء زوجہا اقرباء للرضیع اقرباء الرضیع لیسوا اقرباء للمرضعۃ انتہی اور باب رضاعت مین
شہادت دو مرد یا ایک مرد اور دو عورت کے واسطے ثبوت رضاعت کے ضرور ہے فقط
قول مرضعہ کا یا مادر رضیع کا ثقہ نہین ہوسکتا مگر اجتناب تنزہ اس صورتمین احوط

دلازم ہے فتاوی خانیہ مین ہے رجل تزوج امرأة فشهدت امرأة رضعتهما لا تثبت الحرمة
دالكانت عدلة وان تنزه كان افضل وكما لا يفرق بينهما بعد النكاح ولا تثبت
الحرمة بشهادتهن فكذلك قبل النكاح انتهى جواب سوال چارم حنفیہ کے
نزدیک پدر و مادر نے اگر نکاح صغیرہ کا کر دیا ہو بعد بلوغ کے اختیار فسخ کا نہین اور
اگر کسی اور ولی نے نکاح کر دیا تو بمجرد بلوغ کے اختیار فسخ کا ہے کذا فی در المختار
وغیرہ پس صورت مسئولہ مین بعد بلوغ کے اوسکو اختیار فسخ کا نہین ہان در صورت
عدم موانست وعدم خبرگیری شوہر اوسکو اختیار خلا کا حاصل ہے کہ مہر معاف کر دے
یا اور کچھہ مال دیکے طلاق لے لیوے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۹۵

استفتا چہ میفرمایند علمای دین ومفتیان شرع متین اندرین مسئلہ
اول یہہ کہ جس عورت کا مرد پانچ یا چھہ برس سے زیادہ تک نامعلوم وبے نشان ہے
تو اس صورت مین عورت مذکورہ کو اختیار ہے کہ دوسرا شوہر کر لیوے یا نہین
اور امام مالک وشافعی رحمہما اللہ بیچ ایک قول کے فرماتے ہین کہ جب گذر جاوین
چار برس تو تفریق کرا دیوے درمیان اون دونون کے قاضی بعد اوسکے نکاح کرے
زوج ثانی سے اور غرض مستفسر کی یہہ ہے کہ بر تقدیر جائز ہونے اس مسئلہ کے
فسخ نکاح کی کیونکر قاضی سے کرا دیجاوے کیونکہ اس زمانہ پر آشوب مین بباعث حکام
غیر مذہب کے احکام قاضی کے بالکل مسدود ہو گئے ہین پس ایسے وقت مین طریقہ
اوسکے فسخ کرنے نکاح کی کیونکر عمل مین لائی جاویگی۔ دوسرا یہہ کہ بعد فسخ کرا دینے نکاح
قاضی کے آیا اوسکے لئے کوئی عدت طلاق یا وفات کی کرنا چاہیئے یا بدون عدت
کے نکاح زوج ثانی کے ساتھہ کر لیوے تیسرے یہہ کہ اگر کوئی شخص ضرورت کے وقت
بعض مسئلو نمین امام شافعی ومالک کے قول پر عمل کرے تو اس صورت مین اوس شخص کو

ہمیشہ کے لیئے کل مسئلون مین اوس امام کی تقلید کرنا لازم ہوتی ہے یا نہین جو کچھہ
ان مسئلون مین حق ہوا وسکو با دلہ قویہ کے ساتھہ معتبر کتابون سے مفصلاً بیان
فرمائیے روز جزا مین اجر اسکا ملیگا ۱۲

**ہو المصوب** عند الضرورت بعض مسئلون مین امام شافعی و مالک وغیرہ کے
قول پر عمل کرنا درست ہے مگر بشرط اسکے کہ اوس مسئلہ مین جملہ شروط و احکام اوس
امام پر عمل کرے در المختار مین کتاب الصلوۃ مین بحث جمع بین الصلوتین مین ہے
ولا باس بالتقلید عند الضرورۃ لکن بشرط ان یلتزم جمیع ما یوجبہ ذلک الامام
لما قدمنا ان الحکم الملفق باطل بالاجماع انتہی اور جسنے تقلید کسی امام کی ایک
مسئلہ خاص مین کی اوسپر یہہ لازم نہین کہ ہمیشہ کل مسئلون مین اوس امام کی تقلید
کرے حسن شرنبلالی رسالۂ العقد الفرید لبیان الراجح من جواز التقلید مین لکھتے ہین
واعلم ایضا انہ یجوز العمل بجملۃ مسائل کل منہا علی مذہب مستقل لما علمتہ ویقول
المحقق ابن الہمام وہل یقلد غیرہ ای غیر من قلدہ اولا فی شئ فی غیرہ ای غیر
ذلک الشئ کان یعمل اولا فی مسئلۃ بقول ابی حنیفۃ وثانیا فی اخری بقول مجتہد
آخر المختار کما ذکرہ الآمدی وابن الحاجب انتہی اور مسئلہ مفقود مین حنفیہ کے نزدیک
عند الضرورت بتقلید مالکیہ و شافعیہ بعد چار برس کے نکاح ثانی کر دینا درست ہے
جامع الرموز مین ہے قال مالک والاوزاعی الی اربع سنین فینکح عرسہ بعدہا
کما فی النظم فلو افتی بہ فی موضع الضرورۃ ینبغی ان لا باس بہ علی ما اظن انتہی اور
رد المحتار مین ہے ذکر ابن وہبان فی منظومتہ انہ لو افتی بقول مالک فی موضع الضرورۃ
یجوز انتہی اور امام مالک کے نزدیک بعد گذرنے چار برس کے عدت وفات لازم ہے
اوسکے بعد نکاح جائز ہے بعد اوسکے اگر زوج اول آوے اوسکو کچھہ حق نہوگا
اگر ثانی نے صحبت کی ہو موطا امام مالک و شرح زرقانی مین ہے مالک عن یحیی بن سعید

ان عمر بن الخطاب قال ایما امرأة فقدت زوجها فلم یدر این هو فانها تنتظر ثم تعتد اربعة اشهر وعشرا ثم تحل للازدواج وروی نحوه عن علی وعثمان قال مالک وان تزوجت بعد انقضاء عدتها فدخل بها زوجها او لم یدخل بها فلا سبیل لزوجها الاول الیها اذا جاء او ثبت انه حی لان الحاکم اباح للمرأة الزوج مع امکان حیاته قال مالک وذلک الامر عندنا فالعقد بمجرده یفتیها ثم رجع مالک من هذا قبل موته بعام وقال لا یفتیها علی الاول الا دخول الثانی غیر عالم بحیاته واخذ به ابن القاسم واشهب قال فی الکافی هو الاصح من طریق الاثر لانها مسئلة قلد فیها عمر انتهی پس حنفیہ بھی اسکے موافق فتوی دیسکتے ہین کہ کوئی ضرورت تفریق قاضی وحاکم کی نہین اور ایک روایت حضرت عمرؓ سے عبد الرزاق وبیہقی وغیرہ نے یہ بھی کی ہے کہ اونہون نے بعد آنے زوج اول کے اوسکو اختیار دیا درمیان اسکے کہ اپنی زوجہ لے لیوے یا مہر واپس کرالے اور اوسکو نہ لیوے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

[illegible] بطور [illegible] بخدمت ذو الفضل والمکرمة مصدر الفضائل منبع الفواضل [illegible] من فیوضکم بازغة کمترین نیازمندان خلیل احمد [illegible] کے ملتمس ہے کہ کتاب عبقات الانوار مولفہ [illegible] سے گذری اوسمین ایک روایت جسکو درباب خلافت [illegible] حضرت علی [illegible] ان خلافت [illegible] رضوان اللہ علیہم اجمعین [illegible] اور [illegible] اہل سنت سے نقل کیا ہے [illegible] کتب مصنفین [illegible] ہین جنکی حالات سے [illegible] وسعت علم ونظر [illegible] جناب سامی کو استفسار چند امر [illegible] براہ عنایت جواب [illegible] عنایت ہو اول روایت

خیال فرمائیے۔ بدر الدین محمد بن عبد اللہ شبلی حنفی در کتاب آکام المرجان فی احکام
الجان میگوید وقد ورد ما یدل علی ان ابن مسعود حضر لیلة الجن بمکة غیر لیلة
الجول فقال ابونعیم نا سلیمان بن احمد نا محمد بن عبد اللہ الحضرمی نا علی بن الحسین
بن ابی بردة البجلی نا یحیی بن یعلی الاسلمی عن حرب بن صبیح نا سعید بن مسلم عن ابی مرة
الصنعانی عن ابی عبد اللہ الجدلی عن عبد اللہ بن مسعود قال استتبعنی رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم لیلة الجن فانطلقت حتی بلغنا اعلی مکة فخط علی خطاً وقال
لا تبرح ثم انصاع فی الجبال فرأیت الرجال ینحدرون علیہ من رؤس الجبال حتی حالوا
بینی وبینہ فاخترطت السیف وقلت لاضربن حتی استنقذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم ثم ذکرت قولہ لا تبرح اینک فلم ازل کذلک حتی اضاء الفجر فجاء النبی صلی اللہ
علیہ وسلم وانا قائم ما زلت علی حالک قلت لو مکثت شہرا ما برحت حتی تاتینی ثم
اخبرتہ بما اردت ان اصنع فقال لو خرجت ما التقیت انا وانت الی یوم القیمة ثم
شبک اصابعہ فی اصابعی وقال انی وعدت ان تؤمن بی الجن والانس فاما الانس
فقد آمنت بی واما الجن فقد رایت وما اظن الا واجلی قد اقترب قلت یا رسول اللہ
الا تستخلف ابابکر فاعرض عنی فرأیت انہ لم یوافقہ قلت یا رسول اللہ الا تستخلف عمر
فاعرض عنی فرأیتہ انہ لم یوافقہ قلت یا رسول اللہ الا تستخلف علیا قال ذلک
والذی لا الہ الا ہو ما یعمتوہ و اطعموا دخلکم الجنة این حدیث ابونعیم تاج المحدثین
سنیان روایت کردہ وبتغیر یسیر امام احمد حنبل نیز روایت کردہ قد روی الامام
احمد عن عبد الرزاق عن ابیہ عن میناء عن عبد اللہ بن مسعود قال کنت مع النبی
صلی اللہ علیہ وسلم لیلة الجن فتنفس فقلت ما بالک یا رسول اللہ قال نعیت الی نفسی
یا ابن مسعود قلت استخلف قال ومن قلت ابوبکر قال فسکت ثم مضی ساعة ثم تنفس
قلت ما شانک بابی وامی یا رسول اللہ قال نعیت الی نفسی یا ابن مسعود قلت استخلف

قال من قلت عمر فسکت ثم مضی ساعۃ ثم تنفس قلت ماشانک تقبت الی نفسی یا ابن مسعود
قلت فاستخلف قال من قلت علی قال والذی نفسی بیدہ لئن اطاعوہ لیدخلن
الجنۃ اکتعین وصاحب آکام المرجان از فقہا و علمای اعیان و فضلای نبہای
محدثین عالیشان ہست ذہبی در معجم محیص گفتہ محمد بن عبد اللہ الفقیہ العالم المحدث
بدر الدین ابو البقاء الشبلی السابقی الدمشقی الحنفی و مصطفی بن عبد اللہ القسطنطینی
الچلپی در کشف الظنون گفتہ ۔ آکام المرجان للقاضی بدر الدین الخ و سیوطی ہم در
رسالہ تحفۃ الجلساء برؤیۃ اللہ للنساء ازو نقل آوردہ موفق بن احمد المعروف
باخطب خوارزم در کتاب مناقب علی این روایت آوردہ و ملا عمر در وسیلۃ النجاۃ
المتعبدین نقل کردہ و شہاب الدین احمد در کتاب توضیح الدلائل علی ترجیح الفضائل
گفتہ رواہ الحافظ ابو نعیم فی کتابہ دلائل النبوۃ و عبد القادر بن محمد الطبری کہ او از
اکابر علمای مکہ معظمہ ہست در کتاب حسن السریرۃ فی حسن السیرۃ از دلائل النبوۃ مبسوط
ازین نقل کردہ انتہی عبارت العبقات مختصر الیس امور مستفسرہ یہہ ہین کہ بدر الدین
صاحب آکام معتبر علماء سے ہے یا نہین اور کتاب آکام پایۂ اعتبار کو پہونچی ہے
یا نہین اور مصطفی بن عبد اللہ و ذہبی وغیرہ سے جو تعدیل نقل کی ہے یہہ تعدیل
اور معدل بہی قابل اعتماد ہین یا نہین سیوطی تو معتبر مشہور ہین جیسے خطب خوارزم
یا فی کذاب غیر معتبر با این ہمہ یہہ روایت ابو نعیم اور امام احمد نے نقل کی ہے یا نہین
در صورتیکہ نقل کی ہے تو اسکی کیا توجیہ ہوگی اور دوسری روایت کے ساتہہ
جسمین لیلۃ الجن عدم ہمراہیتہ مذکور ہے ولیکن فقدناہ مذکور ہے کیونکر توافق ہوگا
آیا واقعہ متعدد پر محمول ہوگا یا دوسری توجیہ کیجائیگی فقط فوائد یہہ ہین جو بعنایت
جناب مولانا خادم حسین صاحب میرے پاس پہونچی بدر الدین کو دیکہا گیا مگر
نہین ملا اس سوال کے جواب کا امیدوار ہون مفصل با اسناد و شواہد

تحریر ہو فقط ملتمس خلیل احمد از مدرسۂ عربی اسلامی ریاست بہاولپور یکم رجب
یوم پنجشنبہ ۱۲۹۷ھ ہجری

هو المصوب از محمد عبد الحی عفا عنہ بخدمت مولوی صاحب مجمع علوم منبع فہوم جناب
مولوی خلیل احمد صاحب دامت مکارمہ بعد اہدای ہدیۂ سلام مسنون مع ضمیمۂ
شوق مشحون ابراز مضمون یہہ ہے عنایت نامہ مورخۂ یکم رجب پہونچا مضمون مندرجہ
معلوم ہوا بسبب قلت فرصت کے تحریر جواب مین تاخیر ہوئی معاف فرمائیے گا حقیقت
امور مستفسرہ کی یہہ ہے کہ مؤلف آکام المرجان معتبر ہے جو توثیق حامد حسین نے اوسکی
ذہبی وغیرہ سے نقل کی وہ ٹھیک ہے مینے بہی اونکا حال فوائد بہیہ کی تعلیقات
مین لکھدیا ہے صفحہ ۱۲ مین ملاحظہ فرمائیے گا۔ اور دونون روایتین جو حامد حسین نے
نقل کین ایک تخریج ابو نعیم دوسری تخریج امام احمد وہ دونون بجنسہ آکام المرجان
مین باب نوزدہم ہین مذکور ہین مگر روایت امام احمد مین میناء مولی عبد الرحمن
بن عوف بن مسعود سے راوی ہے اور میناء کے باب مین لسان المیزان للحافظ
ابن حجر مین اور میزان الاعتدال للذہبی مین ساقط مرقوم ہے اور ابن عراق نے
تنزیہ الشریعۃ عن الاخبار الموضوعۃ کے مقدمہ مین لکھا ہے میناء بن ابی میناء
مولی عبد الرحمن بن عوف روی عن مولاه وعن عثمان وابن مسعود قال ابو حاتم
کذاب لیکن چونکہ روایت ابی نعیم وغیرہ مین ابو عبد اللہ جدلی کی متابعت مروی ہے
اسوجہ سے یہہ حدیث ساقط نہین غایۃ الامر یہہ کہ ضعیف ہوگی بضعف مغتفر اور بلحاظ
تعدد طرق اس حدیث کو مرزا محمد معتمد خان بدخشی نے رسالہ تحفۃ المحبین فی
مناقب الخلفاء الراشدین مین منجملہ احادیث حسان کے مذکور کیا ہے اور اس
حدیث مین جو شرکت ابن مسعود رضی کی لیلۃ الجن مین مذکور ہے وہ منافی روایت
فقدناه لیلۃ الجن کے نہین ہے بوجہ اسکے کہ یہہ دو واقعہ ہین آکام المرجان مین

مفصلا ذکر کیا ہے کہ لیلۃ الجن چہ مرتبہ واقع ہوئی بعض لیالی مین ابن مسعود شریک
تھے اور بعض مین نہین باقی رہا استدلال حامد حسین کا ساتھہ اس روایت کے
اوپر خلافت مرتضوی کے وہ صحیح نہین حقیقت الامر یہہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ
علیہ وسلم کو استخلاف صریح کسیکے باب مین منظور نتہا بدین خیال کہ اگر صراحۃ
کسیکا استخلاف کیا جاوے اور بعض لوگ اوسکی اتباع نکرین تو وہ مستحق
عذاب ہوجاوینگے جیسا کہ سیوطی تاریخ الخلفاء مین لکھتے ہین وسر ذلک ای
عدم استخلافه قال البزار فی مسنده حدثنا عبد اللہ بن وضاح الکوفی حدثنا
یحیی بن الیمان حدثنا اسرائیل عن ابی الیقظان عن ابی وائل عن حذیفۃ قال
قالوا یا رسول اللہ الا تستخلف علینا قال ان استخلفت علیکم فتعصون خلیفتی
ینزل علیکم العذاب واخرجه الحاکم فی المستدرک انتہی اسیوجہ سے ابن مسعود نے
جب ابوبکر وعمر رض کی استخلاف کے واسطے عرض کیا آپنے اعراض وسکوت فرمایا اس سے
یہہ نہین ثابت ہوتا ہے کہ یہہ اعراض یا سکوت بسبب عدم استحقاق خلافت اور
علی مرتضی رض کے باب مین آپنے نعم وغیرہ کلمات دالہ استخلاف مرتضوی پر ارشاد
نہین کیئے تا مصلب فاض بلکہ آپکو چونکہ معلوم تہا کہ مرتضی سے لوگ مخالفت
کرینگے اور زمانہ خلافت مین انکے فتن عدیدہ ہونگے اسوجہ سے آپنے اونکی
اطاعت واتباع کی ترغیب فرمائی وبالجملہ فلیست الروایۃ صریحۃ فی استخلافه
ولا فی استحقاقه بالنسبۃ الی غیرہ ومن ادعی فعلیه البیان واللہ اعلم بما فی
ضمیر نبیه امید کہ ہمیشہ از امور متعلقہ فقیر را اطلاع دادہ باشند والسلام فقط

۲۹۷ **استفتا** کیا فرماتے ہین علماء احناف رحم کرے اللہ آپ لوگون پر اور
برکت دے علم مین کہ فیض پہونچاتے رہین علم سے اپنے خلائق کو اس قول
مین صاحب قدوری کے کہ کہا لا تصح الجمعۃ الا فی مصر جامع او فی مصلی المصر

ولا تجوز فی القری یعنے نہین صحیح ہوتی ہے اداے نماز جمعہ مگر مصر جامع مین اور نہین صحیح ہوتی گانو نمین آیا یہہ صحیح و موافق اصول مقررہ حضرات حنفیہ کے ہے اور ہم مقلدین مذہب حنفیہ کو عمل کرنا اس قول پر لازم ہی یا نہین

الجواب ہان قول مذکور صاحب قدوری کا مطابق اصول مذہب حنفی کے ہے اور فقہاے حنفیہ کا بالتمام اسپر اتفاق ہے اسواسطے جمہور مصنفین حنفیہ اسپر چلے ہین کما علامہ محمد علاء الدین الحسکفی رح ذکر فی شرحہ الدر المختار ویشترط لصحتها سبعة اشیاء الاول المصر وفی الکبیری شرح منیة المصلی اما شروط الاداء فستة ایضا الشرط الاول المصر او فنائه فلا تجوز فی القری عندنا وهو مذهب علی بن ابیطالب وحذیفة وعطاء والحسن بن ابی الحسن والنخعی ومجاهد وابن سیرین والثوری وسحنون خلافا للائمة الثلاثة لما روی ابن ابی شیبة عن علی رضی الله عنه انه قال لا جمعة ولا تشریق ولا صلوة فطر ولا اضحی الا فی مصر جامع او مدینة عظیمة وصححه ابن حزم فی المحلی وروی مرفوعا وهو ضعیف ولکن الموقوف فی مثل هذا کالمرفوع لانه من شروط العبادة وهی من احکام الوضع ولا مدخل للوالی فیها یعنے جیساکہ علامہ محمد علاء الدین حسکفی نے ذکر کیا در المختار مین کہ شرط ہے واسطے صحیح ہونے اداے جمعہ کے سات چیز اونمین سے پہلے مصر کا ہونا ہے اور کبیری شرح منیة المصلی مین ہے کہ شروط اداے جمعہ کے چھہ ہین پہلے شہر یا کنارہ شہر ہے نزدیک ہمارے حنفی المذہب کے اور یہہ مذہب ہے صاحبان مذکورین کا خلاف ہے ائمہ ثلاثہ کے اسلیئے کہ روایت کیا ابن ابی شیبہ نے علی رض سے کہ نہین ہے جمعہ اور تشریق اور نہ اضحیہ کی نماز سواے مصر جامع یعنے بڑے شہر کے اور صحیح کیا اس قول کو ابن حزم نے محلی مین اور روایت کیا گیا مرفوع کر کے حالانکہ یہہ کہنا ضعیف ہے لیکن اس مادہ مین موقوف مانند مرفوع کے ہے

کہ یہہ شروط عبادت سے ہے اور ہے یہہ وضع احکام سے اور گنجائش نہین دخل کرنا
رای کا اسمین اور بہی علامہ شیخ احمد طحطاوی نے حاشیۂ مراقی الفلاح شرح نور الایضاح مین اسطرح
بیان کیا وظاہر ما ذکرہ ان الحدیث مرفوع وھو الذی ذکرہ ابو یوسف فی الاملاء
ومحمد فی الاصل ورواہ ابن ابی شیبۃ موقوفا عن علی والموقوف فی مثلہ کالمرفوع
قال الکمال وکفی بقول علی قدوہ وفی العینی شرح الصحیح البخاری ثم استدل ابو حنیفۃ
بما رواہ عبد الرزاق عن علی رض قال لا جمعۃ ولا تشریق الا فی مصر جامع وکذا
رواہ ابن ابی شیبۃ عن حجاج النخعی وروی ایضا بسند صحیح نا جریر عن منصور الخ
وما قال النووی حدیث علی رض متفق علی ضعفہ فکانہ لم یطلع الا الاثر الذی فیہ
الحجاج ولم یطلع علی طریق جریر عن منصور فانہ سند صحیح ولو اطلع لم یقل بما قال
بلکہ واسطے صحت جمعہ کے مخصوص مکان کا ہونا بالاجماع مراد ہے کیونکہ جائز نہین
جمعہ جنگل اور میدان مین بالاتفاق اسلیئے امام شافعی رح کے نزدیک اداء جمعہ صحیح
نہین سوای ایسے گاؤن کے جہان چالیس مرد آزاد مکلف بستے ہون اور امام احمد رح
کے نزدیک بہی ایسا ہی ہے اور امام مالک رح کے پاس صحت اداء جمعہ کے لیئے
وہ جگہہ شرط ہے جہان ملا ہوا بستی اور مسجد و بازار ہو کما یدل من عبارۃ المیزان
لعبد الوہاب الشعرانی رح ومن ذلک قول الشافعی لا تصح الجمعۃ الا فی ابنیۃ یستوطنہا
من تنعقد بہم الجمعۃ من بلدۃ او قریۃ مع قول بعضہم لا تصح الجمعۃ الا فی قریۃ
اتصلت بیوتہا ولہا مسجد وسوق ومع قول ابی حنیفۃ ان الجمعۃ لا تصح الا فی مصر
جامع لہم سلطان اور آیت وجوب جمعہ بہی کچہہ مطلق نہین یعنے ہر جگہہ مین جائز
ہونے کا حکم شامل نہین جیسا مذکور کبیری مین ہے ان قولہ تعالی فاسعوا الی ذکر اللہ
لیس علی اطلاقہ اتفاقا اذ لا یجوز فی البراری اجماعا فہم قدروا القریۃ ونحن
قدرنا المصر وہو اولی لحدیث علی رض سیما ولا معارض لہ اذ لم ینقل عن الصحابۃ انہم

حین فتحوا البلاد اشتغلوا بنصب المنابر والجمع فی الامصار وفی مراقی الفلاح
ولم ینقل عن الصحابۃ رضی اللہ عنہم اجمعین انہم حین فتحوا البلاد اشتغلوا
بنصب المنابر والجمع الا فی الامصار دون القری ولو کان لنقل ولو احادا فلابد
من الاقامۃ بمصرہم فی حاشیتہ وکذا لم ینقل انہ صلی اللہ علیہ وسلم امر باقامۃ
الجمعۃ فی قری المدینۃ علی کثرتہا اب جب اس سے معلوم ہوا کہ ہمارے علمای
حنفیہ کے پاس بالاتفاق واسطے صحت ادای جمعہ کے مصر شرط ہے اسیلئے حکم
کیا ہے بسبب عدم جواز جمعہ کا گاؤن مین کیونکہ انتفای شرط سے انتفای مشروط
لازم آتا ہے لہذا ذکر صاحب الطحطاوی ورد المحتار قال فی النہر ولہا شرائط وجوب
واداء منہا ما ہو فی المصلی ومنہا ما ہو فی غیرہ والفرق ان الاداء لایصح بانتفاء
شرطہ ویصح بانتفاء شروط الوجوب وذکر صاحب البنایۃ تصریحا وتاییدا لقول الماتن
وقولہ لاتجوز فی القری وانما ذکرہ مع انہ مستفاد من قولہ السابق نفیا لمذہب
الشافعی فانہ لایشترط المصر بل یجوز فی کل موضع اقامۃ سکنۃ اربعون رجلا
احرارا وبہ قال احمد وقال مالک تقام باقل من اربعین پس منافی نہین اس سے
عبارت قہستانی کی جو مذکور ہے تحت قول ماتن کے وتقع الجمعۃ فرضا ان صلاہا قاد ہما
الکلام یشیر الی انہا تقع فرضا فی القصبات والقری الکبیرۃ التی فیہا اسواق
قال ابو القاسم ہذا بلا خلاف اذا اذن الوالی والقاضی ببناء المسجد الجامع
واداء الجمعۃ لان ہذا مجتہد فیہ فاذا اتصل بہ الحکم صار مجمعا علیہ
اذا لم یأذن بذلک لاتصح اقامتہا فیہا وعلیہ یحمل ما فی البحر لاتصح فی قریۃ
ولا مفازۃ لقول علی رضی اللہ تعالی عنہ لاجمعۃ ولاتشریق ولاصلوۃ فطر
ولا اضحی الا فی مصر جامع او مدینۃ عظیمۃ ثم قال فلاتجب علی غیر اہل المصر
کذا فی الطحطاوی وفیہ ایضا ذکر المصنف ح وعبارۃ القہستانی تفید انہ لابد

من الاذن بالبناء وبالاداء الجمعة ونصبها پس جب ثابت ہوا دلیل مذہب سے کہ قول صاحب قدوری کا مطابق مذہب حنفی کے ہے اور پیروی کی اسکی جمہور فقہای محققین نے اور ترجیح دی اسکو اوپر کے طبقے والے مرجحین بلکہ کوئی فقیہ مذہب حنفی کے اشتراط مصر برای صحت ادای جمعہ کا انکار نہین کیا تو لازم ہے مقلدین پر عمل کرنا ساتھ اس قول کے جیسا فرمایا سید محمد امین نے ردالمحتار مین فعلینا اتباعھم ویؤیدہ ماقدمہ الشارح فی رسم المفتی واما نحن فعلینا اتباع مارجحوہ وماصححوہ کما لوافتونا فی حیاتھم الحق احق بالاتباع اور جو مقلد خلاف اسکے کرے وہ حکم اوسکا جائز نہین کما فی الدر المختار واما المقلد فلاینفذ قضائہ بخلاف مذہبہ اصلا کما فی القنیۃ قلت ولاسیما فی زماننا فقط

کتبہ الفقیر الحقیر الراجی لطف ربہ الخفی محمد عبد الواحد الحنفی

فی الواقع آیت فرضیت جمعہ بالاجماع مخصص ہے پس تقلید اوسکی بحدیث اوسی ہے اور حنفیہ نے حدیث علی کو کہ مروی ہے مرفوعا وموقوفا والموقوف اصح اور اس باب مین حکم مرفوع کا رکھتی ہے مخصص ٹھرائی اور بمجرد رای تخصیص نہین کی اور اس مذہب مین کسیطرح کی مخالفت اصول کی نہین ہے تفصیل اسکی فتح القدیر حاشیہ ہدایہ وبنایہ شرح ہدایہ للعینی وغیرہ مین موجود ہے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۹۸

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای احناف رحم کرے اللہ تعالی آپ لوگون پر اور برکت دی آپ لوگون کے علم مین کہ فیض پہونچاتے رہین علم سے اپنے خلائق کو اس قول مین صاحب قدوری کے کہ کہا لاتصح الجمعۃ الا فی مصر جامع او فی مصلی المصر ولا تجوز فی القری یعنے نہین صحیح ہوتی ہے ادای نماز جمعہ مگر مصر جامع مین یا عیدگاہ مصر جامع مین اور نہین صحیح ہوتی ہے گاؤن مین آیا یہ صحیح وموافق اصول

مقررہ حضرات حنفیہ کے اور ہم مقلدین مذہب حنفیہ کو عمل کرنا اس قول پر لازم ہے یا نہین فقط

**الجواب** بان عبارت مندرجۂ سوال موافق روایات بعض اصحاب الرای کے ہے اور کتب فقہ مین بہی مذکور ہے لکن انہون نے واسطے تحقیق امر وحرج کے یہہ شرط مقرر کی حقیقۃً موقوفیت صحت ادای جمعہ کا ان شرطون پر نہین ہے چنانچہ علامۂ شعرانی نے اپنی میزان مین اسکی تصریح فرمائی بعد ذکر مسائل الاختلاف کے ان ہذہ الشروط انما جعلہا الائمۃ تخفیفا علی الناس ولیست بشرط فی الصحۃ فلو صلی المسلمون فی غیر ابنیۃ ومن غیر حاکم جاز لہم ذلک کیونکہ بنظر تحقیق فرضیت جمعہ کے مقید ان شروط قیاسیہ کے ساتہہ نہین کیونکہ جو نص قرآنی ونص حدیث نبوی مثبت فرضیت جمعہ ہے وہ ان شرطون کے ساتہہ مقید نہین کما ذکر العلامۃ ایضا فی میزانہ بعد بیان شرائط التی اشترطہا بعض العلماء بالرای لان اللہ تعالی قد فرض علیہم الجمعۃ وسکت عن اشتراط ما ذکرہ الائمۃ انتہی فبہذا تطمئن القلوب وتستریح النفوس پس اگر ادای جمعہ جو بدلیل قطعی بلا اشتراط قرآن وحدیث مین ثابت ہے ان قیود قیاسیہ ظنیہ غیر مقیدہ کے ساتہہ جو خود ہی فی نفسہ متنازل اور متردد فیہ ہے مقید مانا جاوے تو لازم آتی ہے تقیید شئ مطلق اور زیادت علی الکتاب بالقیاس اور وہ نسخ ہے اور اس سے لازم آویگا نسخ کتاب اللہ بالقیاس اور وہ باطل ہے بالاتفاق چنانچہ لکہا ہے ہمارے علمای اصول رحمہم اللہ تعالی نے ولا خلاف بین الجمہور ان القیاس لا یصلح ناسخا وکذلک الاجماع اور جبکہ ہمارے علما حنفیہ رحمہم اللہ تعالی نے زیادت علی الکتاب کو خبر واحد سے جائز نہین رکہا تو قیاس جو دون ہے اوس سے اور وہ بہی کون قیاس جو مختلف فیہ ہے اور جسمین کمال اضطراب ثابت ہے کب صالح اس بات کا ہوگا کہ اس سے زیادت علی الکتاب جائز ہو

چنانچہ ہمارے بعض علماے حنفیہ نے قرأت فاتحہ کو اسوجہ سے رکن صلوۃ قرار
نہین دیا کہ اگر اسکو رکن مانا جاوے تو نص مطلق فاقرؤا ما تیسر من القرآن زیادت
بخبر واحد لازم ہوگی اور وہ باطل ہے اور اسیطرح حد زنا بکر مین جلا وطن کرنے
کو حد نہین تسلیم کیا تا کہ نص الزانیۃ والزانی فاجلدوا کل واحد منہما مائۃ جلدۃ زیادت
بخبر واحد لازم ہوگی اور اسیطرح بہت سے امثلہ اصول کے ہین پس کوئی وجہ نہین ہے
کہ نص مطلق یا ایہا الذین آمنوا اذا نودی للصلوۃ من یوم الجمعۃ فاسعوا الی
ذکر اللہ وذروا البیع کو خبر واحد بھی نہین تقیید بشرط ظنیہ قیاسیہ مانا جاوے اور
بر تقدیر تقیید انکے نزدیک مستلزم نسخ مطلق آیات وموجب زیادت علی الکتاب
ہو اور یہہ عقلا ونقلا باطل اور تفریق بلا فارق ہے اور جب جمعہ مطلق فرض ہے
جسکے تارک کی نسبت فلا جمع اللہ الخ ارشاد ہوا ہے اور جسکو ہمارے علمانے اکبر
شعار الاسلام سے لکھا ہے پس اسوجہ سے محققین کے نزدیک جمعہ مصر اور قریہ
خاصہ کے ساتھہ مقید نہین بلکہ ہر جگہہ جہان مسلمان ادا کرین صحیح ہے اسکا دلیل
بخاری کی اس روایت سے ثابت ہوتا ہے کہ حضرت انس رض نے مقام زاویہ مین جو ایک
چھوٹا سا گاؤن تہا جمعہ پڑہا اسکی مؤید یہہ ہے وکان انس بن مالک فی قصرہ احیانا
یجمع احیانا لا یجمع وہو بالزاویۃ علی فرسخین وعن ابن عباس قال ان اول جمعۃ جمعت بعد
جمعۃ فی مسجد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی مسجد القیس بجواثی قریۃ فی
البحرین اس حدیث کی صحت پر جمہور علما متفق ہین اور علمای احناف کو بھی بغیر
تسلیم کرنے اسکے کے چارہ نہین اور نیز ثابت ہے کہ حضرت زرارہ اور حضرت مصعب
ابن عمر نے قبل تشریف آوری آنحضرت صلعم کے مدینہ منورہ مین جمعہ قائم کیا حالانکہ
حدود فقہا اس پر صادق نہ تہی اور نیز حجۃ اللہ البالغہ مین حضرت شاہ ولی اللہ نے
جو بڑے حنفی مشہور تھے یہہ حدیث نقل فرمائی الجمعۃ واجبۃ علی کل قریۃ

جس سے ثابت ہوتا ہے کہ قید مصر نہین پس اس فرض قطعی کو جس حدیث سے
صاحب ہندسی وغیرہ نے صحت مشروط کرنے پر استدلال کیا ہے وہ بتصریح ائمۂ
حدیث جیسا کہ امام نووی نے لکھا ہے ضعیف ہے اور بعض احناف نے جو اسکی تعدیل
کی ہے وہ بھی غیر مفید ہے اور اس وجہ سے کہ جرح تعدیل پر مقدم ہے دوسرے
درصورت تعدیل بھی وہ کب صالح اس بات کی ہے کہ اطلاق نص کے دافع ہو اور
حدیث موقوف سے احادیث مرفوعہ معارض بنی اور تاویلات عقل سے نص قطعی
پر زیادتی ثابت کرے حالانکہ یہہ باطل ہے علاوہ اسکے خود فقہاے حنفیہ کے کلام
سے مستنبط ہوتا ہے کہ وہی سب بھی اس شروط ظنیہ کا کچھہ اعتبار نہین کرتے ہین چنانچہ
صاحب تفسیر احمدیہ وشرح نقایہ وغیرہما کی روایت مین تصریح ہے واللہ اعلم
بالصواب وعلمہ احکم - کتبہ العبد المذنب محمد اسمعیل عفا اللہ عنہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم حامداً ومصلیاً امابعد یہہ جواب مخدوش ہے بچند وجوہ انکی
تفصیل کے واسطے ایک دفتر چاہیے مختصراً بیان لکھے جاتے ہین قولہ موافق روایات
بعض اصحاب الرای کے ہے یہہ صحیح نہین اسوجہ سے کہ شرط مصر باتفاق حنفیہ ہے
ہان تعریف مصر مین البتہ اختلاف ہے قولہ شعرانی نے اپنی میزان مین اسکی تصریح
فرمائی الخ یہہ کلام شعرانی کا نہین ہے بلکہ میزان مین قال بعض العارفین ان ھذہ الشروط
انما جعلھا الائمۃ الخ مذکور ہے قولہ مقید ان شروط قیاسیہ کے ساتھہ نہین یہہ لفظ
قیاسیہ کا کہین میزان مین نہین ہے اور شروط ائمہ کے اکثر البتہ خصوصاً شرط
مصر قیاسیہ نہین ہین بلکہ مستند الی الآثار والاخبار ہین قولہ کما ذکر العلامۃ ایضاً
فے میزانہ الخ میزان مین یہہ عبارت تتمہ عبارت سابقہ کا جو قول بعض عارفین سے
علیحدہ نہین ہے قولہ تو لازم آتی ہے تقیید مطلق اور زیادت علی الکتاب بالقیاس الخ
ہرگز نہین اولاً تو اس وجہ سے کہ شرط مصر قیاسی نہین دوسرے اسوجہ سے

کہ تقیید آیت فرضیت جمعہ باجماع صحابہ و من بعدہم و بتواتر معنوی ثابت ہے حجۃ اللہ البالغہ
مین ہے قد تلقت الامۃ تلقیا معنویا من غیر تلقی لفظا انہ یشترط فی الجمعۃ
الجماعۃ ونوع من التمدن وکان النبی صلعم والخلفاء والائمۃ المجتہدون یجمعون فی
البلدان ولا یواخذون اہل البدو بل لا یقام فی عہدہم فی البدو ففہموا من
ذلک قرنا بعد قرن وعصرا بعد عصر انہ یشترط لہا الجماعۃ والتمدن انتہی **قولہ**
تو قیاس جو ادون ہے اور کون قیاس الخ حنفیہ نے شرط مصر قیاسا نہین کی بلکہ ہرگز
باجماع علماء صحابہ و من بعدہم سے یہہ امر ثابت ہوا کہ فرضیت جمعہ باب امکنہ مین مطلق
نہین ضرور کسی قید کے ساتھہ مقید ہے اور حدیث علی دال ہے اس امر پر کہ اقامت
جمعہ مقید بمصر ہے حنفیہ نے اس تقیید کو اولی لکہا **قولہ** پس کوئی وجہ نہین کہ نص مطلق الخ
محض غلط ہے کیونکہ یہہ آیت باب امکنہ مین بالاجماع مطلق نہین فتح القدیر مین ہے
القاطع للشغب ان قولہ تعالی فاسعوا الی ذکر اللہ لیس علی اطلاقہ اتفاقا بین الامۃ
اذ لا یجوز اقامتہا فی البراری اجماعا ولا فی کل قریۃ عند الشافعی فکان خصوص المکان
مرادا بالاجماع فقدر الشافعی القریۃ الخاصۃ وقدرنا المصر وہو اولی لحدیث علی
وہو لو عورض بفعل غیرہ کان علی مقدما علیہ فکیف ولم یتحقق معارضۃ ما ذکرنا
ایاہ ولہذا لم ینقل عن الصحابۃ انہم لما فتحوا البلاد اشتغلوا بنصب المنابر والجمع
الا فی الامصار دون القری ولو کانت لنقل ولو احادا انتہی **قولہ** اور بر تقدیر تقیید
انکے نزدیک مستلزم نسخ مطلق آیات الخ ہرگز نہین اسوجہ سے کہ اس مقام مین آیت
مطلق نہین بالاجماع پس مخصص اسکا اجماع قطعی ہے اور خبر واحد مبین مقدار
تخصیص ہے اور دافع اجمال ما بہ التخصیص ہے **قولہ** بلکہ ہر جگہہ الخ اسکا کون محقق
قائل ہے کہ ہر جگہہ حتے کہ بادیہ اور صحراؤن مین بھی جمعہ فرض ہے **قولہ** وکان انس لحیانا
یجمع لحیانا لا یجمع ہو بالبادیۃ علی فرسخین اولا تو اس فعل انس پر قول علی مقدم ہوگا ثانیا

اس اثر سے یہہ کہان ثابت ہے کہ ہر جگہہ جمعہ جائز ہے کیونکہ جائز ہے کہ زاویہ فناء مصر ہو ثالثا یہہ بہی مطلب ہو سکتا ہے کہ انس رض زاویہ سے کسی جمعہ کو شہر مین آکر جمعہ پڑہتے تہے اور کسی جمعہ کو نہین نہ یہہ کہ وہین جمعہ پڑہتے تہے رابعا یہہ ثابت ہونا چاہیئے کہ وہ زاویہ کسی تعریف پر مصر تہا خامسًا احیانًا لایجمع سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ اونکے نزدیک بہی وہان جمعہ فرض نہ تہا ورنہ کیونکر کبہی چہوڑ دیتے تفصیل ان سب امور کی شروح صحیح بخاری مین موجود ہے **قولہ** وعن ابن عباس الخ یہہ کہان سے معلوم ہوا کہ جواثی مصر نہ تہا اور اطلاق قریہ سے یہہ نہین ثابت ہے کیونکہ کلام اللہ مین جابجا مصر پر اطلاق قریہ کا آیا ہے **قولہ** حالانکہ حدود فقہاء اسپر صادق نہ تہی مدینہ پر اگرچہ سب حدود صادق نہ تہے لیکن حد معتبر تو ضرور صادق ہے **قولہ** بتصریح ائمہ حدیث الخ یہہ غلط ہے سب اسانید اوسکے ضعیف نہین بلکہ بعض صحیح بہی ہین **قولہ** وہ کب صالح اس بات کی ہے کہ اطلاق نص کی رافع ہو الخ اطلاق نص یہان نہین ہے اجماعًا **قولہ** اور حدیث موقوف سے الخ یہہ حدیث اگرچہ قول علی رض ہے لیکن اصول مین ثابت ہے کہ قول صحابی مالا یعقل بالرای حکم مرفوع مین ہے اور واجب العمل ہے اور کوئی حدیث مرفوع اسکی معارض نہین

واللہ اعلم وعلمہ احکم ؎

٢٩٩

**استفتا** ماقولکم فی حق من وطی بالنعم المباح اکلها وادخل ذکرہ فی فرجہا وانزل ورآہ عادلان مسلمان هل یجوز اکل البهیمة الموطوءة ولبنها بینوا توجروا

**هو المصوب** لا یحرم لحم البهیمة الماکول لحمها بوطی رجل بها لکن یکرہ الانتفاع بها حیًا ومیتًا وینبغی ذبحها وقتلها واحراقها قال فی منح الغفار شرح تنویر الابصار للمولف ولا حد بوطی بهیمة لانہ لیس فی معنی الزنا فی کونہ جنایة وفی وجود الداعی الیہ لان الطبع السلیم ینفر عنہ والحامل علیہ نهایة السفه او فرط الشبق

الا انه يعزر والذی یروی انه تذبح البهيمة وتحرق وذلك لقطع التحدث به وليس
بواجب قالوا ان كانت الدابة مما لا یوکل لحمها تذبح وتحرق كما ذكرنا وان كانت مما یوکل
لحمها تذبح ويوكل عند ابی حنيفة وقالا تحرق هذه ايضا هذا اذا كانت البهيمة للفاعل
وان كانت لغيره كان لصاحبها ان يدفع اليه بالقيمة وفی تبيين الكنز يطالب صاحبها
ان يدفعها اليه بالقيمة ثم تذبح هكذا ذكروا ولا يعرف الا سماعا فيحمل عليه انتهى و
فی المجتبى ذبحت ويكره الانتفاع بها حياتها وموتها واطلق الطحاوی انها اذا كانت
له ذبحت ولو توكل وعن ابی یوسف انها لا تحرق اذا كانت توكل وكان ابو عبد الله
الجرجانی يقول قول اصحابنا تذبح وتحرق على وجه الاستحباب واتى ابن عمر برجل اتى
بهيمة فلم يحده وامر بها فاحرقت بالنار انتهى والله اعلم حرره الراجی عفو ربه القوی
ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

استفتا ما قولكم فی رجل يظن ان الاولياء يعلمون ويسمعون نداء
المنادی قريبا وبعيدا ويستمده بالفاظ تقولها الحاضر للحاضر وينذر له بالاعلام
يقول نذرت له - بينوا توجروا

هو المصوب هذا رجل فاسد العقيدة بل يخشى عليه الكفر فان سماع
الاولياء النداء من بعيد ليس بثابت والعلم الكلی بجميع الجزئيات فی جميع الازمان
مختص بالله جل جلاله وقد قال فی الفتاوی البزازية من قال ان ارواح المشائخ
حاضرة تعلم يكفر انتهى وذكر فيها ايضا ان من تزوج بشهادة الله ورسوله يكفر لانه
ظن ان الرسول يعلم الغيب انتهى والنذر لغير الله حرام ويحرم المنذور لغير الله
كما بسطه فی البحر الرائق والدر المختار وغيرهما والله اعلم - حرره الراجی
عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه
الجلی والخفی

**استفتا** ما قولکم ایہا العلماء الکرام فی ہذہ المسائل۔ سادات صحیح النسب کا یوم القیامت منتفع بالنسب ہونا بادلہ شرعیہ ثابت ہے یا نہین اور بتقدیر اول انتفاع سے کیا مراد ہے آیا وہ لوگ باوصف بی علم وبے عمل ہونے اور بحالت فسق وفجور بلاتوبہ مرجانے کے بہی بوجہ انتساب الی النبی کے دخول نار سے مطلقاً محفوظ رہین گے اور مواخذات اخرویہ سے مامون ہونگے یا بعد دخول فی النار وسزا پانے معاصی کے بشفاعت محمدی صلعم مثل اور مؤمنین غیر سادات کے داخل بہشت ہونگے اور اس صورت مین درمیان سادات اور دوسرے مؤمنین امت محمدیہ کے کیا فرق ہوگا کیونکہ بمجوای شفاعتی لاہل الکبائر من امتی جملہ مؤمنین تحت وعد شفاعت داخل ہین۔ کوئی شخص سادات سے بزوال ایمان وسوء خاتمت مرسکتا ہے یا بی ایمان مرنا سادات کا بدلائل شرعیہ ونصوص احادیث ممتنع ہے اور اگر جائز ہے تو اوسکی دلیل کیا ہے۔ سوای سادات کر اور اقوام جو شرفا کہے جاتے ہین اور منتسب طرف صالحین کے نسباً ونسبتہً ہین جیسے شیخ صدیقی وفاروقی وعثمانی وعلوی غیر فاطمی وہ لوگ باوصف محروم رہنے کے دولت علم وعمل سے اور مبتلا بفسق وفجور رہنے اور بلاتوبہ مرجانے کے صرف ببرکت صلاح منتسب الیہم کے دخول نار وجملہ مواخذات اخرویہ سے محفوظ رہین گے یا بوجہ فاسق وفاجر ہونے کے سزای اعمال پائین گے اور نسبت الی الصالحین عاقبت مین اون لوگون کے کام نہ آئیگی۔ سوای اقوام مذکورہ کے دوسرے اقوام جو بظاہر منتسب طرف کسی صالح کے نہین ہین جیسے افاغنہ ومغل ودیگر اقوام جو عرفاً ارذال کہی جاتی ہین اونکے سلسلۂ آبا مین اگر کوئی صالح وولی گذرا ہو تو بقیاس الی الشیوخ الصدیقی وغیرہم وہ لوگ بہی باوصف بے ایمان مرجانے یا بحالت فسق وفجور بلاتوبہ دنیا سے رحلت کرنیکے ببرکت آبا صالح کے مواخذات اخرویہ سے مامون رہینگے یا نہین

چونکہ یہہ مسائل متنازع فیہا ہین اور منازعین اہل علم ہین جواب ہر شق سوالات کا مفصل ومبسوط بہ تقریر واضح حاوی ادلہ ظہرامر مندرج جواب ونقل عبارات معتبرات ارقام فرمایا جاوسے فقط

**ہو المصوب** سادات کا بحالت فسق وفجور مرنے کے بلا توبہ دخول نار اور عذاب سے مطلقاً محفوظ رہنا بوجہ انتساب الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے نہین ہے بلکہ آثار اور اخبار سے اوسکے خلاف ثابت ہے نور الدین علی سمہودی جواہر العقدین سفی فضل الشرفین ذکر ماینبغی لاہل البیت مین لکھتے ہین الثالث اجتناب کل قبیح شرعا فان القبیح من اہل ہذا البیت اقبح منہ من غیرہم ولہذا قال العباس لابنہ عبد اللہ کما فی تاریخ دمشق یا بنی ان الکذب لیس باحد من ہذہ الامۃ اقبح منہ بی وبک وباہل بیتک یا بنی لایکون شئ مما خلق احب الیک من طاعتہ ولا اکرہ الیک من معصیتہ فان اللہ ینفعک بذلک فی الدنیا والآخرۃ قلت وجماع ذلک کلہ ملجأ انہ صلی اللہ علیہ وسلم اوصی باہل بیتہ بتقوی اللہ ولزوم طاعتہ کما سبق فی الذکر الرابع وسبق فی اواخر التنبیہ الاول من الذکر السادس قول الحسن بن المثنی وانی اخاف ان یضاعف للعاصی منا العذاب ضعفین وواللہ انی لارجوان یوتی المحسن منا اجرہ مرتین انتہی اور روایت قرآنیہ یا نساء النبی من یات منکن بفاحشۃ مبینۃ یضاعف لہا العذاب ضعفین وکان ذلک علی اللہ یسیرا ومن یقنت منکن للہ ورسولہ وتعمل صالحا نوتہا اجرہا مرتین واعتدنا لہا رزقا کریما شاہد عدل اس امر پر ہے کہ انتساب الی الصالح باعث تضاعف اجر اعمال صالحہ کا اور تضاعف عذاب اعمال خبیثہ کا ہوتا ہے نہ یہہ کہ مطلقا اعمال خبیثہ مغفور ہوجاوین اور اصحاب اعمال سیئہ صرف بوجہ انتساب الی الصالح کے ناجی ہوجاوین اسیوجہ سے حق جل شانہ نے ازواج نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر تضاعف عذاب کی بر تقدیر

رتکاب انکے فواحش کو دی اگر مطلق انتساب الی النبی باعث نجات ہوتا یہ مضمون
زل نہوتا اور نسب نبوی صلی اللہ علیہ وسلم یا نسب صدیقی یا علوی یا نسب کسی
رد صالح کا نفع دینا بروز قیامت باین معنی کہ اگر وہ شخص اعمال صالحہ کرے تو یہ نسبت
سکے امثال کے درجہ زائد پاوے صحیح ہے یا یہ کہ وہ شخص جسکی طرف انتساب ہے
س نسبت اور شخصون کے اسکی طرف زائد التفات کرے اور شفاعت کرے اور باین
عنی کہ شخص منتسب باوجود اعمال قبیحہ کے صرف بوجہ شرافت نسبیہ حق جل شانہ کے
زدیک مغفور ہو جاویگا اور باوجود اعمال سیئہ صرف انتساب الی الصالح کے ذریعہ سے
زدیک حق تعالی کے مکرم ہوگا اور مطلقا عذاب سے نجات پا کے مرحوم ہوگا محض غلط ہے
ص قرآنی ان اکرمکم عند اللہ اتقکم اسکے غلط ہونے پر شاہد عدل ہے امام
فخر الدین الرازی کی تفسیر کبیر مین تفسیر اس آیت مین مرقوم ہے فان قیل ہذا مبنی
علی عدم اعتبار النسب لیس کذلک فان للنسب اعتبارا عرفا و شرعا حتی لا یجوز
تزویج الشریف بالبطنة قلنا اذا جاء الامر العظیم لا یبقی الامر الحقیر معتبرا وذلک
فی الحسن و الشرع و العرف اما الحسن فلان الکواکب لا ترى عند طلوع الشمس
جناح الذباب دوی عند ما یکون رعد قوی و اما فی العرف فلان من جامع الملک
لا یبقی له اعتبار و لا التفات اذا عرفت هذا ففی الشرع کذلک اذا جاء الشرف الدینی
الالٰہی لا یبقی لامر هنالک اعتبار لا للنسب لا للنشب الا ترى ان الکافر وان کان
من اعلی الناس نسبا والمؤمن وان کان ادونہم نسبا لا یقاس احدہما بالاخر
ولہذا یصلح للمناصب الدینیة کالقضاء والشہادة کل شریف و وضیع اذا
کان دینا صالحا عالما و لا یصلح لشیء منہا فاسق وان کان قرشی النسب و فاروقی
النسب ولکن اذا اجتمع فی اثنین الدین المتین و احدہما نسیب ترجح بالنسب عند
الناس لا عند اللہ لان اللہ یقول وان لیس للانسان الا ما سعی و شرف النسب

لیس مکتسبا ولا یحصل بسعی انتہی اور محمد بن عبد الباقی زرقانی شرح مواہب
لدنیہ مین لکھتے ہین انما ینظر للاصل والعنصر عند التحلی بالفضائل والتخلی عن
الرذائل انتہی اور مسند احمد بن ابو بصرہ سے مروی ہے حدثنی من شہد خطبۃ
النبی صلی اللہ علیہ وسلم بمنی وھو علی بعیر یقول یا ایھا الناس ان ربکم واحد
وان اباکم واحد لا فضل لعربی علی عجمی ولا لاسود علی الاحمر الا بالتقوی خیرکم
عند اللہ اتقاکم اور صحیح مسلم وغیرہ مین ابو ہریرہ رض سے مروی ہے قال رسول اللہ صلعم
من بطأ بہ عملہ لم یسرع بہ نسبہ اور ابن جریر وغیرہ نے روایت کی ہے قال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ لا یسألکم عن احسابکم ولا عن انسابکم یوم القیامۃ
الا عن اعمالکم اکرمکم عند اللہ اتقاکم اور کتاب الادب المفرد مین بخاری نے ابو ہریرہ رض
سے روایت کی قال رسول اللہ صلعم ان اولیائی یوم القیامۃ المتقون وان کان نسب
اقرب من نسب اور معجم طبرانی مین حدیث معاذ مین مروی ہے لما بعثہ رسول اللہ صلعم
الی الیمن خرج معہ یوصیہ ثم التفت الی المدینۃ فقال ان ھؤلاء اھل بیتی یرون
انھم اولی الناس بی ولیس کذلک انما اولیائی المتقون من کانوا وحیث کانوا
اور صحیح بخاری مین عمرو بن العاص سے مروی ہے سمعت رسول اللہ صلعم یقول جھاراً
غیر سر ان آل نبی فلان لیسوا لی باولیاء انما ولیی اللہ وصالح المؤمنین ھذا لفظ
مسلم اور بخاری نے اسقدر زائد روایت کیا ہے لکن لھم رحم سابلھا ببلالھا
یعنی اصلھا بالشفاعۃ اور اربعین طائی مین فضیل بن مرزوق سے مروی ہے
سمعت الحسن بن الحسن بن علی بن ابی طالب یقول لرجل یغلوا فیھم ویحکم احبونا للہ
فان اطعنا اللہ فاحبونا وان عصینا اللہ فابغضونا فقال الرجل انکم لذو قرابۃ من
رسول اللہ صلعم واھل بیتہ فقال ویحکم لو کان اللہ نافعاً بقرابۃ من رسول اللہ صلعم بغیر
عمل بطاعتہ لنفع بذلک من ھو اقرب الیہ منا اباہ وامہ وانی اخاف ان یضاعف

للعاصيمنا العذاب ضعفين آورد هذه الاخبار والآثار السمهودی فی مواضع
متفرقة من الجواهر آن سب سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ مجرد انتساب ال الرسول
باعث مغفرت وکرامت کا نہین ہوسکتا ہے جب تک کہ اوسکے ساتھہ تقوی منضم
نہو ہر گاہ نسب نبوی کا یہہ حال معلوم ہوا النسب صدیقی وغیرہ کا بدرجہ اولے
یہی حال ہوگا ہان نسب نبوی اسقدر مفید ہوگا کہ اولا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
اپنی اولاد کی شفاعت فرماوینگے اور بہ نسبت عامۂ مؤمنین کے ابتدار توجہ انکی طرف
فرماوینگے جیسا کہ حدیث ابن عمر سے قال رسول اللہ صلعم اول من اشفع من امتی اهل بیتی
ثم الاقرب فالاقرب من قریش والانصار ثم من أمن بی واتبعنی من اهل الیمن ثم
سائر العرب ثم الاعاجم واول من اشفع له اولوا الفضل جو طبرانی نے روایت کی ہے
علے ما اورده السیوطی فی البدور السافرة فی احوال الآخرة ثابت ہے وہذا هو الفرق
بین السادات وعامة المؤمنین فی باب الشفاعة لا ان السادات ناجون مطلقا و
لو کانوا فجارا ملا علی قاری مکی رسالہ تحقیق الاحتساب فی تدقیق الانتساب مین تفسیر آیہ
فلا انساب بینهم یومئذ مین لکھتے ہین المراد ان الانساب تنقطع بل المراد ان احد امجرد
النسب لا ینتفع لان مدار الدین یوم الجزاء علے التقوی انتہی اور یہی لکھتے ہین ثم
اعلم ان مجرد النسب بدون کسب الحسب وتعلم العلوم والادب غیر معتبر فی المذهب
انتہی اور یہی لکھتے ہین فالمدار علے العلوم والتقوی لا علے مجرد النسب المعتبر فی
الدنیا دون العقبی انتہی اور یہی معنے ہین بقای نسب نبوی کے بروز قیامت
جو مفاد حدیث کل نسب وسبب منقطع یوم القیامة الا سببی ونسبی اخرجه البزار
والطبرانی والبیهقی وابونعیم والحاکم وغیرهم اور حدیث ان الانساب تنقطع یوم
القیامة غیر نسبی وسببی وصهری اخرجه احمد والطبرانی والحاکم وغیرهم ہے
چنانچہ تفسیر اسکی دوسری حدیث مین مروی ہے قال رسول اللہ صلعم ما بال اقوام

یزعمون ان قرابتی لا تنفع ان کل سبب ونسب منقطع یوم القیامة الا نسبی وسببی وان رحمی موصولة فی الدنیا والآخرة اخرجه البزار وغیره اور ایسہی دوسری روایت مفسر ہے قال رسول اللہ صلعم ما بال رجال یزعمون ان رسول اللہ صلعم لا ینفع قومہ یوم القیامة بلی وان رحمی موصولة فی الدنیا والآخرة وانی ایہا الناس فرط لکم علی الحوض اخرجہ احمد والحاکم والبیہقی وغیرہم الحاصل قرابت نبوی کو مطلقاً غیر نافع کہنا اور سادات وعامہ مؤمنین کو من کل الوجوہ مساوی سمجھنا تفریط ہے اور اوسکو ایسا نافع سمجھنا کہ باوجود ارتکاب فواحش صرف انتساب الی النبی کو باعث استحقاق نجات جاننا افراط ہے وخیر الامور اوسطہا اس تفصیل سے جواب سوال سوم وچہارم کا بہی معلوم ہوگیا حاجت تفصیل کی نہین ہے نسب نبوی صلعم کہ جسکی نفع وبقا کی خبر اخبار مین وارد ہوئی جب بانفرادہ باعث نجات واکرمیت عند اللہ بدون انضمام تقوی نہوا البتہ باعث استحقاق زائد شفاعت محمدیہ ہونا ثابت ہو النسب صدیقی یا علوی یا کسی اور ولی وصالح کا کیونکر بانفرادہ منشأ نجات ہوسکتا ہے اور جواب سوال دوم کا یہہ ہے کہ کسی سید کا مرنا بحالت سوء خاتمہ وزوال ایمان اسکا امتناع عقلاً وشرعاً نہین ثابت ہے اور ہر سید کا مطلقاً عذاب جہنم سے نجات پاجانا اور ابتداء جنت مین داخل ہوجانا نصوص معتبرہ سے نہین ثابت ہے بلکہ عمومات قرآن اور احادیث اسکے خلاف پر دال ہین باقی وہ حدیثین کہ اسعاف الراغبین وجواہر العقدین وغیرہ مین مذکور ہین کہ جنکا مفاد وملخص یہہ ہے کہ اہل بیت وسادات کے حق مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دعای نجات فرمائی اور پروردگار نے وعدہ اس امر کا فرمایا کہ اولاد فاطمہ پر جہنم حرام ہے اور اہل بیت پر عذاب نہوگا وہ سب عام مخصوص البعض ہین اور محمول ہین اوپر صلحاء ومتقین کے

یا صرف اولاد صلبی فاطمہ رض پر آبن عراق تنزیہ الشریعۃ عن الاخبار الموضوعۃ
مین بعد ذکر حدیث ان فاطمۃ احصنت فرجہا فحرمہا اللہ وذریتہا علی النار
لکہتے ہین مما یدل علی ان الحدیث لیس موضوعا جزما عندنا ابن الجوزی انہ
قال ان ثبت الحدیث فھو محمول علی ذریتہا الذین ھم اولادھا خاصۃ فان
الحسن و الحسین سیدا شباب اھل الجنۃ وعلی ذلک حملہ محمد بن علی بن موسی الرضا
فقال ھو خاص بالحسن والحسین و اللہ اعلم وروی العقیلی عن ابی کریب انہ
قال ھذا للحسن و الحسین و لمن اطاع اللہ منھم انتہی اور اس قسم کی حدیثین جو فضائل
اہلبیت مین وارد ہین نظیر انکی بہت سی احادیث صحاح ستہ وغیرہ مین مروی
ہین کہ جنمین خاص خاص عمل صالح کے کرنے والے پر حکم وجبت لہ الجنۃ یا حرمت
علیہ النار یا فقد دخل الجنۃ یا فقد امن العذاب ونحو ذلک کا دیا گیا ہے چنانچہ
ناظر کتب احادیث پر مخفی نہین ہے پس لازم آتا ہے کہ اصحاب اون اعمال صالحہ
کے بہی اگرچہ سیکڑون کبائر کرین کبہی جہنم مین داخل نہون یا وہ لوگ سوء خاتمہ
سے آمن ہو جاوین اور بہ برکت اوس عمل صالح کے جو اونسے صادر ہوا یہ
سمجہہ لین کہ ہمکو خوف نہین خاتمہ خواہ مخواہ ہمارا بخیر ہوگا اور با قتضاء اوس
حدیث کے ضرور ہمکو مغفرت و نجات حاصل ہوگی حاشا و کلا ھذا لا یقول بہ
احد من الفقہاء و المحدثین والعلماء المعتبرین کما لا یخفی علی من طالع کتب
الکلام و الفقہ و الحدیث فالجواب الجواب واللہ اعلم بالصواب حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی و الخفی

استفتا زید نے واسطے رخصت کرانے اپنی زوجہ ہندہ کے عدالت
مین نالش کی ہندہ جو بالغہ عاقلہ ہے وہ دو عذر پیش کرتی ہے اول یہ کہ زید
نا قابل مقاربت یعنے عنین ہے ثانیا یہ کہ دین مہر معجل تہا ابہی تک وہ ادا نہین ہوا

ان وجوہ سے وہ اپنے شوہر کے گھر جانے سے انکار کرتی ہے پس آیا وہ عورت
شرعًا مجبور کیجا سکتی ہے یا نہیں بینوا توجروا ۂ

**ہو المصوب** اس صورت مین عذر دوم کا اعتبار کیا جاویگا اور عورت
تا ادای مہر معجل اپنے گھر سے جانے پر مجبور نہ کیجاویگی درمختار مین ہے ولہا
منعہ من الوطی ودواعیہ والسفر بہا ولو بعد وطی وخلوۃ رضیتہما لاخذ
ما بین تعجیلہ من المہر کلہ او بعضہ او اخذ قدر ما یعجل لمثلہا عرفا بہ یفتی لان
المعروف کالمشروط انتہی ملخصًا اور طحطاوی حاشیۂ درمختار مین ہے قولہ والسفر الاولی
التعبیر بالاخراج کما عبر بہ فی الکنز لیعم الاخراج من بیتہا کما قالہ شارحوہ انتہی
اور بحر رائق مین ہے اطلق المص الاخراج فیشمل الاخراج من بیتہا ومن بلدہا
فلیس لہ ذلک انتہی اور عذر اول مانع رخصت ہونے کا نہیں ہے بلکہ مسئلہ
نکاح عنین کا حکم دیا جاوے گا واللہ اعلم حررہ ابو الحسنات محمد عبد الحی عفا اللہ عنہ

**استفتا** ما قولکم فی ہذہ المسئلۃ اگر کسی دختر نابالغ کا باپ جو ولی نابالغہ
ہے فضول خرچ اور سفیہ ہو اور وہ جائداد نابالغہ کی برباد و ضائع کرتا ہو تو اس
صورت مین نابالغہ کا شوہر یا کوئی اور قریب بمقابلہ باپ کے ولی جابر و مہتمم اموال
نابالغہ شرعًا ہو سکتا ہے جو حفاظت جائداد نابالغہ کی کرے یا بمقابلہ باپ کے
باوجودیکہ وہ مبذر ہے کوئی دوسرا شخص مہتمم اوسکی املاک کا نہیں ہو سکتا ہے بینوا توجروا

**ہو المصوب** ایسی صورت مین کہ باپ مسرف و مبذر ہے حاکم وقت کو چاہیے
کہ اوسکے قبضہ سے جائداد نکال کے کوئی وصی مقرر کر دے کہ وہ حفاظت جائداد
کرے تنقیح الفتاوی الحامدیۃ مین ہے فی الولوالجیۃ والخلاصۃ لو کان الاب
مبذرًا متلفًا مال ابنہ الصغیر فالقاضی ینصب وصیا ینزع مال ابنہ عن
یدہ ویحفظہ انتہی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی



۳۱۷

**استفتا** بعض زنان ہند چو از قومہ بسجدہ میروند اول بتورک نشستہ پسستر بہمان حالت تورک سجدہ میسازند و جمیع سجدات متورکانہ ادا میسازند یعنی پا را بجانب راست کشیدہ بعض علما نفی آن میکنند و میگویند کہ نسوان عرب چنین نمیکنند بلکہ در سجدہ پا را مثل مردان قائم و انگشتان را متوجہ بقبلہ میدارند و فعل نسوان ہند بلا دلیل است درین باب انچہ حق باشد بیان کردہ شود

**ہو المصوب** اصل این است کہ از احادیث برای نسوان اختیار صورتیکہ برای ایشان ستر باشد ثابت است حافظ ابن حجر در تلخیص الحبیر می نویسند اخرج ابو داود فی المراسیل عن یزید بن ابی حبیب انہ مر علی امرأتین تصلیان فقال ان سجدتما فضما بعض اللحم الی الارض فان المرأة فی ذلک لیست کالرجل ورواہ البیہقی بطریقین موصولین لکن فی کل منہما متروک انتہی و در مسند الامام شرح مسند الامام لعلی القاری مذکور است ابو حنیفة عن نافع عن ابن عمر انہ سئل کیف کان النساء یصلین علی عہد رسول اللہ صلعم فقال کن یتربعن ثم امرن ان یحتفزن ہو بالحاء المہملة والفاء والزای المعجمة ای یضممن اعضاءہن بان یتورکن انتہی ازین جہت فقہاء در کتب خود فروع کثیرہ برائے نسوان ذکر کردہ اند کہ دران شرکت مردان نیست منجملہ آن اینہم است کہ در سجدہ نصب قدمین مثل مردان نسازند در بحر رائق می نویسد لا تنصب القدمین کما ذکرہ فی المجتبیٰ انتہی و در جامع الرموز است والمرأة تنخفض ای توقع الخفض المعہود فلا تنصب اصابع القدمین ولا تبدی الضبعین الخ پس نہ قائم کردن زنان ہند ہر دو پا را وقت سجدہ موافق اقوال فقہاء است و اما جلوس تورکی پس در ہر دو قعدۂ تشہد ایشان را تورک مسنون است چنانکہ حموی در حاشیۂ اشباہ می نویسد قولہ وتتورک

ای فی حال جلوسہا للتشہد انتہی نہ درمیان تحریمہ وسجدہ واللہ اعلم حررہ ابو الحسنات محمد عبد الحی عفی عنہ

۳۰۵

**استفتاء** چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین کہ شخصی کہ امامت بر جماعت صلوۃ عید نمودہ باشد امامت جماعت دیگر بصلوۃ مذکور کردن میتواند یا نہ خواہ آن جماعت دیگر ہمون روز باشد یا بوجہ کدامی امر بروز دیگر شود و بہمون مسجد یا مکان یا جای دیگر و بروز دیگر جماعت عید ادا نمودن جائز ہست یا نہ خصوص وقتیکہ امام جماعت روز اولی و روز دوم ہر دو یک باشد بینوا توجروا

**ہو المصوب** از مقررات فقہای حنفیہ کہ در جملہ کتب شان مسطور ہست این است کہ نماز عید واجب ہست و این ہم از مقررات ہست کہ واجب و فرض یک مرتبہ ادا کردہ بار دیگر اگر ادا کردہ شود آن نفل خواہد گشت و این ہم مقرر ہست کہ اقتدای مودی فرض و واجب خلف متنفل ناجائز ہست و این ہم ثابت ہست کہ ادای نفل بجماعت علی سبیل التداعی مکروہ ہست تفصیل این جملہ امور در کتب فقہ مثل در مختار و حواشی آن و بحر رائق و شرح منیہ وغیرہ موجود ہست بنا برعلیہ در صورت سوال امام جماعت اولی ہر گاہ یک مرتبہ نماز عید ادا کردہ وجوب از ذمہ اش ساقط گردید پس امامت آن برای جماعت ثانیہ جائز نخواہد شد چہ مقتدیان جماعت ثانیہ اگر صلوۃ عید واجب ادا میسازند نماز شان بسبب متنفل بودن امام غیر جائز و اگر نفل ادا میسازند ادای نفل بجماعت علی سبیل التداعی لازم خواہد شد و اگر بروز اول امام نیت نفل کردہ ہمین دو مفاسد بآن ہر دو لازم خواہند آمد و بروز دوم نماز عید بعذر جائز ہست اگر بروز عید ادا نشدہ باشد فاما ادای نماز عید دو روز پس جواز آن غیر ثابت واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی و الخفی

۳۰۶

**استفتاء** چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کہ زید امامت نماز عید در مسجد محلہ بجماعتی نمودہ کہ منع فتوای مفتی شرع ابود نزد جماعتی

کہ از حکم مفتی شرع خلاف ورزیدہ روز دوم بمکان امیری نماز عید ادا نمود و زید مذکور
حسب ایمای مقتدیان دران ہم امامت نمود امام مقتدیان نیت روز اول نمودند خواہ نیت
روز دوم پس این امامت جائز ہست یا نہ و نماز ہر دو یوم صحیح شد یا نہ بینوا توجروا
ہو المصوب در در مختار مینویسد ولو کانوا ببلدۃ لا حاکم فیہا صاموا بقول ثقۃ
وافطروا باخبار عدلین مع العلۃ للضرورۃ انتہی و در رد المحتار مینویسد قولہ صاموا
ای افتراضا قولہ وافطروا عبارۃ غیرہ لا باس الظاہر ان المراد بہ الوجوب ایضا انتہی
ملخصا بنا علیہ در صورت سوال ہرگاہ مفتی فتوی افطار دادہ بر تمام کسان افطار لازم
شدہ و ادای نماز عید دران روز واجب گشتہ پس زید بروز اول اگر فتوی مفتی تسلیم
نکردہ و نماز عید بر خود واجب نفہمیدہ امامت کردہ نماز مقتدیان کہ سودی نماز
عید بودند بسبب اقتدای او فاسد گشتہ و وبال آن بر ذمہ امام لازم گردیدہ و اگر
نماز عید واجب ادا کردہ امامتش بروز دوم مفسد گردیدہ واللہ اعلم حررہ الراجی
عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۳۰۷

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای شریعت محمدیہ اس صورت مین کہ قصبہ
دیوبند مین پانچ آدمیون نے ہلال رمضان شریف کو جمعہ کے روز کہ جسکا اونتیس ۲۹
تاریخ ہونا بشہادت ایک مرد اور خطوط مختلفہ اطراف و جوانب سے ثابت ہو چکا تھا
باوجود موجود ہونے ابر کے دیکھا پھر اونہون نے حاجی محمد انور صاحب کے پاس گواہی
دی اور اونہون نے اونکی شہادت کو قبول کیا اور اونکے نزدیک اور حاجی عابد حسین صاحب
کے نزدیک ہر دو گواہون کی عدالت بھی بتحقیق تام کے ساتھ ثابت ہوئی اور باقی
مستور الحال پر بعد قبول ہو جانے گواہی کے شہر مین منادی حاجی عابد حسین صاحب
نے کروائی اور سب شہر والون نے ہفتہ کے روز روزہ رکھا اور کسی نے مخالفت نکی
پھر سب تیس روزے پورے ہو چکے تو شام تک باوجودیکہ مطلع صاف تھا چاند نظر نہ آیا

ہمکو تو یون بہی لازم تہا کہ حکم عید کرتے چنانچہ عبارت درمختار وغیرہ کی اسپر شاہد
ہے کہ بعد صوم ثلثین بقول عدلین یحل الفطر لیکن بعد صلوۃ مغرب کے چو بیس
آدمیون نے جو خارج مصر سے چاند دیکہکر آئے اونہون نے روبرو مولانا مولوی
محمد یعقوب صاحب کے حاضر ہوکر گواہی دی اور اونہون نے قبول کی اور شہر متعدد
جگہہ سے خبرین آئین کہ فلانے مرد نے یا فلانی عورت نے چاند کو دیکہا ہے اور فلانی
مکان بلند پر دو آدمیون نے دیکہا ہے اگر جمع عظیم کا خیال ہو تو عبارت درمختار کی
یہہ ملاحظہ فرمایئے قیل بلا علۃ جمع عظیم یقع العلم بخبرہم وہو مفوض الی رای الامام
من غیر تقدیر بعدد علی المذہب عن الامام انہ یکتفی بشاہدین واختارہ فی البحر
وصحح فی القنیۃ الاکتفاء بواحد ان جاء من خارج مصر او کان علی مکان مرتفع انتہی
مع الدین تو اوسوقت مولانا صاحب موصوف نے جمع عظیم مین بلند آواز سے پکار کر فرمایا
کہ ہمکو اس گواہی سے یقین حاصل ہوگیا ہے اور کل نماز عید کی ضرور ہوگی اور اگر بالفرض
یہہ گواہ بہی نہوتے تو ہمکو کل عید کرنے مین کچہہ نقصان اور ملامت نہ تہی اسوقت
یہہ سب کتابین فقہ کی موجود ہین جن صاحب کو کچہہ شک وشبہہ ہو نکال لین اوسوقت
سب نے حکم کو تسلیم کیا اور کسی نے چون وچرا نکی اور منادی بہی کی گئی اور صبح کے وقت
مختلف قصبات اور دیہات سے بہی چاند دیکہنے کی خبرین آئین اور نماز عید کی پڑہی گئی
مگر چند آدمیون نے انکار کیا اور شریک نہوئے دوسرے روز مولوی عبد الحق صاحب
جو ہمارے ساتہہ روزہ کے افطار کرنے اور صلوۃ عید کے پڑہنے مین شریک تہے اونکو
مخالفین نے امامت کے لیئے طلب کیا وہ فورًا اونکے ساتہہ روانہ صلوۃ عید کے لیئے
ہوئے اتفاقًا وہان ایک شخص اور آگئے امامت اونکے کی لیکن خطبہ مولوی عبد الحق صاحب
نے پڑہا لہذا آپ سب صاحبون کی خدمت شریف مین عرض ہے کہ موقع ملامت
ہم ہین یا وہ غلطی ہمسے ہوئی یا اونسے یہہ منافقانہ چال اونسے ہوئی یا ہمسے

اگر اونسے غلطی ہوئی ہو تو اسپر مہر کرنا وہ ہمارے حکم کو غلط کہتے ہین اور اگر ہمسے قصور ہوا ہے اور غلطی ہوئی تو مطلع کرنا جزاکم اللہ خیر جزاء اور اگر ہم الحب للہ البغض للہ کا خیال کرکے کچھہ تہوڑا سا اونسے اعراض کرین تو بہی ہے یا نہیں ؟

ہو المصوب ماہر ضوابط شرعیہ و واقف کتب فقہیہ پر مخفی نہین ہے کہ اس صورت مین خطا مخالفین سے ہوئی اور قابل ملامت وہی لوگ ہین بلکہ بسبب نہ تسلیم کرنے شہادت و حکم مفتی ثقہ کے گناہ او نپر لازم مناسب ہے کہ اونکی تفہیم بطور مناسب کیجاوے اور اونکی شبہات رکیکہ کا دفع کردیا جاوے اور اگر وہ نہ تسلیم کرین تو مقتضای قول حق جل شانہ یا علیکم انفسکم لا یضرکم من ضل اذا اہتدیتم کہ مصداق اوسکا یہی زمانہ پر جہالت و فتن ہے اور مضمون حدیث دع عنک امر العوام پر عمل کیا جاوے واللہ اعلم

حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۲۴۸ **استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین محمدی صلعم اس مسئلہ مین کہ ایک شہر مین ۲۸ شعبان کو کہ بعض جگہہ کے ایک خط سے اوس روز وہان ۲۹ کا بہی خیال تہا چند شخصون نے اگر شہادت رویت ہلال رمضان شریف کی دی مفتی نے شہادت قبول فرماکر حکم روزہ کا دیا جبکہ تیس ۳۰ روزے پورے ہو چکے اور اوس روز مطلع صاف تہا کسیطرحکی کدورت نہ تہی ہلال شوال وہان کسیجگہہ کسیکو نظر نہ آیا مگر جس محلہ کے آدمیون نے ہلال رمضان کی شہادت دی تہی اوسی محلہ کے لوگون نے کہ جو بیس ۲۰ شخص تہے اگر شہادت رویت ہلال شوال کی دی مفتی نے حکم افطار کا دیا اور عید الفطر کی گئی مگر دو سو آدمیون نے اونکی شہادت کو قابل سند نہ جانکر اوس روز تراویح بہی پڑہی اور روزہ بہی رکہا دوسرے دن کہ سب شہر مین عید تہی اونہون نے بہی عید کی اب ان لوگون کے واسطے کیا حکم ہے آیا وہ کافر یا منکر کہلا سکتے ہین یا نہین اور وہ اس عمل سے ہوگئی کہ اونسے ترک سلام علیک کیا جاوے اور مصافحہ اونسے چہوڑا جاوے یا نہین

کتاب الصوم

از دیوبند ضلع سہارنپور محلہ شاہ ولی الدین مرسلہ سید ... صاحب

اور عید پیر روز کی صحیح تھی یا منگل کی اور ایک شخص ایسا ہے کہ اول روز سب کے ساتھ افطار
اور عید کر چکا تھا مگر جبکہ اوسکو یہہ خبر معتبر ملی کہ اوس روز کسی جگہہ پر عید نہین ہوئی
فقط اوسی شہر مین ہوئی ہی تو اوسنے دوسری روز بہ نظر احتیاط دوسرے دن کی
عید مین جاکر نماز پڑہ لی اب اوس شخص کے واسطے کیا حکم ہے آیا وہ اس عمل سے کافر
یا منافق کہلا سکتا ہے یا نہین اور اوسکے پیچھے نماز جائز ہوگی یا نہین۔ اور جو لوگ اول
روز افطار کر چکے ہین اونپر چونکہ سب جگہہ اوس روز روزہ تھا قضا اوس روزہ کی
آویگی یا نہین۔ بینوا توجروا

**ہو المصوب** ہرگاہ مفتی نے شہادت ہلال رمضان و ہلال شوال کو قبول کرکے
حکم صوم و افطار کا دیا سب لوگون کو اوسکی تعمیل لازم و واجب ہوگی در مختار مین ہے
لو کانوا ببلدۃ لا حاکم فیہا صاموا بقول ثقۃ فافطروا باخبار عدلین مع العلۃ
للضرورۃ انتہی اور رد المحتار مین ہے قولہ صاموا ای افتراضا قولہ وافطروا اعبادۃ
غیرہ لا باس والظاہر ان المراد بہ الوجوب انتہی بنا برعلیہ جن لوگون نے باوجود
گذرنے شہادت و حکم مفتی کے افطار نہ کیا اور دوسرے دن عید کی وہ گنہگار ہوئے
اونپر توبہ لازم ہے مگر اس سے وہ کافر نہین ہوگئے اور دوسرے دن جسنے نماز
پڑہی باوجودیکہ اول روز پڑہ چکا تھا اوسنے فعل جہالت و حماقت کا کیا کیونکہ دوسرے
دن نماز عید نہین چاہیئے مگر یہہ کہ اول روز کسی وجہ سے نہ پڑہی گئی ہو اور فقط یہہ بنا
کہ اوس روز کسی جگہہ عید نہین ہوئی بعد گذرنے شہادت و حکم مفتی کے غیر معتبر
ولغو ہے اور جن لوگون نے بربنای حکم مفتی افطار کیا اونپر قضا اوس روز کی کہ اور
مقامات مین وہان روزہ تھا نہین لازم ہے بلکہ اونپر یہی لازم تھا جو اونہون نے
کیا کسی جگہہ عید نہونا مستلزم اسکو نہین کہ جہان شہادت گذر جاوے وہان بہی
عید نہووے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی

۳۰۹

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین و مفتیان شرع متین اس صورت مین کہ ہندہ نے منجملہ چند مکانات مشترکہ چند اشخاص کے حصہ ایک شریک کا بذریعہ بیعنامہ کے خرید کیا ہے اور دعوی شفیع کا بر بناے شرع شریف منجانب زیگر شہر کار کے دائر ہوا ہے مابین فریقین بابت تعمیل مراتب مواثبت و استشہاد کے بحث ہے طرف سے شفیع کے طلب مواثبت و استشہاد اسطور پر ظاہر کی گئی ہے کہ نو بجے دنکو وقت علم بیع کے روبرو اون اشخاص کے کہ جو رشتہ دار شفیع کے ہین اور جن سے علم بیع کا ہوا شفیع نے کہا کہ حق ہمارا ہے ہم لینگے بعد اوسکے شفیع نے بغرض لینے روپیہ کے کوٹھی پر مہاجن کی اونہین اشخاص کو روانہ کیا چنانچہ وہ روپیہ لائے اور قریب دوپہر کے پاس بائع کے ایک گاؤن مین جہان بائع مسکن ندیہ تہا گئے اور مکانات مشفوعہ شہر مین واقع ہین اور مابین شہر مذکور اور گاؤن مسکن بائع کے دریا حائل ہے اور وہ شہر سے بفاصلہ ایک کوس کے ہے اور بائع قابض جائداد مشفوعہ نہین تہا اور مشتریہ متصل مسکن شفیع کے شہر مین منجملہ مکانات مشفوعہ کے ایک مکان مین قبل بیع دار سے موجود تہی جب وہ لوگ پاس بائع کے گئے تو بائع سے کہا کہ شفیع نے کہا ہے کہ حق ہمارا ہے ہمکو دو تب بائع نے کہا کہ ہم بیع کر چکے مشتریہ کے پاس روپیہ لیجاؤ بعد اوسکے وہ لوگ قریب شام کے پاس شوہر مشتریہ کے آئے اور کہا کہ شفیع اپنا حق لینے کو مستعد ہے روپیہ بہیجا ہے تب شوہر مشتریہ نے گھر مین جاکر و پہر باہر آکر کہا کہ مکان ہمنے رہنے کو لیا ہے بیچنے کو نہین لیا ہے اور شفیع بوقت علم کے ایک دفعہ مکان مین منجملہ مکانات مشفوعہ کی موجود تہا اب شفیع یہہ استدلال پیش کرتا ہے کہ طلب مواثبت و استشہاد کی موافق شرع شریف کے ہوگئی ہے و مشتریہ یہہ اعتراض کرتی ہے کہ طلب مواثبت

واستشہاد موافق شرع شریف کے عمل مین نہین آئی ہے کیونکہ وہ لوگ جن سے علم
بیع کا شفیع کو حاصل ہوا تھا بقول شفیع اوسوقت موجود تھے شفیع نے اوسکو چہوڑ کر
طلب استشہاد بقول خود بائع غیر ذی ید سے جو ایک گاؤن مین شہر سے بفاصلہ
ایک کوس کے رہتا تہا کی و طلب مواثبت واستشہاد مظہرہ اپنے مین شفیع نے حدود
اربعہ مکانات مشفوعہ کا بیان نہین کیا ہے پس قریب کو چہوڑ کر بعید سے استشہاد کرنا
و بصورت موجود ہونے گواہ کے اپنی طلب پر گواہ نکرنا و حدود اربعہ مکانات مشفوعہ کا
بیان نکرنا بموجب فتاوی عالمگیری و شامی و ہدایہ و غیرہ کے مبطل شفعہ ہے بموجب
کتب مذکورہ کے یہہ بہی اعتراض کرنی ہے کہ چونکہ طلب استشہاد خود بقول شفیع بہ توقف
عمل مین آئی لہذا وہ بہی مبطل شفعہ ہے بنابر آن سوال یہہ ہے کہ آیا طلب مواثبت
واستشہاد موافق شرع شریف مذہب حنفیہ کے منجانب شفیع کے عمل مین آئی ہے
یا نہین یا کہ اعتراضات مظہرہ مشتریہ صحیح ہین اور وارد ہوتے ہین بینوا توجروا
**ہو المصوب** عذر اول کہ شفیع نے دونون طلب کے وقت حاضرین کو گواہ نہین
بنایا پس اسوجہ سے کہ گواہ بنانا طلب مواثبت مین لازم نہین غیر معتبر ہے ہدایہ مین ہے
والاشہاد فیہ لیس بلازم وانما ہو لنفی التجاحد انتہی اور نہایہ حاشیہ ہدایہ مین ہے
وذلک لان طلب المواثبۃ لیس لاثبات الحق وانما شرط ہذا الطلب لیعلم انہ غیر
معرض عن الشفعۃ وغیر راض بجوار ہذا الدخیل والاشہاد لیس بشرط فیہ انتہی
اور عنایہ حاشیہ ہدایہ میں ہے الاشہاد فی ذلک لیس بشرط انتہی اور در مختار کے باب
طلب الشفعہ مین ہے الاشہاد فیہ لیس بلازم بل لمخافۃ الجحود انتہی اور طلب اشہاد
مین جو بعد طلب مواثبت کے بائع یا مشتری یا نفس شئے مبیع کے پاس ضرور ہے اگرچہ
ظاہر ہدایہ اور بہت کتب فقہ سے معلوم ہوتا ہے کہ گواہ بنانا ضرور ہے مگر معتبر یہ ہے
کہ اس طلب مین بہی ضرور نہین ہے رد المحتار حاشیہ در المختار مین ہے اقول ظاہر

عباراتهم لزوم الاشهاد فيه لكن رايت فى الخانية انما سمى الثانى طلب الاشهاد
لا لان الاشهاد شرط ليمكنه اثبات الطلب عند جحود الخصم انتهى اور نتائج الافكار
حاشیہ ہدایہ مین ہے يمكن ان يمنع لزوم الاشهاد فى طلب التقرير يعنى طلب الاشهاد
ايضاً بناءً على ما ذكره قاضيخان فى فتاواه حيث قال وانما سمى الثانى طلب
الاشهاد لا لان الاشهاد شرط بل ليمكنه اثبات الطلب عند جحود الخصم انتهى فانه
يدل على ان الاشهاد فى طلب التقرير ليس بلازم بل انما هو لنفى التجاحد كما
فى طلب المواثبة وبناء على ما ذكره صاحب الهداية حيث قال واما الاشهاد على
هذا الطلب فليس بشرط وانما هو لتوثقه على تقدير الانكار كما فى طلب الاول انتهى
اور عذر دوم اس وجہ سے غیر معتبر ہے کہ طلب اشہاد مین اسی قدر ضرور ہے کہ یہ
طلب بائع کے پاس ہو یا مشتری کے پاس یا شئے مبیعہ کے پاس عام ازینکہ بائع یا مشتری
ذو الید ہو یا نہو اور ذو الید کو چھوڑ کے غیر ذو الید کے پاس طلب کرنا مبطل شفع
نہین ہے رد المحتار مین باب ما یبطل الشفعۃ مین ہے تقدم انه يصح الاشهاد على المشترى
وان لم يكن العقار فى يده وكذا على البائع وان لم تكن الدار فى يده استحسانا كما
ذكره شيخ الاسلام انتهى اور فتاوی عالمگیریہ مین ہے ان كان المبيع فى يد المشترى
ذكر الكرخى فى النوادر انه لا يصح الاشهاد على البائع ونص محمد فى الجامع الكبير انه
يصح الاشهاد عليه بعد تسليم المبيع استحسانا لا قياسا كذا فى محيط السرخسى انتهى اور عذر سوم
بیان حدود مکان کا بھی غیر معتبر ہے اس وجہ سے کہ اگرچہ ہدایہ وغیرہ کی ظاہر عبارات
سے معلوم ہوتا ہے کہ ذکر حدود ضرور ہے لیکن معتمد یہہ ہے کہ یہہ شرط اولویۃ ہے
نہ شرط لزوم جامع الرموز مین ہے لا بد ان يبين حدود الدارين مع كل واحد من
مراتب الثبوت كما فى قاضيخان لكن فى الكافى وغيره ان تبيين هذه الامور ليس مما
لا بد منه انتهى اور عذر توقف کا طلب اشہاد مین اس وجہ سے غیر معتبر ہے کہ طلب اشہاد کو

کچھ فی الفور ہونا نہین ضرور ہے اور نہ کوئی مدت خاص اوسکی مقرر ہے کہ اوس سے
تاخیر کرنا مبطل شفعہ ہووے بلکہ مدار تمکن پر ہے جیسا کہ جامع الرموز مین ہے
انما ذکر کلمۃ ثم اشارۃ الی ان مدۃ ھذا الطلب لیست علی فور المجلس بل مقدرۃ
بمدۃ التمکن من اشہاد کما فی النہایۃ وغیرہ انتہی باقی رہا یہہ عذر کہ قریب کو چھوڑ کے
شفیع نے بعید کے پاس طلب اشہاد کیا علی الخصوص جبکہ بعید یعنے بائع اوس مصر مین تنہا
اور مکان مشفوع بہ اور مشتری شہر مین تہا پس اگرچہ یہہ امر مختلف فیہ ہے کہ قریب
کو چھوڑ کے بعید سے طلب کرنا مبطل شفعہ ہے یا نہین لیکن اکثر کتب معتبرہ سے
یہی معلوم ہوتا ہے کہ یہہ امر مبطل شفعہ ہے جامع الرموز مین ہے فیہ اشارۃ الی ان
لہ الاشہاد عند ابعد ھؤلاء مع الاقرب علی ما قال بعض المشائخ وذھب اٰخرون
الی انہ انما یشہد عند الاقرب کما فی المحیط وغیرہ انتہی اور حاشیہ درمختار مسماۃ
بتعالیق الانوار مین شرنبلالیہ سے منقول ہے لو قصد الابعد من ھؤلاء الثلثۃ
وترک الاقرب فان کانوا جمیعًا فی المصر جاز استحسانًا وان بعضہم فیہ والبعض
فی مصر اٰخر او فی الرستاق فقصد الابعد وترک الذی ھو فیہ بطلت شفعتہ
قیاسًا واستحسانًا کما فی التبیین اور رد المحتار مین خانیہ سے منقول ہے ان کان
المتبایعان والشفیع والدار فی مصر والدار فی ید البائع فالی ایہم ذھب الشفیع
وطلب صح ولا یعتبر فیہ الاقرب والابعد لان المصر مع تباعد الاطراف کمکان
واحد الا ان یختار علی الاقرب ولو یطلب فتبطل وان کان الشفیع وحدہ فی مصر
اٰخر فالی ایہم ذھب صح وان احد المتبایعین فی مصر الشفیع فطلب من الابعد
بطلت انتہی اور اسیطرح فتاوی عالمگیری وغیرہ مین ہے مگر یہہ حکم اوس صورت
مین ہے جبکہ اقرب کو بالکل ترک کر دے اور ابعد سے طلب شفعہ کرے اور صورت
مسئول عنہا مین اقرب سے بالکلیہ ترک نہین پایا گیا اس وجہ سے کہ شفیع نے

طلب اشهاد بائع و مشتری دونون سے کی غایة الامر یهه که اوسنے بائع سی بدین
...که وه قابض هوگا اور کسی وجه سے تقدیم کی اس سے جسقدر تاخیر طلب
اشهاد کی مشتری سے لازم آئی وه مبطل شفعه نهین کیونکه قرائن حالیه اس امر
پر قائم هین که یهه تاخیر بغرض اعراض نهین اور ایسی تاخیر طلب اشهاد کی جو بغرض
اعراض نهو مبطل نهین عینی بنایه شرح هدایه مین لکهتے هین اما اذا کان هناک
مانع والظاهر انه ترک الاشهاد لا للاعراض فلا یسقط حقه انتهی اور یهه بهی
لکهتے هین ثم اذا تأخر بعد تمکن کما اذا علمه فی اللیل فاخر الی الصبح او اقیمت الصلوة
یخاف فوت الصلوة فاخره لا یسقط شفعته انتهی علاوه ازین شفیع نے جسوقت
طلب مواثبت دو گواهون کے سامنے کی اوسوقت وه ایک دار مین او نهین دارون
...سے جنکی طلب مقصود تهی موجود تها یعنی طلب اوسکی قائم مقام دونون طلب کے
...ی اور تاخیر اقرب و تقدیم ابعد بهی نهین لازم آئی عینی شرح هدایه مین لکهتے
هین فی مبسوط شیخ الاسلام الشفیع انما یحتاج الی طلب الاشهاد بعد طلب
المواثبة اذا لم یمکنه الاشهاد عند طلب المواثبة بان سمع الخبر حال غیبة
البائع والمشتری والدار اما اذا سمع المشتری عند حضرة هؤلاء وطلب
المواثبة واشهد علی ذلک فذلک یکفیه ویقوم مقام الطلبین انتهی اور
یهه بهی لکهتے هین حتی لو سمع الشفیع عند حضرة احد من البائع والمشتری
عند الدار و وجد عنه طلب المواثبة واشهد علی ذلک یکفیه ویقوم ذلک
مقام الطلبین کذا فی الفتاوی الظهیریة انتهی آلحاصل صورت سوال مین
حسب ضوابط شرعیه تحقق طلب مواثبت و استشهاد کا هوگیا اور حق شفعه
ثابت هوگیا اور اعتراضات مشتریه کے قابل اعتبار نهین هین والله اعلم
...ه الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی

**استفتا** نمبر ۳۱ علماء دین و مفتیان شرع متین سے سوالات موافق تفصیل ذیل کے ہین امید کہ جوابات اونکے مدلل بآیات و احادیث یا قول فقہا کے مع عبارت کتب فقہ تحریر فرماوین اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْن فقط

سوال ۱ جسدن ابر و غبار آسمان پر ہو تو رویت ہلال رمضان کے واسطے ایک عادل یا مستور الحال کی گواہی مقبول ہے پس اگر ایک رائی سے زیادہ ہون تو بہی عدالت شرط ہے یا نہین اگر نہین تو بروز ابر و غبار مافوق واحد کتنے شخص ہونا چاہیئے سوال ۲ ابر و غبار کے دن رویت ہلال شوال مین دو مرد عادل کی گواہی مقبول ہے اور اگر دو سے زیادہ ہون اور زیادہ لوگون کو رویت ہو تو بہی اون سب میں عدالت شرط ہے یا نہین اگر نہین تو کتنے اشخاص ہونا چاہیئے اور مطلع صاف ہو تو شہادت جمع کثیر کی چاہیئے کہ اقل درجہ پچاس آدمی ہین مگر حالت غیم و غبار مین اگر تین آدمی سے لیکر دس آدمی تک کو رویت ہو تو بہی عدالت ضرور ہے یا محض اسلام بس ہے سوال ۳ اگر ایک شہر مین رویت ہلال رمضان کی شنبہ کو ہوئی اور دوسری شہر مین یکشنبہ کو اور کسینے اوس شہر مین اپنے کسی دوست یا قریب کو خط لکھا کہ یہان رویت شنبہ کو ہوئی مگر مینے نہین دیکھا یا لکھا کہ مینے بہی دیکھا اس صورت مین اوسکی تحریر کے تمسک سے اس شہر والون پر روزہ لازم آتا ہے یا نہین اور شہادت خطوط سے ثبوت رمضانیت ہو سکتی ہے یا نہین اگر ہو سکتی ہے تو خط عامی کا طرف عامی کے یا خبر اخبار مطبوعہ کافی ہے یا کتاب القاضی الی القاضی ضرور ہے چونکہ کتاب القاضی الی القاضی معاملات مین سوای حدود و قصاص کے واسطے رفع ہرج کے جواز رہے ہین بشرط پانچ شروط کہ دو گواہ اور کتاب اور مہر قاضی مرسل کے محکمۂ مرسل الیہ مین مع خط مسجل کے حاضر آوین پس شہادت ہلال کے ساتہہ بہی دو گواہ بابت کتابت اور مہر قاضی مرسل الیہ کے محکمہ مین حاضر

شرط ہے یا محض خط متضمن رویت کا کافی ہے ۳ خبر تار برقی سے رمضانیت
وعید الفطر ثابت ہوتی ہے یا نہین ۴ شہر مین نماز عید الفطر کی مثلاً سہ شنبہ کو
ہوئی اور توپین موافق عادت کے چلین اور دیہات مین آواز سنائی دی گئی پس
دیہات کے لوگون کو توپون کی آواز پر روزہ افطار کرنے کا حکم ہے یا نہین ۵
اگر ایک شخص یا دو شخص نے دیہات مین خبر دی کہ کل چاند عید الفطر کا بلدہ مین
نظر آیا اور آج شہر مین عید ہے تو دیہاتیون کو اونکے کہنے سے افطار کرنا چاہیے
یا نہین یا کسی شخص نے کہا کہ شہر کے قاضی نے مجھے خبر کرنے کو بھیجا ہے کہ آج عید ہے
پس اوسکے قول پر عمل کرنا چاہیے یا نہین ۶ لکل اھل البلد رویتھم اس حدیث
پر عمل کرنا جائز ہے یا نہین بینوا توجروا

**ھو المصوب** جواب سوال اول ظاہر کتب فقہیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ثبوت
رمضان مین عدالت غیر مشروط ہے صرف مستور کافی ہے خواہ ایک ہو خواہ زیادہ
اور زیادہ کی حالت ابر وغیرہ مین کوئی حد مقرر نہین۔ جواب سوال دوم عید کے
چاند مین حالت ابر وغبار مین صرف دو گواہ عادل ضرور ہین باقی اور زائد اگر ہون
اور عادل نہ بھی ہون تو کچھ حرج نہین اسوجہ سے کہ ثبوت ہلال عید نصاب
شہادت سے ہوجاوے گا اور باقی ناس کا قول مؤید ومعین سمجھا جاوے گا
جواب سوال سوم وچارم اس باب مین صرف خبر تار یا تحریر خطی کافی نہین جب تک
کہ بطور کتاب القاضی الی القاضی کی تحریر نہ پہونچے قاعدہ الخط یشبہ الخط کا مشہور
ہے اور در مختار مین مذکور ہے فیلزم اھل المشرق برویة اھل المغرب اذا ثبت
عندھم رویة اولئك بطریق موجب انتہی رد المحتار مین ہے کان یتحمل اثنان
شھادة او یشھد علی حکم القاضی او یستفیض الخبر انتہی جواب سوال پنجم افطار کرنا
درست ہوگا اسوجہ سے کہ توپین چلنا موافق عادت شایعہ کے موجب ظن عید ہونیکی ہے

اور غلبۂ ظن عمل کے واسطے کافی ہے اسوجہ سے ایسے علامات سے روزہ رکھنا لازم
ہوجاتا ہے رد المحتار مین ہے قلت والظاہر انہ یلزم اہل القری الصوم بسماع المدافع
او رویۃ القنادیل من مصر لانہ علامۃ ظاہرۃ تفید غلبۃ الظن و غلبۃ الظن حجۃ
موجبۃ للعمل کما صرحوا بہ انتہی جواب سوال ششم اگر دو شخص نے آکے گواہی اس امر
کی دی کہ شہر مین قاضی کے سامنے گواہی معتبر رویت کی گذری اور اوسپر قاضی نے حکم
دیدیا تو اس شہادت کے موافق اہل قری کو عمل کرنا چاہیئے یا یہہ کہ خبر مشہور ہوگئی اسطرح
کہ بہت سے لوگ آئے اور انہون نے خبر دی کہ فلان مقام پر چاند ہوگیا اور اگر صرف
دو ایک شخص نے خبر دی کہ فلان مقام پر چاند ہوگیا اور اپنی رویت نہین ذکر کی تو اوسپر
اعتماد نہین چاہیئے در مختار مین ہے شہدوا انہ شہد عند قاضی مصر کذا شاہدان برویۃ
الہلال فی لیلۃ کذا و قضی القاضی بہ جاز لہذا القاضی ان یحکم بشہادتہما لان قضاء
القاضی حجۃ وقد شہدوا بہ لا لو شہدوا برویۃ غیرہم لانہ حکایۃ نعم لو استفاض الخبر
فی البلدۃ الاخری لزمہم علی الصحیح من المذہب جواب سوال ہفتم یہہ لفظ حدیث نہین ہے
بلکہ کسی کا قول ہے علمای حنفیہ اس امر مین مختلف ہین بعض کے نزدیک اختلاف مطالع
غیر معتبر ہے مطلقاً اور بعض کے نزدیک معتبر ہے اور تیسرا مذہب معتمد یہہ ہے کہ جن
دو مقامون مین ایک مہینہ کی مسافت ہو ایسے مقامون مین ایک جگہہ کی رویت دوسرے
جگہہ ملزم نہوگی اور اس سے کم مین حکم ایک مقام کا دوسرے مقام پر لازم ہوگا فتاوی
تاتارخانیہ مین ہے اہل بلدۃ اذا رأوا الہلال ہل یلزم فی حق کل بلدۃ اختلفوا فیہ
فبعضہم قالوا لا یلزمہ فانما المعتبر فی حق اہل بلدۃ رویتہم وفی الخانیۃ لا عبرۃ
باختلاف المطالع وقال القدوری ان کان بین البلدتین تفاوت لا یختلف بہ المطالع
یلزمہ وذکر الحلوائی انہ صحیح من مذہب اصحابنا انتہی اور جامع الرموز مین ہے
اقل ما یختلف بہ المطالع شہر انتہی واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی و الخفی ؕ [ابو الحسنات محمد عبد الحی]

۳۱۱

**استفتا** مسماۃ اشرف النسا نابالغہ نا کتخدا ہے اور مان باپ بہائی بہن دادا دادی نانا نانی خالو خالہ پہوپہا پہوپہی اسکی نہین ہین مگر محمد حسین و احمد حسین دو ماموں حقیقی اور مسماۃ صغری ایسی پہوپہی کہ جسکا دادا اور اشرف النساء مذکور کے باپ کا دادا باہم دونون حقیقی بہائی تہے اور صغری مذکور کا پسر عزیز الدین جو اشرف النساء مذکور کی علاتی ہمشیر متوفی کا شوہر ہے اور اوسی علاتی ہمشیر متوفی کا پسر نابالغ محمد اسحاق اور چند عصبہ اشرف النساء مذکور کے یعنے جد الجد کے جد کی پوتی پوتی کے پسر موجود ہین تو اس صورت مین اشرف النساء مذکور کے نکاح کا ولی کون ہے پر وہ ولی اگر نکاح اوسکا کسی بالغ یا نابالغ کے ساتہہ پڑہ دے تو اشرف النساء مذکور کی پرورش اور اوسکے مال کی حفاظت و انتظام کس مدت تک کون کرے گا وہی پہوپہی یا ماموں یا عصبۂ مذکوران یا اشرف النساء مذکور کا بالغ شوہر یا عزیز الدین یا اور کوئی اور جب وہ مدت پرورش و حفاظت و انتظام مال کی ختم ہو جاوے تب اسکے بالغ ہونے تک کون کریگا فقط

**ہو المصوب** اشرف النساء کا ولی واسطے نکاح کے عصبہ اوسکا ہو گا در مختار مین ہے الولی فی النکاح العصبة بنفسه وهو من يتصل بالميت بنفسه بلا توسط انثى على ترتيب الارث والحجب فان لم يكن عصبة فالولاية للام ثم للبنت ثم لبنت الابن ثم لبنت البنت ثم لبنت ابن الابن ثم لبنت بنت البنت وهكذا ثم للجد الفاسد ثم للاخت لاب وام ثم لاب ثم لولد الام ثم لذوى الارحام العمات ثم الاخوال ثم الخالات ثم بنات الاعمام وبهذا الترتيب اولادهم انتهى اور در باب انتظام مال کے رد المحتار مین مذکور ہے الولی فيه الاب ووصيه والجد ووصيه والقاضي ونائبه فقط انتهى اور فتاوی عالمگیریہ مین ہے نفقة الصبي بعد الفطام اذا كان له مال في ماله هكذا في المحيط انتهى اور بہی اوسمین ہے وان كان الميت ترك اموالا وترك اولادا صغارا كانت نفقة الاولاد من انصبائهم

وکذا کل من یکون وارثا فنفقتہ فی نصیبہ وبعد ھذا ینظر ان کان المیت قد اوصی الی رجل فالوصی ینفق علی الصغار من انصبائھم وان کان لم یوص الی احد فالقاضی یفرض کل واحد من الصغار فی نصیبہ بقدر ما یحتاج الیہ من النفقۃ علی قدر سعۃ اموالھم وضیقھا انتہی پس صورت سوال مین متولی نکاح اشرف النساء کا عصبہ ہوگا اور پرورش اوسکی اور صرف اوسکا تا زمان بلوغ اوسکی اپنے اشرف النساء کے حصۂ ترکہ سے کیا جاویگا اور انتظام اوسکے صرف کا اور حفاظت و انتظام مال کا متعلق ساتھہ وصی پدر یا وصی پدر پدر کے اگر پدر نے یا پدر پدر نے وصی کیا ہو متعلق رہیگا اور بر تقدیر فقدان وصی اب وجد کے انتظام اوسکا تا زمانہ بلوغ قاضی یا نائب قاضی کے ساتھہ متعلق ہوگا اور بعد بلوغ وہ مال اوسکے سپرد کر دیا جاویگا واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی فقط

**استفتا** ۲۱۲ چہ میفرمایند علمای دین و مفتیان شرع متین اندرین مسئلہ کہ زید بشرکت و اعانت ہفت کس عمرو را بالکجاجہ عمداً قتل کرد ورثای عمرو مقتول پنج کس شہود معاینہ و اثبات پیش قاضی گذرانیدند شہود متفق اللفظ و المعنی ادای شہادت کردند علاوہ برین قاضی نیز بر موقع قتل تشریف آوردہ از اہل محلہ و دیگر کسان تحقیقات فرمود غرض کہ قتل کردن زید عمرو را بالۂ جراحت از دست خود و ہمراہ و مددگار بودن دیگر کسان ثابت گردید و زید مذکور پیش قاضی از قتل عمرو انکار کرد و گفت کہ ہمان روز تا آنوقت فلان جا بودم گواہان نفی تواتر من سماعت فرمودہ شود و شرکاء زید نیز این چنین اظہار کردند این قول مدعا علیہم قبول قاضی نگردید و گواہان نفی سماعت نہ فرمود چنانچہ زید را بالقصاص رسانید و ہمراہیان زید را حبس ہفت سال و شش سال تجویز نمود و باقی مدعا علیہم محبوس از تجویز قاضی ناراض گردیدہ در محکمہ

در خواست سماعت گواہان نفی تواتر نمودند پس درین حال کہ بوثوق شہادت
پنج کس شہود معائنہ و اثبات قاضی قصاص زید کنانیدہ سماعت گواہان نفی
مدعا علیہم نفرمود بعد قضای قاضی سماعت کردن گواہان نفی تواتر بمقابلہ این چنین گواہان
معائنہ و اثبات کہ از شہادت آنہا قصاص زید گردیدہ عند الشرع شریف قابل
قبول است یا نہ

**ہو المصوب** ہرگاہ قاضی اول بوثوق شہادت و معائنہ وغیرہ حکم قصاص
وغیرہ دادہ و تعمیل حکم آن ہم کردہ شدہ و مدعی علیہم قبل ازان بشہادت نفی متواتر
اظہار آن می سازند مرافعہ نکردند پس اکنون قول ایشان غیر معتبر و شہادت تمان
غیر مقبول خواہد گشت باقتضای عبارت تنقیح الفتاوی الحامدیۃ در کتاب الدعوی
فی الکافی فی کتاب الشہادۃ اذا تضمنت الشہادۃ نقض قضاء ترد انتہی واللہ
اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

## استفتا ۳۱۳

کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ زید نے
ہندہ سے نکاح کیا اور بعد نکاح کے چھ مہینے تک ہندہ زید کے مکان پر رہی
بعد اسکے بطیب خاطر میکے مین آئی پھر جتنے مرتبہ زید نے بلانے کے واسطے آدمی
ہندہ کے پاس بھیجا ہر بار والد ہندہ نے کسی نہ کسی حیلہ سے ٹالدیا حتے کہ ایک
سال اسی لطائف الحیل مین گذر گیا بالآخر بحالت مجبوری زید نے بعدالت
منصفی نالش رخصتی کی دائر کی اور والد ہندہ نے درخواست خلع اور تفریق کی
اوسی عدالت مین کی حالانکہ زید مین کسی نوع کا عیب جو موجب خلع و تفریق ہو
نہین پایا جاتا بجز شرارت ہندہ یا والد ہندہ کے دوسری وجہ معلوم نہین ہوتی
اور نہ زید خلع و تفریق پر راضی ہے پس ایسی صورت مین حاکم وقت جبراً خلع و
تفریق کرا دینے کا مجاز ہے اگر مجاز ہے تو بشرط تراضی طرفین یا صرف برضای ہندہ

اگرچہ زید راضی نہو بمینو البسند الکتاب توجرو الیوم الحساب

**ہو المصوب** چونکہ خلع طلاق بائن ہے اور طلاق بغیر رضای شوہر کے او
اوسکے تکلم کے ساتھہ الفاظ طلاق کے نہین وقوع ہو سکتا ہے پس ایسی خلع بھی
رضا وقبول شوہر نہین ہو سکتا ہے فتاوی عالمگیریہ مین ہے شرطه شرط الطلاق
وحکمه وقوع الطلاق البائن کذا فی التبیین انتہی واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو
القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۳۱۶

**استفتا** ماقولہم رحمہم اللہ تعالی اس مسئلہ مین کہ ہندہ اور زینب وغیرہ
دعوی اشیای متعددہ از قسم نقد و غیر نقد مکانات و دو زنجیر فیل بنام نہادتر
پدری زید برادر خود قابض اشیای مذکورہا پر دائر کیا اور ثبوت مین اوسکے چند
گواہ اقرار زید پر بہ نسبت دینے حصہ فرائضی مدعیات کے اشیای مذکورہ مین
اور دو گواہ اوپر خرید نے مورث مذکور کے ہر دو زنجیر فیل بروپیہ خود اور فوت
ہونے اوسکے کے گذارے مگر بیان ان دونو گواہون خرید کا متفق اوپر ایک قیمت
کے نہین ہے ایک گواہ خرید ایک قیمت سے بیان کرتا ہے اور دوسرا دوسری
اور کوئی گواہ سوا ان دو گواہون کے جو نسبت ہر دو زنجیر فیل کے گذارے
نسبت باقی اسباب کے بہ ثبوت ملکیت مورث کے پاس مدعیات کے نہین
زید نے جواب و دفع دعوے مین انکار ہونے اشیای مذکورہا سے ملک مو
کی اور ہونا ملک اپنی اور اقرار مورث کا حالت صحت مین ساتھہ ہونے ان اشیا
کے ملک زید کی نہ اپنی تحریر کیا اور اس اقرار مورث کو بخوبی گواہی گواہون سے
ثابت کر دیا پس بموجب اس روایت عالمگیری کے وفی فتاوی رشید الدین
میراثا من ابیه واقام بینة واقام المدعی علیه بینة ان اباك اقر حال حیاته
ملکی یسمع هذا الدفع فلو اقام المدعی بینة انك اقررت ان هذه الدار ملك

وحقه يقبل هذا الدفع ايضاً وقد تعارض الدفعان فتقبل بينة الارث بلا معارض
انتهى حاکم اشیای مذکوره کو ترکهٔ مورث قرار دیکر حصهٔ فرائضی مدعیات کو انمین
سے دلو اسکتا ہے یا نہین بینوا توجروا

**الجواب واللہ سبحانہ الموفق للصواب** صورت مسئولہ مین حاکم اشیای مذکورہ مین سے حصہ فرائضی مدعیات کو نہین دلو اسکتا اسلیئے کہ اس روایت سے توبخوبی یہہ امر واضح ہے کہ اقرار مورث کا جو ثابت کیا مدعی علیہ نے اپنے گواہون سے اپنے حق مین اور اقرار مدعا علیہ کا نسبت میراث ہونے شئے مدعی بہ سے جو ثابت کیا مدعی نے اپنے گواہون سے دونون بسبب تعارض کے ساقط ہونگے اور اصل گواہ میراث کے مقبول و معتبر ہونگے پس اب جای لحاظ یہہ امر ہے کہ جبکہ اقرار مورث اور اقرار زید ہر دو بموجب روایت ہذا کے ساقط ہوگئے پس ثبوت دیگر میراث کا اور گواہون سے ہے یا نہین پس وہ نہین ہے اسواسطے کہ نہونا دیگر گواہون میراث کا نسبت مکانات وغیرہ سوای ہر دو زنجیر فیل کے تو اظہر من الشمس ہے باقی نسبت ہر دو زنجیر فیل کے سو انکا میراث ہونا بھی ان دو نو گواہون سے ثابت نہین ہے بسبب نہونے نصاب شہادت کے اوپر ایک قیمت معین کے قال فی الهداية ومن شهد لرجل انه اشترى عبد من فلان بالف وشهد اخر انه اشترى بالف وخمسمائة فالشهادة باطلة لان المقصود اثبات السبب و هو العقد ويختلف باختلاف الثمن فاختلف المشهود به ولم يتم العدد على كل واحد ولان المدعى يكذب احد شاهديه وكذلك اذا كان المدعى هو البايع ولا فرق بين يدعى المدعى اقل المالين او اكثرهما لما بينا انتهى پس جبکہ کسی شئے مین اشیای مذکورہ سے ثبوت ترکہ مورث نہوا تو انمین سے حصہ فرائضی مدعیات مجردہ کو دلوانا شرعاً اصلاً متصور نہین فقط واللہ سبحانہ تعالی اعلم - المجیب محمد عبد القادر عفی عنہ

بی شبہہ یہہ روایت عالمگیری واسطے دلوانے حصہ فرائض کے صورت مسئولہ مین کافی نہین فقط العبد محمد امداد حسین عفا عنہ - آصاب من اجاب واللہ اعلم بالصواب محمد عنایت اللہ - قد صح الجواب واللہ اعلم بالصواب محمد اعجاز حسین

فی الواقع بمقتضای روایت عالمگیری صورت مذکورہ بدون اقامت بینہ میراث کے حصہ میراث نہین مل سکتا ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس باب مین کہ اگر بنظر ترویح مصلین اور زینت مساجد جسطرح سے کہ فرش عمدہ اور شامیانہ وغیرہ سے کیجاتی ہے موسم گرما مین فرشی پنکھا بہی مسجد مین لگایا جاوے اور اوقات مناسب پر اوسکا استعمال کیا جاوے فقط

**ھو المصوب** مسجد مین پنکھا فرشی لگانا فی نفسہ مباح ہے کوئی ممانعت شرعیہ اسمین نہین ہے اور نہ کوئی روایت فقہیہ معتبرہ اسمین نظر سے گذری البتہ ابن الحاج مالکی نے مدخل مین تحریر کیا ہے ینبغی لہ ان یتحفظ من ہذہ المراوح ان کانت فی المسجد اذ انہا بدعۃ وقد انکر مالک الاشیاء التی تعہد فی البیوت ان تعہد فی المساجد لانہا لم تکن من فعل السلف وان کانت مباحۃ فی غیرہ انتہی لیکن یہ ظاہر ہے کہ اسکا بدعت شرعیہ جو موجب ضلالت ہے ہونا نہین صحیح ہے کیونکہ بدعت شرعیہ عبادات مین ہوتی ہے نہ مباحات مین اسیوجہ سے طرق مباحہ ملبس و مسکن و مطعم وغیرہ مین بالاتفاق باعث ضلالت نہین ہین گو مستحدثات سے ہون البتہ بدعت لغویہ و بدعت مباحہ ہے پس بلحاظ کمال اتباع سلف صالح ترک اسکا اولے ہوگا اور ارتکاب اسکا موجب ضلالت یا کراہت نہین ہو سکتا خصوصاً جبکہ مقصود اوس سے آرام دینا نمازیون کو اور راحت پہونچانا خ

مجلس کو ہو فانما الاعمال بالنیات وانما لکل امرءٍ ما نوی اور کتب فقہیہ مین نظائر اسکے بہت موجود ہین کہ ازمنۂ سابقہ مین اونکا وجود نتہا مگر بسبب اغراض صالحہ کے حکم اوسکے جواز کا دیا گیا واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؎

**استفتا** ۳۱۶ بطور شوق کوئی جانور چرند یا پرند پالا گیا ہو اوسمین گناہ ہے یا نہین اگر گناہ ہے تو کفارہ سے آگاہی بخشیئے اور شکار کے بارے مین کیا فرماتے ہین ؎

**ہو المصوب** جانور پالنا بطور شوق کے درست ہے بشرطیکہ اوسکو تکلیف نہ دے مجتبے شرح مختصر قدوری مین ہے لا باس بحبس الطیور والدجاج فی بیتہ ولکن یعلفہا انتہے اور رد المحتار مین فتاوی قاری الہدایہ سے منقول ہے یجوز حبسہما للاستیناس انتہی اور جامع الرموز مین ہے لا باس بحبس الطیور والدجاج فی بیتہ ولکن یعلفہا وھو خیر من ارسالہا فی السکک انتہی اور شکار کرنا جائز ہے بشرطیکہ محض تلعب وایذای حیوانات مقصود نہو اور بعضون نے حرفہ بنا لینا مکروہ لکہا مگر صحیح یہہ ہے کہ نہین مکروہ ہے بزازیہ مین ہے الصید مباح الا للتلہی او حرفۃ انتہی اور حواشی اشباہ للحموی مین ہے فیہ نظر لانہ نوع اکتساب بما ھو مخلوق لذلک والاکتساب مباح فصار کالاحتطاب انتہی واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؎

**استفتا** ۳۱۷ اکثر علمای دین تحریر فرماتے ہین کہ روح میت یک چلہ کم وزیادہ اپنے گہر مین بعدہ ایک سال تک قبر پر رہکر مقام علیین وغیرہ کو جاتی ہے پس صحیح تر نزدیک اہلسنت کے کیا ہے فقط

کتاب الحظر والاباحۃ

کتاب النوادر

هو المصوب ظاہر احادیث سے یہہ معلوم ہوتا ہے کہ بعد قبض کے روح علیین کو جاتی ہے روایت بزار مین ہے فاذا اخرجت روحہ وضعت علی ذلک المسک والریحان وذھب بہ الی علیین اور یہہ امر کہ ایک چلہ گھر مین اور ایک سال قبر پر رہکی علیین کو جاتی ہے نہین ثابت ہے واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا ۳۱۸ آپ نے فرمایا کہ بہشت مین ملاقات ہوگی مگر یہہ نہ ظاہر ہوا کہ جورو خصم و لڑکے وغیرہ مانند یہان کے یک جا رہین گے یا نہین فقط

هو المصوب جب جنت مین جاوینگے تو مانند یہان کے سب یکجا رہین گے اور اگر مراتب درجات مختلف ہونگے تو ایک کے درجے مین دوسرے جا کے یا پاس پہونچ کے ملاقات کرسکین گے تفصیل اسکی بدور سافرہ فی احوال الآخرہ وغیرہ مین موجود ہے واللہ اعلم - حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

استفتا ۳۱۹ جب مریض بمرض شدید ہبہ سادہ کرے اور پھر مرض مین افاقہ و تخفیف ہوجاوے حتے کہ اوسکو کوئی خطرہ ہلاک کا نہ ہے اور غالب گمان عافیت و سلامت کا ہو اور وہ سال کے اندر ابتدای مرض اول سے بحدوث مرض جدید مرجاوے تو وہ واہب مریض بمرض الموت متصور ہوگا یا نہین اور قدرے بقا مرض سابق سے باوجود عدم خوف ہلاک خلل ہبہ مین ہوگا یا نہین بینوا توجروا

هو المصوب موت قبل گذرنے ایک سال کے امراض ممتدہ مین مطلقا مانع نفاذ ہبہ وغیرہ جمیع مال سے نہین ہے بلکہ جب خوف ہلاکت ہو ورنہ نہین پس صورت مذکورہ مین وہ شخص واہب مریض بمرض الموت متصور نہوگا اور بقای مرض سابق ہے اور موت اوسکے سے اندر ایک سال کے بحدوث مرض

باوجود عدم ظن غالب موت کے مرض سابق سے ہبہ مین خلل نہوگا وقایہ اور اوسکی شرح لفصیح الدین الہروی مین ہے وھبۃ مقعد ومفلوج واشل ومسلول یجوز من کل مالہ کھبۃ الصحیح ان طالت مدتہ الی مدۃ کل واحد من ھذہ الامراض وقدرہ بسنۃ کما فی الھدایۃ وغیرھا فانہ اذا طالت المدۃ صار بمنزلۃ طبع من طبائعہ ولم یخف موتہ منہ غالبا بان لا یحس ازدیادہ شیئا فشیئا کالعمی فکان صاحبہ فی التصرف بمنزلۃ الصحیح والا ای وان لم تطل مدتہ وکان بحیث یزداد حالا فحالا ویخاف فیہ الھلاک غالبا فمن ثلثہ انتہی ملخصاً اور شرح مختصر وقایہ للبرجندی مین ہے مرض الموت ما یکون سببا للموت وذلک اذا کان یزداد حالا فحالا الی ان یکون اخرہ الموت فاذا استحکم ولا یزداد بعدہ لم یکن سببا للموت وصار صاحبہ فی التصرف بمنزلۃ الصحیح انتہی اور عینی رمز الحقائق شرح کنز الدقائق مین لکھتے ہین والا فمن ثلثہ ای ان لم یتطاول علیہ ذلک بحیث قد خاف منہ یکون کالمریض لانہ حینئذ یکون سببا للموت غالبا انتہی اور زیلعی تبیین الحقائق شرح کنز الدقائق مین لکھتے ہین ای ان لم یتطاول یعتبر تصرفہ من الثلث اذا کان صاحب فراش ومات منہ فی ایامہ لانہ فی ابتدائہ یخاف منہ الموت ولھذا یتداوی فیکون مرض الموت انتہی اور منح الغفار شرح تنویر الابصار مین ہے وھبۃ مقعد ومفلوج واشل ومسلول من کل مالہ ان طالت مدتہ سنۃ ولم یخف موتہ منہ والا ای وان لم تطل المدۃ وخیف موتہ منہ فمن ثلثہ انتہی اور شمنی شرح مختصر وقایہ مین لکھتے ہین والا ای وان لم تطل مدتہ وخیف موتہ منہا ومات فمن ثلثہ لانہا فی ابتدائہا یخاف منہا الموت ولھذا یتداوی منہا فتکون مرض الموت انتہی ان سب عبارات سے یہ بات ثابت ہے کہ صرف سال کے اندر مرجانے سے ہبہ ساقط نہین ہوگا مگر جبکہ خوف ہلاک غالب ہو اور موت مرض

سابق سے واقع ہووے ورنہ نہ واللہ اعلم- حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات
محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی



۳۲۰

استفتا سوالات وجوابات متعلقہ مقدمہ آرہ کہ بذریعہ وکیل عدالت بند سوالات بتاریخ ۲۱ جنوری ۱۸۸۶ء آمدہ بود و حضرت مولانا و استاذنا الحافظ الحاج ابو الحسنات محمد عبد الحی صاحب قبلہ جوابش ارقام فرمودہ بودند

سوال اول مسلمان ہونے کے لیئے ایک مذہب حنفی شافعی وغیرہ ہونا خدا اور رسول نے شرط کیا ہے یا نہین اور پیغمبر صاحب اور اصحاب اور امامون کے وقت مین لوگ حنفی یا شافعی وغیرہ کہلاتے تھے یا نہین اور امامون نے اپنی اپنی تقلید کرنے کو کہا ہے یا نہین اور پیغمبر صاحب کے بعد کے سو برس تک مسلمان لوگ تقلید ایک امام خاص کی نہین کرتے تھے اور وہ مسلمان غیر مقلد اصحاب اور تابعین اچھے سچے مسلمان تھے یا اونکے بعد کے مقلدین حنفی شافعی کہلانے والے حدیث اور قرآن کے عامل سے ناراض ہونے والے اچھے ہین اور پیغمبر صاحب نے صحابہ اور تابعین غیر مقلد لوگ کے زمانہ کو اچھا کہا ہے یا نہین اور اوسکے بعد کے زمانہ مین جھوٹ اور گناہ پھیلنے کی خبر دی ہے یا نہین قوی دلیل سے بیان کیجئے فقط

جواب نمبر ۱ نام میرا مولوی عبد الحی بن مولوی عبد الحلیم صاحب ساکن فرنگی محل عمر تخمیناً بتیس ۳۲ سال بقول صالح بیان کرتا ہون حنفی وغیرہ ہونا مسلمانی مین شرط نہین کیا گیا ہے اور پیغمبر صاحب اور اصحاب اور اماموں کے وقت مین حنفی شافعی وغیرہ سے مسلمان موسوم نہ تھے اماموں نے اپنے قول کی تقلید کی اجازت دی ہے اوس حالت مین جب خلاف قرآن و حدیث نہو مسلمان زمانہ اصحاب اور تابعین کے اچھے تھے اون لوگون سے جو عامل متدین قرآن و حدیث سے ناراض ہین اور پیغمبر صاحب نے زمانہ صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین کو اچھا کہا ہے اور پچھلے

زمانہ مین جھوٹ اور گناہ پھیلنے کی خبر دی ہے فقط العبد محمد عبد الحی عفا عنہ

سوال نمبر ۲ اگر کسی ایک امام کا مقلد بادشاہ ہو یا اور کوئی مسجد بناوے تو وہ مسجد بنانے والے کی ملکیت مین باقی رہتی ہے یا نہین اور ہر مسجد مین ہر مسلمان اپنے طور شروع پر مستحق نماز پڑہنے کا بیک وقت وبیک جماعت ہے یا نہین

جواب نمبر ۲ مسجد بنانے والے کی ملکیت مین مسجد نہین رہتی اور اوسمین سب مسلمان بطور شرع نماز ادا کر سکتے ہین اور ایک وقت اور ایک جماعت سے بھی پڑہ سکتے ہین الا ایک ساعت مین ایک ہی مسجد مین دو جماعت نہین پڑہ سکتے فقط

سوال نمبر ۳ جو شخص بموجب قرآن و حدیث کے نماز ادا کرے اور ہر مسئلو مین مقلد ایک امام خاص کا نہو اور سب اماموں کو برابر برحق جانکر جسکا جو مسئلہ موافق حدیث کے سمجھے عمل کرے تو وہ مسلمان سنت جماعت ہے یا نہین فقط

جواب نمبر ۳ ایسا شخص مندرجہ سوال سیوم مسلمان سنت جماعت ہے بشرطیکہ قابلیت قرآن اور حدیث سمجھنے کی رکھتا ہو اور تخریب دین اوسکو منظور نہو فقط

سوال نمبر ۴ آمین بالجہر کہنا نماز مین پیغمبر صاحب کا قول اور فعل ہے یا نہین اور یہہ اسلام کی بات ہے یا کفر کی اور حنفی کی کسی کتابون سے اور صحیح صحیح حدیث سے ثابت ہے یا نہین اور مسلمانون کا فعل قدیم ہے یا نہین فقط

جواب نمبر ۴ آمین بالجہر کہنا پیغمبر صاحب کا فعل ہے اور یہہ اسلام کی بات ہے اور صحیح حدیث سے ثابت ہے اور حنفی بھی اس مضمون کو لکھتے ہین مگر اختلاف ہے اور بہت سے مسلمان قدیم کا یہہ فعل ہے فقط

سوال نمبر ۵ حنفیون کی کسی کتاب مین آمین بالجہر کہنے والے کے یا اوسکے ساتھہ کے نماز والون کی نماز کا ٹوٹنا یا اور کسی قسم کا حرج اور نقصان ہونا اوسکے امام نے لکھا ہے یا نہین

جواب نمبر ۵ آمین بالجہر کہنے سے کہنے والے یا اوسکے ساتھیون کی نماز کا ٹوٹنا یا نقصان

ہونا اور پہونچنا کسی کتاب معتبر حنفی مین نہین لکھا ہے

سوال نمبر ۶ آمین بالجہر سے ناراض ہونا مسلمانون کا فعل ہے یا یہودیون کا حدیث سے کیا ثابت ہے اور کسی امام یا عالم کے قول سے قرآن اور حدیث پر نہ عمل کرنیوالا اور جو شخص پیغمبر صاحب کے حکم کو معیوب سمجھکر خود عمل نکرے اور عمل کرنے والی کو برا جانے وہ ازروی قرآن وحدیث کے کون ہے

جواب نمبر ۶ باوصف علم اس امر کے کہ آمین بالجہر کہنا فعل نبوی ہے اوس سے ناراض ہونا کام مسلمان کا نہین ہے اور حدیث کا حال اوپر بیان ہوچکا ہے اور جو قول امام کا یا کسی عالم کا یقیناً خلاف قرآن اور حدیث کے ہو اوسپر عمل کرنا اور قرآن وحدیث کو چھوڑ دینا مسلمان کا فعل نہین ہے اور جو شخص پیغمبر صاحب کے حکم کو باوجود جاننے اس بات کے کہ یہہ حکم نبوی ہے معیوب سمجھے تو وہ شخص مسلمان نہین ہے اور عالمون کو برا جاننا درست نہین ہے فقط

سوال نمبر ۷ امور مذہبی مین شدآمد قدیم ورسم ورواج کو دخل ہے یا نہین اور اگر ہی تو زور سے آمین کہنے والا مسلمان آہستہ آمین کہنے والا حنفیون کے ساتھہ نماز پڑہ سکتا ہے یا نہین فقط

جواب نمبر ۷ امور واحکام مذہبی مین رسم ورواج کو دخل نہین اور زور سے آمین کہنے والا اگر منظور اوسکو اتباع شریعت ہو اور فساد منظور نہو تو حنفیون کے ساتھہ نماز پڑہ سکتا ہی فقط

سوال نمبر ۸ اگر کسیکو کوئی شخص مسجد مین نماز پڑہنے سے یا اور کسی طرح سے یاد الٰہی سے روکے تو روکنے والے کو اللہ تعالی نے قرآن مین بڑا ظالم اور اوسکو واسطے دنیا مین رسوائی اور آخرت مین عذاب سخت کا حکم کیا ہے یا نہین ۸

جواب نمبر ۸ جو شخص کسیکو مسجد مین نماز پڑہنے سے یا یاد الٰہی سے بغیر وجہ شرعی کے روکے اوسکو اللہ تعالی نے ظالم کہا ہے اور عذاب سخت کا موعود کیا ہی فقط

سوال نمبر۹ کسی حاکم کا یہہ حکم کہ مسلمان لوگ مسجد مین اندر نماز کے آمین بالجہر نہ کہین دست اندازی امور مذہبی مین ہے یا نہین اور آمین بالجہر کہنے والون کو اس حکم امتناعی سے نقصان دینی ہے یا نہین اور مسجد مین اذن عام واسطے ہر مسلمان کے اپنے طور پر ہے یا نہین فقط

جواب نمبر۹ آمین بالجہر کو منع کرنا امور مذہبی مین دست اندازی ہے اور آمین بالجہر کہنے والون کا نقصان دینی ہے اور مسجد مین ہر مسلمان کے واسطے بطور شرعی نماز پڑھنے کی اجازت ہے فقط العبد محمد عبدالحی عفا عنہ

## سوالات جرح وجواب آن مرقومہ جناب مولانا الحافظ الحاج ابوالحسنات محمد عبدالحی صاحب قبلہ دام ظلہ اللہ تعالی

سوال نمبر۱ آپ مقلد ہین یا غیر مقلد و تقیہ کرنا جائز سمجھتے ہین یا نہین

جواب نمبر۱ ہم مقلد ہین اور تقیہ کرنا جائز نہین سمجھتے ہین

سوال نمبر۲ اگر کوئی شخص بظاہر اپنے کو مسلمان کہتا ہو اور اوسکے فعل و حرکت سب خلاف طریقۂ مسلمانون کے و تفرقہ انداز جماعت امت محمدیہ صلعم معلوم ہوتا ہے اور عام مسلمانون کو گمراہ کرنے والا پایا جاتا ہو اوسکے فتنہ و فریب سے بچنے کے لیئے اوسکو اپنی جماعت سے باہر کر دینا چاہیئے یا نہین

جواب نمبر۲ جس شخص کا فعل تمام مسلمانون کے خلاف ہو اوسکو جماعت سے باہر کرنا درست ہے اور جسکا فعل بعض مسلمانون کے موافق ہو اور بعض کے خلاف ہو اور وہ فعل موافق شریعت ہو اوسکو جماعت سے باہر کرنا نہین درست ہے اور جو شخص گمراہ کرنے والا معلوم ہوتا ہو اوسکو بطور شرعی تفہیم کیجاوی کہ وہ گمراہ کرنے سے باز رہے اور جماعت مین تفرقہ ڈالنا نہین جائز ہے فقط

سوال نمبر۳ عام مسلمانون کو ضرور ہے یا نہین کہ حفاظت اس بات کی کرین

کہ مسجد مین فساد و فتنہ نہووے وکوئی ایک مفسد کا جسکا مقصود یہہ ہووے کہ عام نمازیون

کو متحیر و متنغص کر دین کوئی فعل خلاف طریقہ عام نمازیون کے کرنے ندین فقط

جواب نمبر ۳ عام مسلمانون کو ضرور ہے کہ فتنہ و فساد سے مسجد کو محفوظ رکھین اور

جس شخص کا فعل موافق شرع کے ہووے اگرچہ طریقہ عام نمازیون کے مخالف ہووے

اوس سے متنغص یعنے آزردہ نہون اور کسی شخص سے ابتدا فساد کی نکرین اور جو مفسد کہ

بدنیتی سے فساد پر آمادہ ہو اوسکے فساد کو بذریعۂ حاکم وقت کے دفع کرین

سوال نمبر ۴ مجتہدین نے مسائل کو قرآن و حدیث سے نکالا ہے یا اپنے دل سے لکھا ہے

جواب نمبر ۴ مجتہدین نے مسائل قرآن و احادیث سے نکالے ہین صرف اپنی رای سے حکم نہین دیا

سوال نمبر ۵ آمین بالجہر کہنا حنفیون کے طریقہ کے خلاف ہے یا نہین

جواب نمبر ۵ حنفیہ چپکے سے آمین کہنے کو نماز مین سنت کہتے ہین اور آمین بالجہر کو بھی جائز کہتے ہین

سوال نمبر ۶ اگر آمین بالجہر نہ کہے اور آہستہ کہے تو گنہگار ہوگا یا نہین اور آمین بالجہر کہنے

کا ثواب زیادہ ہے یا کہ فتنہ و فساد و خونریزی سے مسلمانون کے بچنے کا ثواب زیادہ ہے

جواب نمبر ۶ آمین آہستہ کہنے سے گنہگار نہوگا اور فتنہ و فساد و خونریزی سے

بچنے کا ثواب زیادہ ہے آمین بالجہر کہنے سے اسوجہ سے کہ آمین بالجہر کا سنت ہونا

یا آہستہ کہنے کا سنت ہونا صحابہ و مجتہدین مین مختلف فیہ ہے اور فتنہ و فساد کی حرمت

اتفاقی ہے فقط

سوال نمبر ۷ باعتبار دینداری مسلمانون کے مکہ معظمہ و مدینہ منورہ اسلام کا دیس ہے

یا نہین اور مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ مین تقلید کرنا جاری ہے یا نہین

جواب نمبر ۷ مکہ معظمہ و مدینہ منورہ اسلام کے دیس ہین اور تقلید وہان جاری

ہے فقط تحریر ۲۷ جنوری ۱۸۸۸ع

۳۲۱ استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ بعد خطبۂ عیدین کے

جو مصافحہ و معانقہ لوگون مین مروج ہے وہ مسنون ہے یا بدعت بینوا توجروا

**ہو المصوب** وقت مصافحہ و معانقہ ابتدای ملاقات ہے پس بعد نماز عید کے مصافحہ و معانقہ مسنون نہین اور علما اس باب مین مختلف ہین بعض بدعت مباح کہتے ہین اور بعض بدعت مکروہہ علی کل تقدیر ترک اسکا اولے ہے کتاب الاذکار للنووی مین ہے اعلم ان المصافحۃ مستحبۃ عند کل لقاء واما ما اعتادہ الناس من المصافحۃ بعد صلوۃ الصبح والعصر فلا اصل لہ فی الشرع ولکن لا باس بہ فان اصل المصافحۃ سنۃ وکونہم حافظوا علیہا فی بعض الاحوال وفرطوا فی کثیر من الاحوال او اکثرہا لا یخرج ذلک البعض عن کونہ من المصافحۃ التی ورد الشرع باصلہا انتہی اور در مختار مین ہے واطلاق المصنف تبعا للدرر والکنز والوقایۃ والنقایۃ والمجمع والملتقی یفید جوازہا مطلقا ولو بعد العصر وقولہم بدعۃ ای مباحۃ انتہی اور رد المحتار مین ہے قد یقال ان المواظبۃ علیہا بعد الصلوۃ خاصۃ یؤدی الجہلۃ الی اعتقاد سنتہا فی خصوص ہذہ المواضع مع ان ظاہر کلامہم لم یفعلہا احد من السلف ونقل عن الشرنبلالی عن ابن حجر انہا بدعۃ مکروہۃ لا اصل لہا فی الشرع انتہی اور مدخل ابن الحاج مین ہے اجاز المعانقۃ ابن عیینۃ عند اللقاء من غیبۃ کانت اما فی العید لمن ہو حاضر معک فلا واما المصافحۃ فانہا وضعت فی الشرع عند لقاء المؤمن لاخیہ واما فی العید علی ما اعتادہ بعضہم عند الفراغ من الصلوۃ یتصافحون فلا اعرفہ لکن قال الشیخ ابو عبد اللہ بن النعمان ادرکت بمدینۃ فاس والعلماء العاملون بعلمہم متوافرون انہم کانوا اذا فرغوا من صلوۃ العید صافح بعضہم بعضا فان کان یساعدہ النقل عن السلف فیا حبذا وان لم ینقل فترکہ اولی انتہی حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

ابو الحسنات محمد عبد الحی

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ جو نوافل بعد نماز عشا کی پڑہی جاتی ہین اوسکے اور اوقات مین نوافل بیٹہکر پڑہنا احادیث شریفہ سے ثابت ہے یا نہین بینوا توجروا

ہو المصوب آنحضرت صلعم سے نماز تہجد کبھی کبھی بیٹھکے پڑھنا ثابت ہی اور دو رکعت نفل بعد وتر کے بیٹھکے پڑھنا ثابت باقی اور نوافل بعد ظہر اور مغرب یا اور اوقات مین بیٹھکے پڑھنا ثابت نہین ہی بلکہ احادیث مین وارد ہے کہ بیٹھکے پڑھنے سے ثواب کم ملتا ہے واللہ اعلم۔ حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی ؎

محمد عبد الحی ابو الحسنات

۳۲۳

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ مرد مسلم اور کافرہ سے یا بر عکس از روی زنا فرزند یا دختر پیدا ہو کر قبل بلوغ یا بعد بلوغ کے مر جاوے تو اوسکے تجہیز و تکفین کا کیا حکم ہے بینوا توجروا

ہو المصوب بعد بلوغ کے اگر وہ اسلام لایا تو تجہیز اوسکی مثل مسلمین کے ہوگی اور اگر کفر کو اختیار کیا تو مثل کفار کے اوسکی تدفین ہوگی اور قبل بلوغ کے وہ اپنی مان کے تابع ہے کیونکہ ولد الزنا کا نسب مان سے ثابت ہے نہ زانی سے اور بحر وغیرہ مین ہے ہو تابع لاحد ابویہ الی البلوغ مالو یحدث اسلاما وہو ممیز انتہی پس جبتک کہ وہ ایام تمیز مین اسلام نہ لاویگا اپنی مان کے حکم اسلام اور کفر مین تابع ہوگا واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربہ القوی ابو الحسنات محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی

۳۲۴

استفتا کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ اعتبار اخبار ٹیلیگراف کا درباب رویت ہلال رمضان یا شوال کیا جاوے یا نہین اور در صورت اعتبار حکم صوم یا افطار دیا جاوے یا نہین باوجودیکہ فی زماننا باعتبار اخبارات ٹیلیگراف لاکھون معاملات دنیوی ہوتے جاتے ہین اور گاہے تفاوت اخبار نہین ہوتا ہے بینوا توجروا

ہو المصوب بحسب ضوابط فقہیہ مجرد اخبارات تار وغیرہ درباب حکم صوم و افطار معتبر نہین در مختار مین ہے فیلزم اہل المشرق برویۃ اہل المغرب اذا ثبت رویۃ

اولئك بطريق موجب انتهى اور رد المحتار مین ہے قوله بطريق موجب كان يتحمل اثنان الشهادة او يشهد على حكم القاضي او يستفيض الخبر انتهى والله اعلم حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

۳۲۵

**استفتا** کیا فرماتے ہین علمای دین اس مسئلہ مین کہ قرآن شریف کا تلاوت کرنے والا ایک ایک آیہ یا ایک ایک رکوع پڑھتا جاوے اور ترجمہ بزبان ہندی یا فارسی وغیرہ کرتا جاوے تو شرکت کلام در کلام باری ہوتی ہے یا نہین اور در صورت شرکت ہونے کے کیا حکم ہے بینوا توجروا

**هو المصوب** ہرگاہ مقصود اوسکو فہم معانی قرآن ہے نہ صرف تلاوت پس اس صورت مین کچھ حرج نہین ہے والله اعلم حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي والخفي

۳۲۶

**استفتا** کیا فرماتے ہین علماے دین و مفتیان شرع متین اس مسئلہ مین کہ قاعدۂ اخیرہ یا اولے مین وقت شہادت کے سبابہ مرفوعہ بعد الا الله کے حلقہ توڑ کر رکھدیوے یا مع حلقہ مرفوعہ تا سلام رہنے دیوے بینوا توجروا

**هو المصوب** اوسی طور سے حلقہ تا آخر رہنے دیوین ملا علی قاری مکی کے رسالہ تزئين العبارة لتحسين الاشارة مین ہے الصحيح المختار عند جمهور اصحابنا ان يضع كفيه على فخذيه ثم عند وصوله لكلمة التوحيد يعقد الخنصر والبنصر ويحلق الوسطى والابهام ويشير بالمسبحة رافعا لها عند النفي وواضعا لها عند الاثبات ثم يستمر على ذلك لانه ثبت العقد عند ذلك بلا خلاف ولم يوجد الامر بتغييره فالاصل بقاء الشيء على ما هو عليه واستصحابه الى اخر امره وماله اليه والله اعلم

حرره الراجي عفو ربه القوي ابو الحسنات محمد عبد الحي تجاوز الله عن ذنبه الجلي
والخفي

محمد عبد الحي
ابو الحسنات

# خاتمة الطبع

الحمد لله الاحد الصمد الذي لم يلد ولم يولد هو حي قيوم لا يفنى ولا يموت وكل شيء بيده اذا قال له كن فيكون
واذا قال له مت فيموت واشهد انه لا اله الا هو خالق الانس والجان والملك والملكوت وهو الذي تدرت
واختياره في قلوب المؤمنين من الازل الى الابد منقوش ومثبوت والصلوة والسلام على من بعث بالحجج القاطعة
والبراهين الساطعة الى كافة الانام من الاصاغر والرتوت (يقيني ١٢) وعلى آله واصحابه الذين صارت من هيبة
جلالتهم افواه الشرك والطغيان بالخفوت (سكته وخاموشي ١٢) اما بعد فيا ايها المسلمون (مردم ذي رتبه ١٢) اعلموا ان الدنيا دار ليس لها
ثبات وقرار وما فيها شيء الا كتب له الفناء والفرار فاعتبروا بسفر الآخرة ولا تغتروا على الحياة الدنيا
وزينتها لان متاع الحياة الدنيا قليل والعقبى خير الدار ولا تتحرك ذرة الا باذن الله الملك العزيز
القهار فيا اخواني انما كان حال الدنيا وما فيها هذا فما لنا ان لا نعود الى ذكر الجليل الجبار ونترك محبتها
والفتن لانه موالي المعاصي الكبار وهو شيء لا يغفره الله في يوم البعث والنشور الا لمن شاء بشفاعة
نبيه المختار فيا ايها الماهرون اني اخبركم بخبر ترق به القلوب لحصول الحسرة والحرمان في هذا الدار
وتجري الدموع من العيون وتنشق الجيوب وتضطرب الافكار وهو ذكر رحلة شخص مقبول مجيد فقيه محدث
عالم كامل ذي الوجاهة والاعتبار مشهور معروف في الفضل والزهد والورع والتقوى مذكور على السنة
الناس في اكناف الديار واطراف الامصار الذي كانت حضرته المقدسة محط رحال الكملة والكبار واقر
له الفضلاء بالفضل والوقار واتفق العلماء على انه كان عديم النظير في الدهر من عناية ربه الغفار
وكانت ظلال افاضاته ممدودة على رؤس الانام آناء الليل واطراف النهار وهو استاذي واستاذ الاساتذة
مولانا المحدث الحاج الحافظ المولوي ابو الحسنات محمد عبد الحي اللكنوي الانصاري الفرنگي محلي
اعطاه الله جنات تجري من تحتها الانهار قد تهيأ بغتة لسفر الآخرة من هذه الدار الى دار القرار
فتوفاه الله واعطاه جنة نعيم التي فيها الحور والقصور والاشجار مع الاثمار وكانت وفاته في ليلة

يوم الاثنين المكمل لشهر ربيع الاول سنة اربع وثلاث مائة والف من هجرة رسول المختار فيا ايها المسلمون
قولوا انا لله وانا اليه راجعون وتوبوا الى الله توبة نصوحا واتقوا الله ان الله يحب المتقين اعلموا ان كل نفس ذائقة
الموت بتقدير رب العالمين بعد فيا ايها الناظرون لما كانت هذه المجموعة النفيسة الشريفة
المشتملة على سوالات بطريق الاستفتاء وجواباتها على نهج القضاء من افاداته الكبيرة وتاليفاته
الكثيرة نافعة للمسلمين مفيدة للطالبين كانت اصلها مطولا فى جلد ضخيم طويل الحجم كثير الغلط من
تصحيف الناقلين فامر لنا ذو المجد الخفى والجلى المولوى محمد خادم حسين العظيم آبادى سلمه الله
ذو الايادى لترتيبه وتقسيمه على جلدين لئلا يشكل طبعه على الطابعين ولم يبطل مرطو التمه شوق مطالعته عن قلوب
المشتاقين والمنتظرين فقبلت امره الشريف فصرفت جهدى فى هذا الامر المنيف فى قسمته على جلدين مع ضيق
الفرصة وهجوم الافكار وسميته بمجموعة الفتاوى بعناية الرب الغفار ثم اشار اشارة جلية
لطبعها وتصحيح الكلام واسقاط الاسقام الى العالم الجليل والفاضل النبيل ابى واستاذى المولوى
السيد محمد معشوق على مد ظله العالى مهتمم المطبع لعلوى فتقبل وجاهد حق الجهد فى صحة مبانيها
وتحقيق معانيها الا انه لما كان فى اصلها غلط كثير من سهو الناقلين وبعض فتاويها مرقومة بخط غير مربوط لتعذر
ولم يستطع على قرأته احد من الناظرين فمع الصحة الكاملة ان وقع الشك والشبهة فى بعض الفاظها عند
الماهرين فهو برى منه بمصداق الانسان مركب من الخطاء والنسيان وصحته متعلقة بانظار الناظرين
فلله الحمد على ان ستتب طبع جلده الاول فى شهر الربيع الاول من سنة خمس وثلاث مائة والف من هجرة
رسوله عليه التحية والسلام وارجوا منه تسهيل طبع جلده الثانى بحسن الاختتام وآخر دعوانا ان الحمد لله
رب العالمين والصلوة والسلام على رسوله خاتم المرسلين وعلى آله واصحابه اجمعين فقط وانا العبد
العاصى المبتلى بالمعاصى محمد المدعو بعابد على عفا الله ذنبه الخفى والجلى منوّر حسن المصطفى بالاشتهار
على السنة العوام بكسمنڈى من متعلقات مليح اباد ضلع بلدة لكنو صانه الله عن الفساد بفضله الابدى

| ايضا منه فى التاريخ |
|---|

| حيف مولانا ابى الحسنات كو | بود مفتى وفقيه باوقار |
|---|---|

هم مفسر هم محدث بوده است / هم مدرس در میان روزگار
از تصانیفش بر ارباب کمال / فضل او لاریب گردد آشکار
کثرت تالیف و تصنیف این زمان / چون سیوطی گشت از وی اشتهار
از بلاد هند تا اقصای روم / نام او کالشمس فی نصف النهار
شش جهت پر نور بود از ذات او / چون برفت او گشت ظلمت آشکار
اشک خونین ریخته خود عین علم / سینهٔ طلاب شد از غم فگار
نوحه ناجائز بود با حکم شرع / عالمی گردید از غم سوگوار
از هجوم دود آه اهل سوز / چون شب یلدا سیه شد روزگار
چون چنین علامه رو در خاک کرد / روی خود پوشید گردون از غبار
شد طمانینت ز قلب اهل فن / جا گرفته در خواطر انتشار
کان جناب فخر علم و هنر / رفت از دنیا سوی دار القرار
چون بغیر از صبر دیگر چاره نیست / ماند هر کس عاجز و بی اختیار
از برای اخذ تاریخ وفات / بر ملا گفتم بچشم اشکبار
ماند از تالیف و تصنیفات او / فیض جاری در میان روزگار
باشد این مجموعهٔ شتالسه هم / از افادتهای آن عالی تبار
صفحهایش بحر و هر سطرش چو موج / حرفهایش جمله دُرّ آبدار
دید چون بس سودمند طالبان / مولوی خادم حسین باوقار
اصلاح اهلش بود چون از بس طویل / حجم اوراقش فراوان از شمار
لله الحمد از عنایتهای او / ختم جلد اولش شد آشکار
پس ز روی انطباعش کلک من / زد رقم مرغوب نو بی اختیار ۱۳۰۵
بانیش را جنت الفردوس باد / از عنایات خدا جای قرار
تما العشق هم از طبعش بود / مهبط الطاف و لطف کردگار
زانکه ناظم عاصی است و عاصیم / چون نباشم خائف پرتشار
فاعف عنی یا غفور المذنبین / واعطه فضلا علی راس الوقار

حاجی بیت الحرم بود است هم / حافظ قرآن و هم شب زنده دار
کس نداند حد علم و فضل او / جز بتوفیق جناب کردگار
آستانش از پی طلاب بود / در میان هند بس جائی قرار
در مقام حل اشکال علوم / مرزبانش کرد کار ذو الفقار
ناگهان چون زین جهان بی ثبات / کرد رحلت جانب دار القرار
دست حیرت بر زنخدان جا گرفت / گشت دامن تا گریبان تار تار
رحلت ذاتش رحیل علم شد / اهل فن را رفت از دلها قرار
حیف گم شد از مدارس درس علم / رحل را بر طاق نسیان شد قرار
زلزله بگرفت در جسم قمر / ماه را هم گشت بس پیدا افشار
وقت شب بود از ربیع الاولین / سال الف و سه صد و افزون چهار
گشت حیران هر که بشنید این خبر / غلغله افتاد اندر روزگار
کلمهٔ رحلت فرا رفت از زمین / تا بسقف چرخ هفتم ناله وار
بی سر و پا شد بسال رحلتش / علم و فضل و نیز شان اعتبار ۱۳۰۴ھ
صاحب تصنیف گم شد از جهان / هست تصنیفش بعالم یادگار
هست مملو از فتاویهای نغز / چون میان بحر دُرّ شاهوار
وسعت علم از جوابانش عیان / شوکت فضل از بیانش آشکار
بهر ترتیبش بمن ایما نمود / بهر طبعش کرد جهد بی شمار
در دو جلد نغز کردم منقسم / تا بزودی طبع گردد این نگار
فکر کردم چون برای سال او / با دل غمخوار و طبع غمگسار
فارسیش محفوظ ماند از ریا / سامعش از شرک باشد بر کنار
سال عیش هم جامعش این بود / از هجوم فکر و رنج روزگار
بعد از ان این عابد عصیان سرشت / نیز باشد ایمن از رنج فشار
رب اغفر لی ذنوبی انّنی / مبتلاء فی المعاد والدّمار

تمت

# فهرست مضامین مجموعة الفتاوی برای آسانی برآوردن مسائل مندرجه

تمت

# اشتہار

کتب مفصلۂ ذیل راقم کے پاس موجود ہیں جن صاحبوں کو منظور ہو بارسال قیمت نقد یا بذریعۂ ویلو راقم سے طلب فرماویں قیمت مع محصول ڈاک درج ہی علاوہ اسکی دو آنہ صرف رجسٹری بھی ہمراہ قیمت ہونا چاہیے

| نام کتاب | قیمت مع محصول | نام کتاب | قیمت مع محصول | نام کتاب | قیمت مع محصول |
|---|---|---|---|---|---|
| صحیح مسلم چھاپہ دہلی | [illegible] | بدیع المیزان فی المنطق | ۳/۰ر | فتح المغیث بشرح الفیۃ الحدیث | [illegible] |
| الوسیلۃ الجلیلۃ فی بحث التوسل بالانبیاء | ۱۴/ر | شرح معانی الآثار للطحاوی فی الحدیث | [illegible] | نصب الرایۃ فی تخریج احادیث الہدایۃ | [illegible] |
| شرح سلم العلوم للقاضی فی المنطق | [illegible] | شرح التہذیب المسمی بتحفۂ شاہجہانی فی المنطق | ۱۲ر | نوادر الوصول شرح فصول اکبری | ۱۲/ر |
| شرح ہدایۃ الحکمۃ للمیبذی | [illegible] | تیسیر القاری شرح فارسی صحیح بخاری نصف اول | [illegible] | الفوائد [illegible] فی النحو المعروف بشرح ملا جامی | [illegible] |
| اللآلی المصنوعۃ فی الاحادیث الموضوعۃ للسیوطی | [illegible] | ایضاً تیسیر القاری جلد رابع | [illegible] | الترغیب والترہیب للمنذری | [illegible] |
| مشکوۃ شریف چھاپہ دہلی | [illegible] | شرح مائۃ عامل کلان نظامی | ۷ر | نحو میر مطبوعہ مطبع نظامی | ۳ر |
| مجموعہ ذیل اللآلی للسیوطی | [illegible] | میزان الصرف و منشعب نظامی | ۰۲ر | تفسیر رحمانی چھاپہ مصر | ۷ر |
| تفسیر خطیب شربینی چھاپہ مصر | [illegible] | صرف میر مطبوعہ مطبع نظامی | ۲ر | شہاب خفاجی حاشیہ بیضاوی | |
| میزان الاعتدال فی نقد الرجال | [illegible] | تاریخ جبرتی چھاپہ مصر | [illegible] | چھاپہ مصر | [illegible] |
| نور الانوار شرح المنار | [illegible] | فصول اکبری نظامی | ۰۴ر | فتوحات مکیہ چھاپہ مصر | [illegible] |

## از تصانیف مولانا محمد عبد الحی اللکنوی من الحواشی والرسائل

| نام کتاب | قیمت مع محصول | نام کتاب | قیمت مع محصول | نام کتاب | قیمت مع محصول |
|---|---|---|---|---|---|
| الہدایۃ فی الفقہ علی التمام | [illegible] | الرفع والتکمیل فی الجرح والتعدیل | ۰۴ر | مجموعۃ ثلث رسائل | [illegible] |
| الفوائد [illegible] الشریفیہ شرح السراجیۃ فی علم الفرائض | ۱۴ر | نفع المفتی والسائل بجمع متفرقات المسائل | ۹ر | مجموعۃ الحواشی الاربعۃ | [illegible] |
| الرشیدیۃ فی علم المناظرۃ | ۷ر | مجموعۂ ست رسائل لمولانا محمد عبد الحی رح | ۱۴/ر | تحفۃ الطلبۃ فی مسح الرقبۃ | ۰۱ر |
| مجموعۂ اربع رسائل فی المنطق | ۱۰ر | مجموعہ خمس رسائل | ۹ر | نزہۃ الفکر فی سبحۃ الذکر مع تعلیقہ | ۰۱ر |
| [illegible] سبع رسائل | ۹ر | مجموعۂ فتاوی مولانا محمد عبد الحی المرحوم جلد اول | [illegible] | زجر الشبان والشیبۃ عن ارتکاب الغیبۃ | ۰۷ر |
| سعایہ فی حل شرح الوقایۃ فی الفقہ الجلد الاول | [illegible] | التعلیق الممجد علی موطا الامام محمد فی الحدیث | [illegible] | مجموعۃ خطب جمیع السنۃ والاعیاد وغیرہا | [illegible] |
| الفوائد البہیۃ فی تراجم الحنفیۃ | ۱۴/ر | القول الجازم فی سقوط الحد بنکاح المحارم | ۰۲ر | ظفر الامانی بشرح المختصر المنسوب الی الجرجانی | [illegible] |
| الفلک المشحون فی الانتفاع بالمرہون | ۰۱ر | مجموعۃ ابراز الغی | ۱۵/ر | عمدۃ النصائح | ۱۴ر |
| مجموعۂ ثمانیہ رسائل — | | تحت ادارۂ طبع | | سعایہ شرح شرح وقایہ — | |
| احکام القنطرۃ فی احکام البسملۃ — | | | | مجموعۂ فتاوی جناب مولانا محمد عبد الحی المرحوم جلد دوم و سوم | |

الراقم

محمد خادم حسین عظیم آبادی مقیم لکھنؤ فرنگی محل

